''بس کیا بتاؤں، اسجد کے تو ستارے ہی گردش میں رہتے ہیں۔ ہماری کوٹھی، بینک سے قرضے کے عوض گروی رکھی گئی تھی مگر آپ تو جانتے ہیں کہ اسجد کو کاروبار میں نقصان ہوا ہے، سارا قرضہ بھی غارت گیا اور قرضہ ادا کرنے کا امکان بھی۔''

''اوہو...... کیا بینک سے نوٹس آگیا ہے؟'' وہ پریشانی سے آگے کو ہوئے۔

''جی بھائی جی...... اور وہ کوٹھی ضبط کر رہے ہیں۔ نہیں، نہیں، آپ قرضے کی فکر نہ کریں، وہ تو اسجد کو ہی ادا کرنا ہے، پہلے بھی آپ سے اتنا پیسہ لیا، اب دوبارہ میں ان کو آپ سے کچھ مانگنے تھوڑی دوں گی۔''

''سویرا...... دیکھو...... بات پیسے کی نہیں ہے، میں نے اسجد کو کہا تھا کہ وہ کسی ملٹی نیشنل میں جاب کرلے، شروع میں تنخواہ شاید بہت زیادہ نہ ہو مگر اس کی ڈگری اچھی ہے، کام کرے گا تو تجربہ آئے گا، نائن ٹو فائیو جاب انسان کو disciplined کر دیتی ہے۔ مگر وہ اڑا رہا کہ اپنی مرضی کا کاروبار کرے گا، کاروبار بے شک کرتا مگر کچھ عرصہ نوکری کرکے تجربہ حاصل کرتا، دیکھو دنیا کا کوئی کاروبار آپ کو بٹھا کر نہیں کھلا سکتا۔ صبح آٹھ بجے آپ کو اٹھنا ہی پڑے گا۔ اپنے کاروبار کا یہ مطلب نہیں ہوتا کہ آپ بارہ بجے دفتر جا رہے ہیں اور......''

''سب باتیں ٹھیک ہیں آپ کی بھائی جی۔'' سویرا آپا بور سی ہوکر ان کی بات کاٹ کر بولیں۔ ''مگر اب سارا مسئلہ کوٹھی کا ہے۔ وہ ضبط ہو رہی ہے۔ ہم تو سڑک پہ آجائیں گے۔''

''اللہ نہ کرے، میں تمہیں کسی اچھی جگہ کرایے کا گھر دلا دوں گا۔''

''وہ تو ٹھیک ہے مگر کرایہ کون دے گا، آپ سے تو نہیں لیں گے۔ دو بچے میرے، ساس کا ساتھ، گھر بھی بڑا چاہیے ہوگا اور اس کا کرایہ بھی زیادہ ہوگا۔'' وہ فکرمندی سے کہہ رہی تھیں۔

''کوئی حل نکل آئے گا، میں بینک والوں سے بات کرتا ہوں۔''

''اوہو...... وہ رہنے دیں...... میری بات سنیں۔'' وہ جلدی سے بولیں، مبادا وہ فون ہی کر ڈالیں۔ ''آپ کی ڈیفنس والی کوٹھی جو نئی بنی ہے......''

رضوان حیات کے چہرے پہ سایہ سا لہرایا۔ آنکھوں میں تکلیف ابھری۔

''ہاں، ندا سے شادی کے بعد وہیں رہنا تھا۔ خیر......'' انہوں نے گہری سانس لی۔

''وہ گھر مکمل فرنشڈ اور ڈیکوریٹڈ ہے، میں نے تو اسجد سے کہہ دیا ہے کہ بھئی ہم وہیں رہ لیں گے اور مجھے پورا یقین ہے کہ بھائی جی کو کوئی اعتراض نہیں ہوگا۔''

رضوان حیات لمحے بھر کو چپ ہو گئے۔

''وہ تو ٹھیک ہے سویرا مگر...... ندا سے رشتہ ختم ہوا تو...... میں سوچ رہا تھا کہ جب بھی شادی کروں گا، اس گھر میں......''

''ارے بھائی جی آپ نے کون سا ابھی شادی کرنی ہے اور پھر آپ کر بھی لیں تو آپ کے لیے یہ گھر بھی ٹھیک ہے۔'' سویرا آپا نے کہتے ہوئے اطراف میں نگاہ ڈالی۔ ''میں تو کہتی ہوں، آپ اُس کوٹھی میں نہ ہی رہیں۔ دیکھیں وہاں ہر چیز آپ نے ندا کے لیے سجائی تھی۔ جب وہ ہی دغا باز نکلی تو کیا آپ ان چیزوں اور دیواروں کے ساتھ رہ سکیں گے؟ میں نے تو اسجد سے کہہ دیا کہ میرے بھائی جی اتنے غیرت مند ہیں کہ کبھی اس کوٹھی کو مڑ کر بھی نہ دیکھیں، کجا یہ کہ اس میں رہیں۔''

رضوان حیات نے خاموشی سے اثبات میں سر ہلایا۔ سویرا آپا کی آنکھوں میں امید کی روشنی چمکی۔

''اور اب تو میں جانتی ہوں وہ کوٹھی اور اس کی چیزیں آپ پہ حرام ہیں، جب بھی جائیں گے، تکلیف ہی ہوگی، مجھے تو لگتا ہے وہ گھر ہی آپ کے لیے منحوس ثابت ہوا ہے، تبھی تو رشتہ ٹوٹ گیا۔ چلیں اب ہم اُدھر شفٹ ہو ہی رہے ہیں تو آپ اس کے کاغذات بھی مجھے دے دیجیے گا۔ میرا بھی سب پہ رعب پڑے گا اور میرے سسرال والے مزید آپ سے دب جائیں گے کہ بھائی بہن کا اتنا خیال کرتا ہے کہ مشکل وقت میں پوری کوٹھی اسے تحفے میں دے دی۔'' وہ خوشی، خوشی بول رہی تھیں۔

''جیسے تم چاہو سویرا۔'' رضوان بہن کی خوشی دیکھتے ہوئے اپنا کرب جیسے پسِ پشت ڈال کر دھیرے سے مسکرائے۔

اسپاٹ لائٹس تیز روشنی سے جل اٹھیں۔ سویرا کی آنکھیں چندھیائیں انہوں نے بے اختیار چہرہ پھیر لیا اور سوئچ بورڈ کی طرف دیکھا۔

وہاں مسکراتا ہوا فیضان کھڑا تھا۔ سویرا بدقت مسکرائیں۔ چند لمحے قبل سوچی گئی یاد نے اس مسکراہٹ کو مشکل بنا دیا تھا۔ حالانکہ اس میں کچھ خاص اعتراض نہ تھا پھر بھی دل کے کسی کونے میں ہوک سی اٹھی تھی۔ ایسی ہوک نہیں جو کسی کو دکھ دینے کے بعد برسوں اٹھتی رہتی ہے بلکہ بس یہ پریشانی کہ ہمارے اپنے دل کو سکون کیوں نہیں آتا۔ اگر آجائے تو یاد سے متعلقہ شخص یاد بھی نہ رہے۔ آخر اس کے ساتھ کیا غلط کیا تھا ہم نے؟

''کیسی ہیں آپا؟'' وہ جھک کر اُن سے ملا۔ پھر کرسی کھینچ کر ساتھ ہی بیٹھ گیا۔

''اچھی ہوں۔ تم بتاؤ، آگے کا کیا پلان ہے؟'' ان کو کوئی تیسری بات کرنے کی خواہش ہی نہ تھی۔

''آپ پارس کے پاس جائیں گی اور فی الحال صرف اس سے تعزیت کریں گی، ہمارا سرپرائز تب تک سرپرائز رہے گا جب تک ہمارے ہاتھ میں کورٹ کا آرڈر نہ ہو۔''

''ہوں... سمجھ گئی۔'' انہوں نے سر ہلایا۔ ''تنویر کی کوئی اپ ڈیٹ؟''

''انہوں نے بہت مایوس کیا ہے مجھے۔ میں نے سب سے زیادہ بھروسا ان پہ کیا بلکہ بھائی جی نے بھی سب سے زیادہ بھروسا ان ہی پہ کیا تھا۔ انہوں نے ہم سب کو دھوکا دیا ہے۔'' فیضان کے چہرے پہ تاسف پھیلا اس نے نفی میں گردن ہلائی۔

''میں تو پہلے ہی کہتی تھی اور دیکھو، ہمیں اس کی اور پارس کی ڈیل کا ثبوت بھی مل گیا۔''

''مزید یہ کہ جب میں نے انہیں آپ کی آمد کا بتایا تو وہ اتنے حواس باختہ ہوئے کہ میرے نکلتے ہی پارس کو ساری بات فون پہ بتائی۔ یوں میرے لیے مزید بے اعتبار ہوگئے۔'' اس نے افسوس سے سر جھٹکتے ہوئے سامنے پھیلے نیلگوں اندھیرے کو دیکھا۔ شام اتر رہی تھی۔

''یعنی وہ میری آمد کے لیے تیار ہوگی...... تو پھر چلیں؟'' انہوں نے فیضی کو دیکھتے ہوئے سوالیہ انداز میں ابرو اٹھائی۔

''جی، چلیں۔'' وہ دھیرے سے مسکرایا اور اٹھ کھڑا ہوا۔

''مگر تم اُدھر...... مطلب تم تو اس کے ملازم ہو؟''

''ڈونٹ وری، مجھے اہم مواقع کے لیے انٹری ٹکٹ خریدنا آتا ہے اور آج کی شام کا شو میں مس نہیں کرنا چاہوں گا۔''

اس کی آنکھوں میں چھایا پختہ عزم، لہجے میں پارس کے لیے سرد سی نفرت اور مسکراہٹ میں فتح کا یقین سویرا کو شانت کر گیا۔ سکون ملا تو یادیں بھول گئیں۔ وہ بھی مسکرا دیں اور جانے کے لیے اٹھ کھڑی ہوئیں۔

☆☆☆

افضل بابا نے احتیاط سے الماری بند کی پھر خالی بیگز بیڈ کے نیچے رکھے اور ہاتھ جھاڑتے اٹھ کھڑے ہوئے۔ شکیل ستائشی نظروں سے کمرے کا جائزہ لے رہا تھا، فیروزہ مائی ساتھ ہی ذرا خوش، ذرا حیران، ذرا پریشان کھڑی تھی۔

''سب سیٹ کردیا ہے صاب، کوئی کام ہو تو مجھے آواز دے دیجیے گا یا یہ گھنٹی بجا دیجیے گا۔'' انہوں نے سائڈ ٹیبل کے قریب لگے بٹن کی طرف اشارہ کیا۔ شکیل نے ''اچھا، اچھا، جان چھوڑو'' والے انداز میں سر ہلا کر منہ پھیرلیا۔ افضل بابا سر جھکائے باہر نکل گئے۔

''مجھے صاف صاف بتا شکیل، بات کیا ہے؟'' ان کے نکلتے ہی فیروزہ مائی نے تیزی سے دروازہ بند کیا اور گھوم کر بیٹے کے سامنے آئی۔

''گھر تو زبردست ہے امی، ہوٹل اس سے بھی عالیشان ہوگا۔'' وہ ابھی تک گھوم پھر کر ایک، ایک چیز کا جائزہ لے رہا تھا۔ فیروزہ مائی کے ماتھے پہ بل پڑے۔

''جہنم میں گیا گھر۔ میں پوچھ رہی ہوں کہ......''

''ناں...... ناں......'' اس نے انگلی اٹھا کر مسکراتے ہوئے نفی میں سر ہلایا۔ ''گھر کو جہنم میں نہیں بھیجنا ہمیں۔''

''شکیل مجھے سیدھی طرح بتا، تو اچانک بغیر اطلاع کے کیوں آیا ہے اِدھر؟''

''یہی تو بتا رہا ہوں تجھے امی۔ گھر زبردست ہے، ہوٹل اس سے بھی عالیشان ہوگا۔ اور اس گھر کو جہنم میں بھیجنے کی غلطی ہم نے نہیں کرنی۔'' وہ مسکرایا تو اس کی آنکھیں پُراسراریت سے چمکیں۔ فیروزہ مائی بالکل ٹھہر کر اسے دیکھنے لگی۔

''تو...... تو گھر اور ہوٹل کے لیے آیا ہے؟ میرے لیے نہیں؟'' اسے صدمہ ہوا تھا۔

''لے...... سب تیرے لیے ہی تو کر رہا ہوں، اِدھر تو میرے ساتھ عیش کرے گی، میں اکیلا تھوڑی رہوں گا یہاں۔'' وہ بیڈ کے ایک طرف بیٹھا، فیروزہ مائی تیزی سے اس کے ساتھ آبیٹھی۔

''مگر...... شکیل...... یہ سب پارس کا ہے، وہ ہمیں اب زیادہ دن برداشت نہیں کرے گی۔ ہم اِدھر بھی عیش نہیں کرسکتے۔'' کمرے میں اندھیرا تھا اور ٹیبل لیمپ کی زرد روشنی نے ماحول کو عجیب شکل دے رکھی تھی۔ ایسے میں ان دونوں کی دھیمی سرگوشیوں میں کی جانے والی باتیں...... جیسے آدھی رات میں آسمانوں سے ارواحِ خبیثہ بڑبڑاتی ہوئی، اپنے پر پھیلائے زمین پہ اتر رہی ہوں......

''یہ سب بہت جلد ہمارا ہوجائے گا، امی۔ اگر تو میرا ساتھ دے تو......!'' وہ بھی دھیمی آواز میں بولا۔ سامنے دیوار پہ زرد روشنی میں دونوں کے سائے نمایاں تھے۔ ماحول کی ہیبت ناکی میں مزید اضافہ ہوا۔

''تجھے لگتا ہے وہ ناگن یہ سب ہمارے نام کرے گی؟ تو پاگل ہے۔ اگر تجھے لگتا ہے کہ اسے ذرا دھمکا کر، کنپٹی پہ پستول تان کر بھی تو اس سے کاغذات پہ دستخط کروالے گا تو، تو غلط ہے۔ وہ کبھی ہمیں کچھ نہیں دے گی شکیل۔'' فیروزہ کو اس کی احمقانہ سوچ پہ تعجب بھی ہوا اور افسوس بھی۔

''تیری نزدیک کی نظر واقعی کمزور ہے امی۔ تجھے سامنے کی بات کیوں نہیں نظر آتی؟ ہمیں پارو سے کچھ سائن نہیں کرانا۔ ہمیں بس ایک بات یاد رکھنی ہے کہ پارو کے واحد رشتے دار ہم ہیں۔ تو اس کی ماں، میں اس کا بھائی۔'' شکیل ابھی تک مسکرا رہا تھا۔

''پر ہم سوتیلے ہیں۔''

''ذرا سے پیسے خرچ کرو تو سوتیلا، سگا بن جاتا ہے۔ سوچ امی، پارو کے پاس کچھ نہیں تھا پھر اچانک سے ایک دن بڈھا حادثے کا شکار ہوکر مرگیا اور پارو کو سب مل گیا۔ ایسے ہی اچانک اگر ایک دن پارو حادثے میں مرجائے تو......؟'' وہ مسکرایا۔





''تو امی اس کا سب کچھ ڈائریکٹ اس کے رشتے داروں کو مل جائے گا۔''

''اور اب میں سو سال اس ناگن کے مرنے کا انتظار کروں۔ یہ اتنی جلدی نہیں مرنے والی۔'' فیروزہ مائی کے چہرے پہ جھنجلاہٹ ابھری۔

''اوہ میری عقلمند ماں، تجھے لگتا ہے وہ بڈھا ایسے ہی مرا ہوگا؟ تو خود کہتی تھی اسے پارو نے مارا ہوگا۔ بظاہر وہ حادثہ تھا اور حادثہ ہی رہا۔ نہ کیس کھلا، نہ تفتیش ہوئی۔ ایسے ہی اگر ہم پارو کو اپنے راستے سے ہٹادیں تو ہم اس سب کے مالک ہوں گے۔''

فیروزہ مائی کی آنکھیں حیرت سے پھیلیں اور پھر ان میں خوف اترا۔ رنگت سفید پڑی۔ وہ دم بخود رہ گئی تھی۔

''شکیل...... تیرا مطلب...... تو پارو کو قتل......''

اس سے جملہ ادا نہیں ہوا، بے اختیار وہ قدرے پیچھے ہوئی۔

''میں نہیں، ہم...... ہم دونوں اسے راستے سے ہٹائیں گے۔''

''تو تُو اس لیے اِدھر آیا ہے...... شکیل اللہ کا خوف کر...... مجھے وہ ایک آنکھ نہیں بھاتی، دل کرتا ہے مار مار کر منہ لال کردوں مگر قتل......؟ نہیں شکیل۔'' اس نے نفی میں گردن ہلائی۔ وہ ابھی تک خوفزدہ لگ رہی تھی۔

''دیکھ امی، چند دن میں ہم سڑک پہ آجائیں گے بھیک مانگ کر گزارہ کرنا پڑے گا، تو لوگوں کے گھروں میں برتن مانجھے گی اور ان جھوٹے برتنوں کی ہڈیاں دیکھ کر مرغی کھانے کو ترسے گی۔'' وہ دبے دبے غصے سے بولا۔

''مگر تیرے پاس کچھ تو ہوگا، اتنے سال تو نے دبئی میں......''

''نہیں ہے، پھوٹی کوڑی نہیں بچی۔ سارا سرمایہ ڈوب گیا۔ اب میرے پاس اس کے سوا کوئی چارہ نہیں کہ پارو سے اپنا حق چھین لوں۔ دیکھ امی، ساری غلطی اس کی اپنی ہے، اگر اس نے سیدھے طریقے سے ہمیں ہمارا حق دیا ہوتا تو ہم یہ نہ کرتے۔ ساری غلطی اُس کی ہے، تو خود کو الزام نہ دے۔'' شکیل کے پاس خود کو صحیح ثابت کرنے کے لیے بہت سے دلائل تھے۔ ہر شخص کے پاس ہوتے ہیں۔

فیروزہ مائی چپ ہوگئی۔ اس کے چہرے پہ فکر کی لکیریں، خوف کے نقطوں میں گڈمڈ ہو رہی تھیں۔ البتہ دیوار پہ گرتے دونوں کے سائے سلیٹ کی طرح صاف اور چپٹے تھے..... اور سیاہ بھی۔

☆☆☆

پارس کے کمرے میں تاریکی تھی۔ بالکونی کی طرف کھلتی فرنچ ونڈو کے آگے پردے لٹکے ہوئے تھے سو چاند کی روشنی چھن کر اندر آرہی تھی۔ وہ وہیں کرسی ڈالے، فون کان سے لگائے، سر ہلاتی کہہ رہی تھی۔

''میں نے آپ کی پوری بات سنے بغیر فون رکھ دیا تھا، میں سمجھی وہ سویرا ہوں گی مگر وہ شکیل تھا۔''

''شکیل! وہ دبئی سے کیوں آیا، خیریت؟'' انہیں تشویش گزری۔ پارس نے گہری سانس خارج کی۔

''خیریت ہوتی تو نہ آتا۔ اسے پیسے

## آس

میرے ہر اداس پل میں ساتھ دینا تم
گر ہاتھ چھوٹ جائے تو
اسے پھر تھام لینا تم
ماند پڑتے جذبوں کو
اِک نئی آس دینا تم
تم اِک دن لوٹ آؤ گے
زندہ رہنے کا نیا احساس دینا تم

شاعرہ: غزالہ جلیل راؤ، اوکاڑہ

ہیں۔ مگر یہ واحد وجہ نہیں ہوگی۔ وہ بغیر کسی بڑے مقصد کے سب چھوڑ چھاڑ کر اِدھر نہیں آسکتا۔ خیر، میں جلد معلوم کرلوں گی کہ وہ کیوں آیا ہے۔''

''اور سویرا......؟ ان سے ملاقات کے بارے میں کیا سوچا ہے؟''

''مجھے معلوم ہے مجھے ان سے کیا کہنا ہے، آپ فکر مت کریں، میں نے سویرا اور فیضان کا بہت عرصے انتظار کیا ہے، میں پوری طرح تیار ہوں۔''

دروازے پر دستک ہوئی اور افضل بابا نمودار ہوئے۔ پارس نے مڑ کر انہیں دیکھا اور اندر آنے کا اشارہ کرکے فون میں بولی۔

''اوکے تنویر صاحب، جلد ملاقات ہوتی ہے۔''

فون رکھ کر وہ بابا کی جانب متوجہ ہوئی۔

''ہوٹل سے فائز صاحب آئے ہیں، کچھ کاغذات آپ کو دکھانا ہیں۔''

''اس وقت؟'' وہ حیران ہوئی اور باہر پھیلتی رات کو دیکھا۔ پھر اسے بٹھانے کا کہہ کر تھوڑی دیر بعد لان میں آئی تو کرسی پہ کچھ فائلز دیکھتا فائز احتراماً اٹھ کھڑا ہوا۔

''سوری میم، کافی دیر ہوچکی ہے مگر یہ کچھ اہم فیکس تھے، ابھی موصول ہوئے، مجھے آپ سے ڈسکس کرنا تھا تاکہ صبح ہوتے ہی پہلا کام ان پہ عمل درآمد کا کروں۔'' اس کے بیٹھتے ہی فائز نے کھڑے کھڑے جھک کر سب کاغذ میز پہ پھیلائے۔ لان میں لگے پولز کی روشنی مطالعے کے لیے کافی تھی، وہ دونوں اس کو ڈسکس کرنے لگے۔ پندرہ منٹ ہوئے تھے کہ گیٹ پہ ایک کار رکی۔ دروازے کھلنے بند ہونے کی آواز پہ پارس سر اٹھا کر دیکھنے لگی۔ اٹھی نہیں۔

اس کے عقب میں کھڑے فائز کے چہرے پہ ہلکی سی مسکراہٹ در آئی۔

پہلے تنویر صاحب آتے دکھائی دیے۔ پارس کو دیکھتے ہوئے انہوں نے ہولے سے سر کو جنبش دی، پارس نے سمجھنے والے انداز میں سر ہلایا پھر ان کے پیچھے سویرا نظر آئیں۔

وہی مغرور، نخوت بھرا انداز، گہری چبھتی نگاہیں جن کے متعلق اس نے سن رکھا تھا۔ وہ لمحے بھر میں انہیں پہچان گئی۔ اگر اسے معلوم نہ ہوتا کہ وہ سویرا ہیں تو شاید تب بھی پہچان جاتی، یہ اس کا ذاتی خیال تھا۔ اس نے سویرا کے عقب میں دیکھا۔ فیضان نہیں تھا۔ یقیناً وہ بھی ایسا ہی دِکھتا ہوگا۔ اس کو بھی وہ پہچان لے گی۔

تنویر صاحب قریب آئے تو وہ اٹھی۔ ہلکی سی استقبالیہ مسکراہٹ اور آنکھوں میں چھپایا سرد پن لیے، وہ ہمیشہ کی طرح پُرکشش لگ رہی تھی۔ سویرا نے اس کے سامنے آکر اوپر سے نیچے اسے دیکھا۔ سیدھے بال، خوب صورت آنکھیں، شال کندھوں پہ لپیٹ کر آگے بازوؤں پہ ایک شانِ تمکنت سے ڈالے، کانوں میں بڑی بڑی سلور بالیاں پہنے، وہ ویسی ہی تھی جیسی فیضی نے بتایا تھا۔

مگر اس نے یہ نہیں بتایا تھا کہ وہ خوب صورت تھی۔ سویرا کوئی شاطر صورت اور تیز طرار کچے چہرے والی لڑکی کی توقع کررہی تھیں۔ گوکہ یہ بھی بیوقوف نہیں لگتی تھی۔ سمجھدار بلکہ عقلمند لگتی تھی مگر اس کی خوب صورتی نے اس کے چہرے کو منفی تاثر نہیں دینے دیا تھا۔ وہ سحر انگیز تھی۔ وہ بلاشبہ اتنی خوب صورت نہیں تھی جتنی سحر انگیز تھی۔

''مسز پارس رضوان حیات...... مسز سویرا امجد۔'' تنویر صاحب نے آمنے سامنے کھڑی دونوں خواتین کا تعارف کروایا۔ دونوں ان کی طرف متوجہ ہوئے بغیر ایک دوسرے کی آنکھوں میں دیکھتی رہیں۔ سویرا کی نگاہوں میں چبھن تھی جبکہ پارس کی آنکھیں سرد مسکراہٹ سے لبریز تھیں۔

''ویلکم مسز امجد، مجھے خوشی ہے کہ ساڑھے چھ ماہ میں آپ کو یہ گھر مل ہی گیا۔'' پارس کے لبوں سے الفاظ نکلے ہی تھے کہ تنویر صاحب نے حیرت اور



گڑبڑاہٹ سے اسے دیکھا۔ جیسے انہیں اس کے پہلے ہی فقرے میں سویرا کے اب تک یہاں نہ آنے پہ چوٹ کرنے کی توقع نہیں تھی۔

''جی، آپ نے تو اس گھر کو بہت چھپا کر رکھا تھا مگر ہم نے ڈھونڈ ہی لیا۔'' وہ بھی مسکرائیں۔ ''ویسے گھر اچھا ہے آپ کا، البتہ مجھے سمجھ نہیں آئی کہ مری میں ہمارا گھر ہونے کے باوجود بھائی جی نے آپ کو علیحدہ گھر کیوں لے کر دیا۔''

پارس دھیرے سے ہنسی۔ فائز نے بے اختیار اسے دیکھا۔ وہ بہت کم ہنستی تھی یا شاید چند ایک بار ہی ہنسی تھی۔

''اصل میں رضوان جب بھی اپنے لیے گھر بناتے، اس پہ لوگ قبضہ کرلیتے تھے، سو انہوں نے ''چھپا'' کر گھر لیا تاکہ نہ کسی کو پتا چلے، نہ کوئی اسے ہتھیانے کی کوشش کرے۔ اور یہ گھر......'' ساتھ ہی پارس نے پلٹ کر گھر کو دیکھا۔ فائز کی طرف اس کا چہرہ ہوا تو اس نے احتراماً سر جھکا دیا مگر پارس بنگلے کو ہی دیکھ رہی تھی۔

''یہ گھر مجھے بہت پسند تھا، انہوں نے شادی کے گفٹ کے طور پر مجھے یہ دیا تھا۔'' وہ گردن موڑے بنگلے کو دیکھ رہی تھی۔ بنگلا تاریکی میں مصنوعی روشنیوں سے جگمگا رہا تھا۔

ایک دم سے اس کی مڑی گردن سیدھی ہوگئی، وہ کھڑی سے بیٹھی نظر آنے لگی، کھلے بال بندھ گئے، تاریکی، روشنی میں بدل گئی۔ بنگلے کے فرنٹ کے بجائے اس کے سامنے بنگلے کی بیک سائڈ آگئی۔

وہ جنگل کے سرے پہ، درختوں کے بیچ، پتھر پہ بیٹھی تھی۔ گھٹنوں کے گرد بازوؤں کا حلقہ بنائے، وہ اس بنگلے کو دیکھ رہی تھی جو سامنے، ذرا دور نظر آرہا تھا۔ یوں جیسے آبادی سے دور، کسی جنت میں ایک خوب صورت سا مسکن ہو۔

''آپ نے بتایا نہیں، آپ کی والدہ نے کیا کہا؟''



عقب میں آتی آواز پہ وہ ڈر کر ایک دم اٹھی۔ پیچھے رضوان کھڑے تھے۔ ہمیشہ کی طرح باوقار، پُراعتماد اور مہربان۔ انہیں دیکھ کر اس کی رکی سانس بحال ہوئی مگر پھر فوراً ہی ان کا رعب چھانے لگا۔

''سوری سر، مجھے پتا نہیں چلا، آپ کب آئے؟''

''جب آپ واک سے تھک کر اُدھر بیٹھ گئی تھیں۔'' انہوں نے ٹریک سوٹ کی جیبوں میں ہاتھ ڈالے کھڑے کھڑے ابرو سے پتھر کی طرف اشارہ کیا۔ یعنی وہ اتنی دیر سے اسے دیکھ رہے تھے؟

''مجھے پتا ہی نہیں چلا۔'' اس نے پھر کہا۔

''وجہ وہ گھر ہے، آپ اس کو بہت توجہ سے دیکھ رہی تھیں۔'' انہوں نے گھر کو دیکھتے ہوئے کہا۔ پارس نے مڑ کر دیکھا پھر سر جھکا دیا۔

''میں روز اس جنگل میں واک کرتی ہوں، مجھے نہیں معلوم تھا کہ اس کے اختتام پہ کسی کا گھر بھی ہوگا۔''

''یہ اس گھر کی بیک ہے، اس کا فرنٹ مین روڈ پہ ہے۔''

''اوہ۔'' اس کے لب سکڑے۔

''آپ کو اچھا لگا؟'' پارس نے نگاہیں اٹھا کر انہیں دیکھا۔

''مجھے گھر بنانے کی خواہش نہیں۔''

''کیوں؟ یہ مایوس کُن رویہ ہماری ریپشنسٹ پہ سوٹ نہیں کرتا۔'' انہوں نے شاکی نظروں سے اسے دیکھتے ہوئے نفی میں سر ہلایا پھر پتھر پہ بیٹھ گئے۔ ساتھ ہی دوسرے پتھر کی طرف اشارہ کیا۔ پارس نے دیکھا، وہ اس پتھر پہ نہیں بیٹھے تھے جس پہ پہلے وہ بیٹھی تھی، انہوں نے اس کی جگہ اس کے لیے سنبھال کر رکھی تھی۔

''ابھی ڈیوٹی ٹائم نہیں ہے سر، ابھی میں آپ کی ریپشنسٹ نہیں ہوں۔'' وہ گہری سانس لیتے ہوئے بیٹھی۔

"یہ میری بات کا جواب نہیں ہے۔"

"سر مجھے پتا ہے میری امی میری شادی کبھی نہیں کریں گی۔ میں ان کا کمانے والا بیٹا ہوں۔ وہ مجھے کبھی کھونا نہیں چاہیں گی۔"

"کم از کم ایک ڈیڑھ سال تو آپ اپنی تنخواہ محفوظ کر سکتی ہیں۔ کیا آپ نے ان سے کہا جو میں نے کہنے کو کہا تھا؟" انہیں وہ سوال یاد آیا جو انہوں نے آتے ساتھ کیا تھا۔

"جی...... اور وہ دھوکا کھا بھی گئیں مگر سر، تنخواہ واحد چیز نہیں جو میری مدد کر سکے دراصل میری مدد کوئی بھی نہیں کر سکتا۔ میں ایک ناکام انسان ہوں...... بزدل اور ناکام۔ اس لیے میں نے خود کو وقت کے دھارے پہ چھوڑ دیا ہے۔" وہ سامنے درختوں کے سائے میں کھڑے خوب صورت گھر کو دیکھتے ہوئے کہہ رہی تھی۔ سرمئی پتھروں کا گھر، سرسبز درخت، نیلا آسمان۔ قدرت کا بہترین کلر کمبینیشن۔

"ہر exploit ہونے والا شخص یہی کہتا ہے۔ پارس آپ کو لوگ استعمال تب کرتے ہیں جب آپ ان کو اجازت دیں۔ آپ خود ذرا سے مضبوط بن جائیں تو آپ کو کوئی استعمال نہیں کر سکتا۔"

پارس نے اداس مسکراہٹ کے ساتھ چہرہ ان کی طرف موڑا۔ وہ دھیمی اپنائیت بھری مسکراہٹ سے اسے دیکھ رہے تھے۔

"یہ وہ شخص کہہ رہا ہے جو خود روز ایکسپلائٹ ہوتا ہے۔"

"میری عمر گزر چکی ہے، میں آج یا کل مر جاؤں گا مگر آپ کے پاس پوری زندگی پڑی ہے۔"

"سر، آپ مجھے مضبوط بننے کا درس دیتے ہیں مگر جس دن آپ خود مضبوط بنیں گے، اس دن میں بھی بن جاؤں گی۔" وہ اب قدرے آرام دہ انداز میں بول رہی تھی۔ "ویسے مجھے ابھی تک یقین نہیں آیا کہ کوئی آپ کا استعمال بھی کر سکتا ہے۔"

وہ ہلکا سا ہنسے۔ وہ ہنستے ہوئے بہت اچھے لگتے تھے۔ دل میں احترام پیدا ہوتا۔ اپنائیت سی ہونے لگتی۔

"میں نے شادی نہیں کی۔ جانتی ہیں کیوں؟"

پارس کی آنکھیں حیرت سے پھیلیں۔

"اوہ...... میں سمجھی آپ کے بچے مجھ سے بھی بڑے ہوں گے۔"

"ابھی آپ میری ریسپشنسٹ نہیں ہیں، اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ آپ مجھے بوڑھا کہیں۔" وہ پُرلطف انداز میں بولے۔ وہ بے ساختہ ہنس دی۔

"میری بہن نے میری شادی کبھی نہیں ہونے دی۔ نوعمری میں ایک منگنی ہوئی تھی کزن سے پھر اچانک ختم ہوگئی۔ جانتا ہوں کہ سویرا نے خاندان میں کچھ باتیں کر کے رشتہ تڑوایا تھا مگر اس وقت میں نوجوان تھا، اسٹرگل کر رہا تھا، مجھے پروا نہیں تھی۔ تیس سے اوپر کا ہوا تو شادی کا سوچا، بہت جگہ رشتے کی کوشش کی مگر ہر دفعہ بات ختم ہو جاتی۔ پھر ایک دوست کی بہن تھی، ندا، بہت اچھی لڑکی تھی، وہ رشتہ ہو گیا، اس لیے کہ دوست سے خود بات کر لی، سویرا پہ چھوڑتا تو کبھی نہ ہو پاتا مگر چند مہینے بعد میرے بہن بھائی نے اس بے چاری پہ الزام لگا کر رشتہ توڑنے کا کہا۔ میں نے رشتہ ختم کر دیا۔"

وہ حق دق سن رہی تھی۔ یہ اس کی امید و توقع سے بڑھ کر تھا۔

"کیوں؟"

"اس لیے نہیں کہ مجھے اس پہ شک تھا، نہیں۔" انہوں نے دور نظر آتے گھر کو دیکھتے ہوئے نفی میں سر ہلایا۔ چہرے پہ سوگواریت تھی۔ "بلکہ اس لیے کہ جب میں اتنا مضبوط تھا ہی نہیں کہ ندا کو برملا صحیح اور سویرا کو غلط کہہ سکوں تو مجھے اس لڑکی سے شادی کر کے اسے سزا دینے کا حق نہیں تھا۔"

"نہیں سر، آپ نے غلط کیا، آپ کو ڈٹ جانا چاہیے تھا۔"

"پارس میں یہ بات آپ کو کیوں بتا رہا ہوں؟ اس لیے نہیں کہ مجھے کتھارسس کرنا ہے۔ بلکہ اس لیے کہ آپ کو یہ سمجھا سکوں کہ ندا کے بعد میں کبھی شادی نہیں کر سکا۔ دس بارہ سال ہو گئے اس بات کو میں نے غلطی کی مجھے اس کے لیے فائٹ کرنا چاہیے تھی۔ مجھے رشتوں میں توازن برقرار رکھنا چاہیے تھا۔ آپ بھی وہی غلطی کر رہی ہیں جو لوگ اپنے بہن بھائیوں کے لیے قربانی دیتے ہوئے شادی نہیں کرتے، وہ غلط کرتے ہیں۔"

"مگر سر......" اس نے اختلاف کرنا چاہا مگر سارے دلائل بھول گئے۔ دلائل تو شاید کبھی تھے ہی نہیں۔

"وعدہ کریں، مجھ سے نہیں، خود سے کہ آپ مناسب وقت پہ شادی ضرور کریں گی اور اگر آپ نے یہ وعدہ پورا کیا تو یہ گھر......" انہوں نے سامنے والے گھر کی طرف اشارہ کیا۔ "یہ میں آپ کو شادی کے گفٹ کے طور پر دے دوں گا۔"

"یہ آپ کا ہے؟" وہ حیران ہوئی۔

"نہیں...... مگر اس کے فرنٹ پہ برائے فروخت کا اشتہار ضرور لگا ہے۔ بولیں، آپ کو شادی کا گفٹ چاہیے یا نہیں؟" وہ مسکراتے ہوئے پوچھ رہے تھے۔

پارس اداسی سے مسکراتی، ان کو دیکھے گئی۔ اس کی آنکھوں میں سوگواریت تھی۔ ہلکے سے اثبات میں سر ہلا کر اس نے گھر کی سمت دیکھا...... جو لمحے بھر بعد یادگی سے اندھیرے میں ڈوب گیا۔ بیک کی جگہ رات سامنے آگئی۔ اس کے اردگرد سے درخت، تنویر، رضوان غائب ہوگئے، وہ بیٹھے سے سیدھی، نشست سے کھڑی حالت میں آگئی۔

پارس نے گردن واپس موڑی۔ اندھیرے لان میں سویرا اور تنویر صاحب اس کے سامنے کھڑے تھے۔ فائز پیچھے تھا۔

"لگتا ہے بہت مہنگے تحفے وصول کرنے کی عادت ہے آپ کو۔" اس کی پچھلی بات سویرا کو جھلسا گئی جبھی مسکرا کر طنزیہ بولیں۔

"مہنگے نہیں، قیمتی!" وہ بھی میٹھا سا مسکرائی۔

"ویسے آپ نے ابھی تک مجھ سے میرے شوہر کے انتقال کی تعزیت نہیں کی۔" سامنے کرسی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے پارس خود بھی بیٹھی۔

"انتقال یا قتل، میں ابھی فیصلہ نہیں کر سکی کہ مجھے افسوس کس کا کرنا ہے۔" سویرا نشست سنبھالتے ہوئے بولیں اور پارس ویسے ہی مسکراتی رہی۔ تنویر صاحب، سویرا کے عقب میں کھڑے رہے، فائز، پارس کے دائیں ہاتھ کھڑا تھا۔ دونوں خاموش سامع تھے۔

"آپ کو کیا لگتا ہے؟"

"مجھے تو یہ حادثاتی موت نہیں لگتی۔"

"کیا اسی لیے آپ ان کے جنازے میں شریک نہیں ہوئی تھیں؟" پارس چبھتے ہوئے لہجے میں بولی۔ سویرا کی مسکراہٹ مدھم ہوئی، پیشانی پہ بل پڑا۔

"تنویر بھائی نے بتایا تو ہوگا کہ میرے پیپرز میں مسئلہ ہوگیا تھا، مجھے حال ہی میں آسٹریلین شہریت ملی ہے، اس وقت آنا ناممکن تھا۔"

"ترجیحات کی بات ہے مسز اسجد ورنہ بھائی کا جنازہ آسٹریلین شہریت سے زیادہ اہم نہیں ہوتا۔" پارس اسی طرح مسکرا رہی تھی۔ فائز نے نگاہوں ہی نگاہوں میں سویرا کو ٹھنڈا رہنے کا اشارہ کیا۔ انہوں نے بہ مشکل ضبط کیا۔

"بھائی جی سے میرا خون کا رشتہ ہے پارس صاحبہ، یہ کبھی نہیں ختم ہو سکتا۔ آپ کا تین لفظوں کا رشتہ تھا جو تین لفظوں سے ختم ہو سکتا ہے۔"

''آپ امجد صاحب کو نہیں لے کر آئیں؟'' ان کی بات ختم ہوئی تو وہ بولی۔

''نہیں، وہ بچوں کے پاس آسٹریلیا میں ہیں۔''

''خیریت ہے، آپ نے انہیں خود سے الگ رہنے دیا، وہ بھی اتنے دنوں کے لیے...... اور اگر انہوں نے تین لفظوں کا رشتہ ختم کر دیا تو؟''

''ہمارا رشتہ اتنا کمزور نہیں ہے۔'' فائز کے بار بار تنبیہہ کرنے کے باوجود سویرا ضبط کھو بیٹھیں اور غصے سے بولیں۔ پارس نے ہلکے سے شانے اچکا دیے۔

''اچھا!'' اور انداز یوں تھا گویا یقین نہ آیا ہو۔ سویرا نے پھر خود پہ قابو پایا اور گفتگو کا رخ موڑا۔

''آپ نے بھائی جی کی موت کی تفتیش کیوں نہیں کرائی؟''

''وہ میرے سامنے...... سیڑھیوں سے گرے تھے۔'' بہت اعتماد سے پارس نے فقرہ ادا کیا۔ مگر دو حصوں میں۔ ''میں ہر چیز کی گواہ ہوں، مجھے تفتیش کی کیا ضرورت؟''

''مگر ہمیں ہے اور وہ ہم ضرور کریں گے کیونکہ ہمیں آپ کی اس کہانی کا یقین نہیں ہے۔''

''جی! میں پوچھنے ہی لگی تھی آپ کے اس (ہم) کے متعلق۔'' پارس کا چہرہ کھل اٹھا جیسے اس کو کچھ یاد آیا ہو۔ ''فیضان نہیں آیا؟''

عقب میں کھڑا فیضان بنا تاثر کے مؤدب سا کھڑا میز کو دیکھتا رہا۔ تنویر صاحب کا چہرہ بھی بے تاثر رہا۔ سویرا نے بھی حتی المقدور کوشش کی کہ فیضی کو دیکھے بغیر جواب دیں۔

''نہیں، وہ نہیں آیا۔''

''اس کے بھی پیپرز کا مسئلہ ہوگا؟'' پارس نے جیسے مسکراہٹ چھپائی۔

اندر لاؤنج کی کھڑکی سے وہ دو خواتین آمنے سامنے بیٹھی اور دو مرد ان کے عقب میں کھڑے نظر آرہے تھے۔ وہ دور تھے، ان کی گفتگو کی آواز یہاں تک نہیں آئی تھی۔ شکیل گہری نظروں سے ان کو دیکھ رہا تھا۔

''تو واقعی نہیں جانتی امی کہ یہ عورت کون ہے؟''

''بولا تو ہے، نہیں جانتی۔ یہ لڑکا تو ہوٹل میں کام کرتا ہے اور یہ موٹا والا بڈھا رضوان حیات کا خاص آدمی تھا مگر عورت کا نہیں پتا۔'' صوفے پہ بیٹھی فیروزہ مائی جھنجلا اٹھی۔

شکیل جواب دینے کے لیے مڑا تو ٹرالی گھسیٹ کر باہر لے جاتے افضل بابا کو دیکھا۔

''اے...... باباجی......'' اس نے نخوت سے پکارا۔

''جی صاحب!'' افضل بابا نے رک کر اسے دیکھا۔

''یہ باہر کون آیا ہے؟''

''رضوان صاحب کی بہن ہیں سویرا بی بی، آسٹریلیا سے آئی ہیں۔'' کہہ کر وہ ٹرالی آگے لے گئے۔

شکیل اور فیروزہ نے بے اختیار ایک دوسرے کو دیکھا۔

''بس، تو بیٹھ کر انسانیت کے سبق یاد کرتی رہ اور اس بڈھے کے رشتے دار آکر ہوٹل لے اُڑیں گے۔'' وہ دبے لفظوں میں غصے سے بدبداتا اس کے ساتھ آکر بیٹھا۔ فیروزہ مائی بالکل گم صم ہوگئی تھی۔

''سوچ لے امی۔ پارو کے ہاتھ کچھ نہیں رہنا۔ اس سے پہلے کہ یہ لوگ مقدمہ وغیرہ کریں، ہمیں پارو کو راستے سے ہٹا کر، سب بیچ باچ کر، سارا پیسہ لے کر ملک سے نکل جانا ہے۔ سمجھ آئی یا نہیں۔'' وہ زچ ہو کر بولا تو فیروزہ مائی نے دھیرے سے اثبات میں سر ہلایا، البتہ اس کے انداز میں واضح تامل تھا۔

افضل بابا ٹرالی لے کر مہمان اور میزبان کے قریب آرہے تھے جب انہوں نے پارس کو



کہتے سنا۔

''اس کے بھی پیپرز کا مسئلہ ہوگا؟''

''نہیں، وہ کچھ بیمار تھا۔'' وہ سپاٹ لہجے میں بولیں۔ افضل بابا چائے نکالنے لگے۔

''اچھا؟ کیا ہوا اسے؟'' وہ مصنوعی، مذاق اُڑاتی فکرمندی سے بولی۔ ''اور کیا وہ چھ ماہ سے بیمار ہے جو بھائی کے جنازے میں بھی نہیں آیا؟''

سویرا نے بہ مشکل پہلو بدلا۔ وہ ضبط نہیں کر پارہی تھیں اور فیضان مسلسل ان کو نگاہوں میں چپ رہنے کا اشارہ کر رہا تھا اس حالت میں وہ افضل بابا کا سلام اور چائے نظر انداز کر کے پارس کو جواب دینے لگیں۔

''اس وقت وہ کسی لیگل مسئلے میں پھنسا ہوا تھا، امریکا سے باہر نہیں جاسکتا تھا بلکہ بھائی جی کے انتقال والے دنوں میں تو وہ ویسے بھی نیو جرسی گیا ہوا تھا، اس کو اطلاع دیر سے ملی۔'' کہہ کر انہوں نے تنویر صاحب کو دیکھا، جنہوں نے اثبات میں سر ہلا کر گویا تائید کی۔ پارس مسکرائی۔ افضل بابا اب خاموشی سے چیزیں آگے رکھ رہے تھے۔

''اچھا...... تو یہ کہا تھا اس نے آپ سے؟''

''کیا مطلب؟'' سویرا کے ابرو حیرت سے اٹھے۔

''مطلب یہ مسز سویرا کہ شاید آپ اپنے دونوں بھائیوں کو اچھے سے نہیں جانتیں۔ جس رات رضوان کے ساتھ یہ حادثہ پیش آیا۔ اس رات فیضان یہیں تھا، اسی شہر میں، انہی گلیوں میں۔''

فائز نے بری طرح چونک کر پارس کو دیکھا مگر وہ سویرا کو دیکھ رہی تھی جو کچھ حیران تھیں، متعجب تھیں، بے یقین تھیں، افضل بابا تک ششدر رہ گئے۔ تنویر صاحب بے تاثر رہے۔

''نہیں، فیضان امریکا میں تھا۔ اس نے مجھے خود بتایا تھا۔'' ساتھ ہی سویرا نے پہلے تنویر صاحب کو دیکھا پھر فیضی کو، وہ خود بھی شاکڈ لگ رہا تھا۔ افضل بابا جاچکے تھے۔

''اگر اس کی یادداشت کھوگئی ہو تو اسے بتا دیجیے گا کہ پارس کو اچھی طرح یاد ہے وہ اس رات کہاں تھا۔ یہ بھی کہیے گا کہ پارس اس کا چھ مہینے سے انتظار کر رہی ہے۔ اگر وہ اپنے بھائی جی کے لیے نہیں آیا تو اپنی امانت لینے ضرور آئے جو وہ میرے پاس چھوڑ گیا تھا۔''

فائز اب یک ٹک پارس کے سر کی پشت کو دیکھ رہا تھا جیسے سمجھ نہ آرہا ہو کہ وہ کیا کہہ رہی ہے۔ سویرا کی ساری اکڑ، سارا کروفر، غصہ سب جھاگ کی طرح بیٹھ چکا تھا اور وہ فیضان کا دفاع کرنے کے مزید قابل نہیں رہی تھیں۔

''کیسی امانت؟'' بس دو لفظ بول پائیں۔

پارس جواب دیے بنا اٹھی اور اندر چلی گئی۔ لاؤنج میں قدم رکھا تو سر جوڑ کر بیٹھے کھسر پھسر کرتے ماں بیٹا بے اختیار سیدھے ہوئے۔ وہ انہیں دیکھے بنا اوپر چلی گئی۔

اس کے اندر غائب ہوتے ہی، سویرا نے فیضی کو دیکھا۔

''تم اس وقت پاکستان میں تھے؟'' وہ تیز لہجے میں بولیں۔

''ہاں مگر...... اس کو کیسے پتا؟'' اس نے بے اختیار تنویر صاحب کو دیکھا جنہوں نے گہری سانس لیتے ہوئے نفی میں سر ہلایا۔

''میں خود نہیں جانتا۔'' گویا اپنی بے گناہی ثابت کی۔

''اور تم نے مجھے نہیں بتایا۔ تم...... فیضی...... تم نے مجھ سے کیوں چھپایا؟'' سویرا آپا کی آنکھوں میں بے یقینی تھی۔ دکھ تھا۔

''نہیں، آپ ابھی تو آئی ہیں، میں سامنے بیٹھ کر بتانے والا تھا، سوچا رات کو بتاؤں گا مگر......''

''اور تم نے اس کو کیا دیا تھا جو وہ لینے گئی ہے؟''

’’کچھ نہیں، میں تو اس سے ملا بھی نہیں تھا۔ میں نہیں جانتا، میں سچ کہہ رہا ہوں۔‘‘ اس نے بے بسی سے ان کو دیکھا۔ وہ مزید احتجاج نہیں کر سکتا تھا ورنہ دور سے دیکھنے والے کو شک پڑ جاتا کہ وہ ایک دوسرے کو جانتے ہیں۔ تبھی پارس باہر آتی دکھائی دی۔ اس کے ہاتھ میں کچھ تھا۔ فائز نے خود کو کمپوز کیا اور پارس کی طرف دیکھا۔

’’میم، میں مزید مداخلت نہیں کرنا چاہوں گا، کیا ہم صبح میں......؟‘‘

’’آپ ٹھہریں، مسز اسجد بس جانے والی ہیں۔‘‘ ہاتھ اٹھا کر اسے خاموش کراتی، وہ آپا کے سامنے آئی اور بیٹھنے کے بجائے کھڑے کھڑے میز پہ کچھ رکھا۔

لان میں موجود تینوں افراد نے اس چیز کو دیکھا۔

وہ ایک دھندلے شیشے کا ٹکڑا تھا۔

فائز نے نہ سمجھنے والے انداز میں پارس کو دیکھا پھر سویرا کو۔

’’یہ کیا ہے؟‘‘

’’اپنے بھائی کو دے دیجیے گا، وہ اسے پہچان لے گا اور مجھے یقین ہے کہ وہ بھی جلد ہی تعزیت کرنے آئے گا۔ یہ دیکھنے کے بعد تو شاید مزید تاخیر نہ کرے۔‘‘ وہ مسکرا کر یوں کہہ رہی تھی جیسے یہ آخری بات ہو۔ اب مزید وہ ان کو برداشت نہیں کر سکتی۔

سویرا نے متذبذب انداز میں شیشے کا ٹکڑا اٹھایا اور کھڑی ہو گئیں۔ پارس کو بے بسی، غصے، اچنبھے سے بھری نگاہوں سے دیکھ کر وہ مڑ گئیں۔

’’جی تو ہم کیا بات کر رہے تھے؟‘‘ اس نے کرسی پر بیٹھتے ہوئے سامنے اشارہ کیا۔ فائز غائب دماغی کے عالم میں اس کے مقابل بیٹھا اور اپنے کاغذات پھیلائے۔ اس کے انداز میں واضح سست روی در آئی تھی۔ وہ یقیناً کچھ اور سوچ رہا تھا۔

☆☆☆

’’یعنی تم بھائی جی سے ملے بغیر آگئے اور تمہیں نہیں معلوم ہوا کہ ان کا انتقال ہو چکا ہے؟‘‘ سویرا کمر پر ہاتھ رکھے کھڑی، کڑے تیوروں سے اسے دیکھتے ہوئے پوچھ رہی تھیں۔ وہ دونوں آمنے سامنے اپنے گھر کے برآمدے میں کھڑے تھے، باہر رات پھیل چکی تھی اور سویرا ساری بات کلیئر کرنے کے لیے صبح تک کا انتظار نہیں کر سکتی تھیں۔ پارس کے سامنے وہ شاکڈ اور الجھی ہوئی تھیں مگر رفتہ رفتہ اس کی جگہ غصے نے لے لی تھی۔

’’مسئلہ یہ نہیں ہے آپا۔ میں یہ بات تنویر بھائی کو بھی بتا چکا ہوں، چھپانا ہوتا تو انہیں بھی نہ بتاتا۔‘‘ وہ جو گھنٹے سے سامنے کھڑا صفائی دے رہا تھا، اب زچ ہو گیا۔ ’’مسئلہ یہ ہے کہ پارس کو یہ کیسے پتا چلا؟‘‘

’’ظاہر ہے، تنویر نے بتایا ہوگا!‘‘

’’تنویر بھائی ایسا کیوں کریں گے؟‘‘

’’فیضی، تم نے خود مجھے بتایا ہے کہ تنویر اس کے ساتھ ملا ہوا ہے۔‘‘ انہیں کوفت ہوئی۔

’’وہ تو ہیں اور اسی لیے اگر انہوں نے یہ بات پارس کو بتائی ہوتی تو اسے ہمارے سامنے نہ دہرانے کی تنبیہ بھی کرتے...... تاکہ ان پہ شک نہ کیا جائے۔ وہ اس طرح خود کو ایکسپوز نہیں کریں گے۔‘‘ وہ صوفے پہ جا بیٹھا اور سر دونوں ہاتھوں میں گرا لیا۔

’’اور یہ شیشہ اس کی کیا کہانی ہے؟‘‘

’’میں نہیں جانتا...... وہ اس کو کیوں مجھ سے منسوب کر رہی ہے مگر یہ میں نے بھائی جی کی جیکٹ کے اندر دیکھا تھا، اس نے اسے سنبھال رکھا تھا۔ مجھے لگا اس نے اسی سے ان کا قتل کیا ہوگا۔‘‘ فیضی نے میز پہ رکھا ٹکڑا اٹھایا اور چہرے کے قریب لا کر الٹ پلٹ کر کے دیکھنے لگا۔

’’اگر یہ شیشہ آلۂ قتل ہے تو اس کا تم سے کیا تعلق؟‘‘ فیضان نے جواب نہیں دیا، وہ شیشے کو غور





سے دیکھ رہا تھا، دفعتاً اس کی آنکھوں میں ایک احساس ابھرا۔ جیسے وہ چونکا تھا۔ جیسے اسے کچھ یاد آیا۔ اس نے سر اٹھایا مگر سویرا کے تاثرات دیکھ کر رکا۔ وہ آنکھیں سکیڑے مشکوک انداز سے اسے دیکھ رہی تھیں۔

’’کیا، آپا؟‘‘

’’بھائی جی کو تم نے تو نہیں مارا، فیضی؟‘‘

ان کے الفاظ تھے یا چابک جو فیضان کے چہرے پہ لگے۔ اس کا رنگ سرخ پڑا۔ لب بھینچے، آنکھوں میں بے یقینی ابھری اور پھر غصہ، وہ تیزی سے کھڑا ہوا۔

’’نہیں، میرا مطلب تھا، شاید پارس یہ سمجھتی ہو کہ......‘‘ اس کے تاثرات پہ سویرا کو اپنی بات کی سنگینی کا احساس ہوا، انہوں نے وضاحت کرنی چاہی مگر......

’’آپ نے ایسا سوچ بھی کیسے لیا؟ میں اپنے بھائی جی کا قتل کر سکتا ہوں؟ آپ کو لگتا ہے میں اندر سے اتنا evil ہوں؟‘‘ وہ دکھی بھی تھا اور حیران بھی۔ ’’پچھلے ایک گھنٹے سے آپ مجھے یوں Cross-examine کر رہی ہیں جیسے میں عدالت میں کھڑا ہوں۔ آج پہلی دفعہ آپ پارس سے ملیں اور بیس منٹ کی اس ملاقات میں اس نے ہم دونوں بہن، بھائی کے درمیان پھوٹ ڈلوا دی۔ وہ اپنے مقصد میں کامیاب ہو گئی، مبارک ہو۔‘‘

’’میرا یہ مطلب نہیں تھا۔ اچھا بیٹھو۔‘‘ سویرا نے بازو سے تھام کر اسے بٹھانا چاہا مگر اس نے سر جھٹکتے ہوئے بازو چھڑایا۔

’’اب مجھ سے ناراض ہو گے تو وہ واقعی کامیاب ہو جائے گی۔‘‘

’’اوکے!‘‘ فیضی گہری سانس لیتے ہوئے واپس بیٹھ گیا۔

’’کیا تم نے یہ شیشہ پہچان لیا؟‘‘ انہوں نے اپنے الزام سے قبل اس کی آنکھوں میں ابھرے چمک جانے والے تاثر کی بابت پوچھا۔ فیضی چند لمحے ان کو دیکھتا رہا پھر نفی میں سر ہلایا۔

’’یہ میرا نہیں ہے، میں اسے نہیں پہچانتا۔‘‘ اس نے ایک ہی فقرے میں دو جھوٹ بولتے ہوئے شیشہ میز پہ رکھ دیا۔ سویرا خاموش ہو گئیں۔

☆☆☆

لابی میں معمول کی روشنی اور رونق تھی۔ دوپہر کا وقت تھا۔ لوگ آگے پیچھے گزر رہے تھے۔ بے فکر، خوش باش چہرے۔ ایسے میں شاید صرف اسی کا چہرہ فکر مند تھا، پُرتشویش تھا جو ریسپشن ڈیسک سے کہنی ٹکائے کھڑا، دور رکھی کانفرنس ٹیبل کی سربراہی کرسی پہ بیٹھی پارس کو دیکھ رہا تھا۔ پارس کی وہ لمبی میز لابی کے بالکل سرے پہ تھی اور اس وقت وہاں ایک آفیشل لنچ چل رہا تھا۔ پارس ریسپشن ڈیسک کے ساتھ خاموش کھڑے فائز کی جانب متوجہ نہیں تھی جو مسلسل اس کو دیکھتا، بس ایک ہی بات سوچ رہا تھا۔

’’وہ شیشہ اس کے ہاتھ کیسے لگا؟ اسے کیسے پتا چلا کہ اس کا مالک فیضان ہے؟ وہ اسے جانتی ہے؟ کیا وہ یہ جانتی ہے کہ فائز ہی فیضان ہے؟‘‘ گزشتہ دو دنوں سے اس کے ذہن میں بار بار ابھرتے سوال اب سر میں درد کرنے لگے تھے۔

اسے بھائی جی کے قتل کا اور پارس کے قاتلہ ہونے کا ثبوت نہیں مل رہا تھا۔

اس کے پاس ہوٹل کے اہم کاغذ بھی نہیں تھے۔ اس کے پاس کچھ بھی نہیں تھا۔ وہ ناکام ہو رہا تھا۔ سب بہت مشکل لگ رہا تھا اور اس سارے مسئلے کا ایک ہی حل تھا۔ جو کام وہ اس صبح جنگل میں ادھورا چھوڑ آیا تھا، اب پورا کر دے۔ ایک دفعہ پارس مر جائے، وہ سب ہتھیا لے گا۔ بھلا پھر کون اسے اور سویرا آپا کو ہوٹل سے نکالنے کی جرأت کر سکے گا۔ تنویر کو کی جانے والی رقم ٹرانسفر کے ثبوت کو وہ انہیں بلیک میل کرنے کے لیے استعمال کر سکتا ہے۔ یوں ان کا منہ بند ہو جائے گا۔ پارس

مر جائے، سب ٹھیک ہو جائے گا۔

وہ اس نہج پہ پہلے ہی پہنچ چکا تھا۔ آج وہ فیصلہ کرکے آیا تھا۔ اس نے لمبی ٹیبل کی سربراہی کرسی پہ بیٹھی پارس اور اس کے مہمانوں کو دیکھا اور پھر ان کے سامنے خالی برتنوں کو...... کھانا لگنے والا تھا۔ آرڈر دیے بیس منٹ ہو چکے تھے اور کسی بھی وقت سرونگ شروع ہونے والی تھی۔ فیضان مڑا اور تیز تیز قدموں سے ریسٹورنٹ کی طرف بڑھا۔ وہاں سے وہ ہوٹل کے کچن میں آیا۔

اُدھر معمول سے ذرا زیادہ افراتفری پھیلی تھی۔ ہیڈ ویٹر سارے میں بولتا، ڈانٹتا پھر رہا تھا۔ بار بار مسز پارس کی ٹیبل کے آرڈر کو دہرایا جا رہا تھا سب تیار تھا۔ شیف نے سوپ کا بھرا ہوا پیالہ سجا کر ٹرے میں رکھا۔ جو ویٹر اسے اٹھانے کے لیے آگے آیا، فیضان کو دیکھ کر رکا۔

''پانی نہیں رکھا آپ نے۔'' اس نے برہمی سے ویٹر کو مخاطب کیا۔ وہ فوراً مستعدی سے پلٹا۔ بس پانچ سیکنڈ کے لیے سوپ والی ٹرے کے گرد فائز کے سوا کوئی نہ رہ گیا۔ اس نے تیزی سے جیب سے ایک ننھی شیشی نکالی اور سامنے سب کو دیکھتے ہوئے شیشی سوپ میں الٹی اور واپس جیب میں رکھ دی۔

گرم بھاپ اڑاتے سوپ میں وہ فوراً گھل مل گئی۔ ویٹر پانی لے کر واپس آیا، یہ میڈم پارس کا آرڈر تھا۔ وہ سب جانتے تھے۔

فائز وہاں سے نکل آیا۔ چند ہی لمحوں بعد وہ ریسپشن ڈیسک کے ساتھ کھڑا تھا۔ پارس اسی طرح مسکرا کر رسمی انداز میں اپنے مہمانوں سے بات کر رہی تھی۔ باری باری ویٹرز آکر ان کے سامنے آرڈر رکھنے لگے۔ فائز کی نگاہیں ہر ایک ٹرے کو دیکھتیں پھر ان میں نفی کا تاثر ابھرتا۔ پارس کے خاص، سبزی کے سوپ کی ٹرے ابھی تک نہیں آئی تھی۔

فائز کے چہرے پہ بے چینی در آئی۔ دل دھڑک رہا تھا۔ کامیابی سے چند قدم دور یا کسی بڑی تباہی سے چند گز قریب، وہ کہاں کھڑا تھا، وہ نہیں جانتا تھا۔

''میں بھائی جی کی موت کا بدلہ لے رہا ہوں۔'' وہ خود کو کہہ رہا تھا مگر اس کا دل عجیب سے احساس میں گھرا تھا۔ دفعتاً اس نے ویٹر کو اس ہرے سوپ کی ٹرے لاتے دیکھا۔ وہ بالکل ساکن ہو گیا۔ جیسے کوئی مرا ہوا آدمی سیدھا کھڑا ہو۔

ویٹر نے ٹرے سے سوپ کا پیالہ سرونگ ڈش کے ہمراہ پارس کے سامنے رکھا۔ پارس نے نیپکن گود میں بچھاتے ہوئے ہلکا سا تھینکس کہا۔ لنچ شروع ہو چکا تھا۔ سب اپنے چھری کانٹے سنبھال رہے تھے، البتہ وہ اس وقت صرف سوپ لیا کرتی تھی۔

اس نے سویا ساس اٹھائی اور سوپ میں چند قطرے ٹپکائے۔ پھر چند ایک دوسری ساسز ڈالیں۔ سوپ کی سطح پر مختلف رنگوں کے قطرے اور دھاریں بکھری تھیں۔ اس نے سوپ کا چمچ دھیرے سے اندر ہلایا۔ سارے رنگ مکس ہوتے گئے۔ ہرا مائع ہلکے سے گہرے رنگ کا ہو گیا۔

پارس سر جھکائے، اس سرمئی ہرے مائع کو دیکھتے ہوئے ذرا سا مسکرائی۔ یہ مدھم مسکراہٹ اپنے مہمانوں کو دی جانے والی پیشہ ورانہ مسکراہٹ سے قطعاً مختلف تھی۔ اس میں اداسی بھی تھی، امید بھی، دکھ بھی، ڈر بھی اور کوئی خوب صورت یاد بھی۔

وہ دھیرے دھیرے چمچ ہلا رہی تھی۔ سارے رنگ اندر گھل مل گئے۔ سوپ میں تیرتے ٹکڑے گول گول گھوم رہے تھے۔ درمیان میں منجدھار سا بن رہا تھا...... گول گول گھومتا منجدھار......

رضوان حیات اس لمبی ٹیبل کی سربراہی کرسی پہ اکیلے بیٹھے تھے۔ ان کے مہمان لنچ کے بعد ابھی ابھی اٹھ کر گئے تھے۔ وہ سبزی کا سوپ کب کا ختم کر چکے تھے اور اب نیپکن سے لب تھپتھپا رہے تھے۔





ویٹرز آگے پیچھے پھرتے برتن اٹھا رہے تھے۔ باقی لوگوں نے جی بھر کر کھایا تھا البتہ رضوان کے سامنے صرف سوپ کا خالی پیالہ تھا۔ وہ دوپہر میں صرف سوپ لیتے تھے۔

نیپکن رکھ کر انہوں نے سر اٹھایا تو ریسپشن پہ کھڑی وہ.... بالیوں والی لڑکی انہی کو دیکھ رہی تھی۔ ان کو دیکھتا پا کر وہ جھینپ کر نیچے جھک گئی۔ پھر سیدھی ہوئی تو ہاتھ میں ایک پیکٹ تھا۔ اب وہ کاؤنٹر کے ایک طرف سے نکل کر ان کی سمت آرہی تھی۔

رضوان ہلکی سی مسکراہٹ کے ساتھ اسے دیکھے گئے۔ سیاہ کوٹ اور اندر بھورے گرم سویٹر میں وہ ہمیشہ کی طرح باوقار لگ رہے تھے۔ ریسپشنسٹ مدھم مسکراہٹ کے ساتھ چلتی ان تک آئی اور جھک کر پیکٹ ان کے سامنے رکھا۔

''سر! تنویر صاحب صبح میں دے کر گئے تھے، ان کو شہر سے باہر جانا تھا۔ آپ دیکھ لیں۔''

''تھینکس، پارس۔'' رضوان حیات نے پیکٹ اٹھا کر کھولا۔ پارس کا چہرہ چمکنے لگا۔ کوئی کچھ نہ کہے، بس آپ کا نام پکار کر ایک لفظ بھی بول دے تو کتنا اچھا لگتا ہے......

وہ عینک لگا کر اندر موجود کاغذ پڑھنے لگے۔

''بیٹھ جائیں، کھڑی کیوں ہیں؟'' پڑھتے ہوئے انہوں نے کہا۔

''تھینک یو، سر! مگر اچھا نہیں لگے گا۔''

''کس کو؟'' انہوں نے عینک کے اوپر سے دیکھا جو ہاتھ باندھے کھڑی تھی۔

''میرے ساتھی ریسپشنسٹ کو۔ اسے لگے گا، باس کے ساتھ بیٹھ کر مجھے ترقی مل رہی ہے اور اپنے پڑوسی کی ترقی کسی کو اچھی نہیں لگتی سر! بادشاہ، بادشاہ سے جلتا ہے اور فقیر، فقیر سے۔'' وہ جیسے بے بسی سے مسکرائی۔ رضوان نے مسکرا کر سر جھٹکا۔

''جب آپ ہماری ریسپشنسٹ ہوتی ہیں تو بہت اچھی باتیں کرتی ہیں اور جب نہیں ہوتیں تو صرف باتیں کرتی ہیں اور وہ اچھی نہیں ہوتیں۔'' وہ کاغذ پہ نگاہیں دوڑاتے کہہ رہے تھے۔

''میں نے فیصلہ کر لیا ہے سر۔'' وہ بولی تو اس کا پورا چہرہ glow کرنے لگا۔ ''میں بدلنا چاہتی ہوں، میں لوگوں کے ہاتھوں مزید ایکسپلائٹ نہیں ہونا چاہتی۔ میں مضبوط بننا چاہتی ہوں۔''

''تاکہ آپ شادی کر لیں اور وہ گھر آپ کو مل جائے؟'' وہ طنز نہیں کر رہے تھے، پوچھ رہے تھے۔

پارس نے مسکرا کر نچلا لب دانتوں سے دبایا۔

''سر! مجھے اس گھر سے بڑھ کر آپ سے کچھ اور چاہیے۔ وہ اعتماد جو آپ میں ہے، مجھے وہی مضبوطی چاہیے۔''

''مگر آپ تو کہتی ہیں کہ میں خود کو نہیں بدل سکتا تو آپ کو کیسے بدلوں گا؟''

''آپ بھی بدل جائیں گے کیونکہ کوئی پینٹر ایسا نہیں ہوتا جو کسی تصویر میں رنگ بھرے اور اس کے اپنے ہاتھوں پہ رنگوں کے نشان نہ پڑیں اور ایسا کبھی نہیں ہو سکتا کہ آپ کسی کے اوپر عطر کی پوری بوتل انڈیل دیں اور آپ کے اپنے ہاتھ نہ مہکیں۔''

''اچھا واقعی!'' رضوان حیات نے دلچسپی سے اسے دیکھا۔ ''اگر آپ بدلنا چاہتی ہیں تو ڈرنا چھوڑ دیں۔''

''چلیں، چھوڑ دیا۔''

''پھر اپنے ساتھی ریسپشنسٹ کی پروا نہ کرتے ہوئے بیٹھ جائیں۔'' انہوں نے قریبی کرسی کی طرف اشارہ کیا۔ پارس کے چہرے پر مسکراہٹ سمٹی، اس کی جگہ ہیجان نے لے لی۔ اس نے ایک متذبذب نگاہ ریسپشن پر ڈالی جہاں ساتھی لڑکا کوئی فون اٹینڈ کرتے ہوئے مسلسل ان دونوں کو دیکھ رہا تھا۔

''اگر آپ نہیں بیٹھیں گی تو میں اس کو بلا کر پوچھ لیتا ہوں کہ اس کو کوئی مسئلہ تو نہیں ہے اس بات سے؟''

”اٹس او کے سر!“ وہ تیزی سے دائیں ہاتھ کی قطار کی پہلی کرسی پہ بیٹھ گئی پھر ہمت کر کے مسکرائی۔

”آپ جتنا ڈریں گی، لوگ آپ کو مزید ڈرائیں گے۔ جب ڈرنا چھوڑیں گی تو لوگ آپ سے ڈرنے لگیں گے۔ غلط بات پہ خاموش رہنا چھوڑ دیں، آپ سے کوئی غلط بات کرنے کی ہمت نہیں کر سکے گا۔ بس اب آپ جا سکتی ہیں۔ آخر آپ کو اپنے ساتھی کا غصہ بھی تو سہنا ہے۔“

”میں اس سے نہیں ڈرتی۔“ وہ گردن سیدھی اٹھا کر مجبوراً خود پہ طاری کردہ فخر سے بولی اور کھڑی ہوگئی۔

”وہ تو میں دیکھ رہا ہوں۔“ وہ واپس کاغذات کی جانب متوجہ ہوگئے۔ پارس دھڑکتے دل کے ساتھ واپس اپنی جگہ پہ آئی تو ساتھی لڑکا جواب کی بورڈ پہ کچھ ٹائپ کر رہا تھا، تیزی سے اس کی طرف مڑا۔

”رضوان صاحب تم سے کیا کہہ رہے تھے؟“

”کچھ نہیں۔“ پارس سر جھکائے اپنے پرس کو کھنگالتے ہوئے بولی۔

”مگر تم اُن کے ساتھ بیٹھی تھیں۔“

پارس نے آنکھیں بند کیں گہری سانس اندر اتاری پھر آنکھیں کھول کر گردن اٹھا کر اسے دیکھا۔

”وہ تمہیں جاب سے نکال کر کسی اور کو ریسپشن پہ رکھنا چاہتے ہیں۔ مجھ سے پوچھ رہے تھے کہ ایسا کریں یا نہیں۔ میں نے کہا، نہ کریں، یہ لڑکا بہت اچھا کام کر رہا ہے۔ بس یہی بات تھی۔“ وہ سنجیدگی سے کہہ کر اپنے کمپیوٹر پہ جھک گئی۔ وہ ہکا بکا اسے دیکھ رہا تھا۔

گول، گول گھومتا منجدھار اب ساکن ہو رہا تھا۔ پارس نے سوپ کو ہلانا ترک کر دیا تھا۔ اس کی مسکراہٹ اب سمٹ کر محض آزردگی کا نشان رہ گئی تھی۔ آنکھوں میں، دل میں، بس ایک تکلیف۔ اس نے بے اختیار سر اٹھا کر ریسپشن ڈیسک کو دیکھا۔ وہاں پہ وہی لڑکا آج بھی کوئی فون اٹینڈ کر رہا تھا۔ ساتھ کاؤنٹر پہ کہنی رکھے فائز کھڑا تھا۔

پارس ہلکا سا مسکرائی۔ فائز جواباً بدقت تھکان سے مسکرایا جیسے وہ مضطرب اور ناخوش ہو۔ پارس اپنے سوپ کی طرف متوجہ ہوئی۔

لوگ خود چلے جائیں، تب بھی اپنے اثرات، اپنی عادات ہمارے اردگرد ثبت کر جاتے ہیں۔ یہ سوپ بھی اس کے روڈ میپ کا ایک سائن بورڈ تھا۔

فائز نے دھڑکتے دل سے اسے دیکھا۔ اس کے لب اضطرابی انداز میں بھنچے ہوئے تھے۔ اس نے کہنی کاؤنٹر سے ہٹا دی تھی۔ وہ اب کسی اور طرف نہیں دیکھ پا رہا تھا۔

پارس نے چمچ بھرا اور لبوں کے قریب لے کر آئی۔ کن انکھیوں سے اسے کاؤنٹر پہ حرکت کا احساس ہوا۔ اس نے فائز کو اپنی جانب آتے دیکھا۔ چمچ نے ابھی اس کے لبوں کو چھوا ہی تھا کہ......

”اسٹاپ۔“ وہ تیزی سے اس کے سر پہ پہنچا اور اس کا چمچ والا ہاتھ پکڑ کر پرے کیا۔ پارس کا ہاتھ مڑا، سوپ چھلک گیا، وہ شاکڈ رہ گئی باقی لوگ بھی اسے دیکھنے لگے۔

”میم، آئی ایم سوری مگر......“ وہ اس کا ہاتھ چھوڑ کر ہانپتے ہوئے بول رہا تھا۔ ”مگر جب ویٹر لا رہا تھا تو میں نے...... دیکھا اس میں کوئی کیڑا گرا اور پھر باہر نکل گیا۔ آئی ایم سوری......“ اس نے دونوں ہاتھ اٹھا کر سب سے معذرت کی۔ ”مت پئیں، یہ خراب ہو چکا ہے سوری۔“ اس نے سوپ کا پیالہ اٹھا لیا پھر سب سے معذرت کی اور تیزی سے وہاں سے چلا گیا۔ البتہ اب اس کے چہرے پر ذرا سکون تھا۔

پارس حق دق بیٹھی تھی۔ دماغ ذرا کام کرنے کے قابل ہوا تو اس نے بدقت مسکرا کر تمام لوگوں کو دیکھا جو کھانا چھوڑ کر بیٹھے تھے۔ اس نے معذرت کی اور کوئی اور ذکر چھیڑ دیا۔ چند لمحوں میں ماحول نارمل ہونے لگا۔





...وہ خود گا ہے بہ گا ہے پریشانی سے ریسپشن پہ نظر ڈال لیتی تھی۔ فائز اب وہاں کہیں نہیں تھا۔

☆☆☆

شکیل لاؤنج کے صوفے پہ ٹانگیں لمبی کیے بیٹھا ٹی وی دیکھ رہا تھا۔ ساتھ میں وہ ایک خوب صورت کرسٹل پلیٹ .... میں رکھے خشک میووں سے بھی انصاف کر رہا تھا۔ فیروزہ مائی کچن سے نکلی تو اسے دیکھ کر فکر مند نظر آنے لگی۔ وہیں اس کے سامنے آ کر بیٹھ گئی اور بولی۔

”شکیل! تو نے آگے کا کیا سوچا؟“

”سوچنا کیا ہے، جو ذہن میں تھا بتا دیا۔ بتانے سے یاد آیا، ہزار دو ہزار ہوں گے تیرے پاس؟“ اس نے اس پلیٹ ...... کے بادام کے خانے میں سے مٹھی بھری اور منہ میں رکھتے ہوئے پوچھا۔

”میرے پاس کچھ نہیں ہے وہ کچھ دیتی ہی کب ہے؟“ فیروزہ مائی کی جان جل گئی۔

”پہلے بھی تو نہیں دیتی تھی تو خود لے لیتی تھی۔ اب کیا ہو گیا ہے؟“

”پہلے وہ رضوان حیات کی بیوی نہیں تھی۔“

”بیوہ۔“ اس نے اب دو انگلیوں سے کشمش اٹھاتے ہوئے تصحیح کی۔

”اب میں اس کے منہ نہیں لگنا چاہتی۔“

”مگر اس کے تالوں میں چابی تو اب بھی تو لگا سکتی ہے نا۔“ شکیل سیدھا ہو کر بیٹھا اور سنجیدگی سے اسے دیکھا۔

”چپ کر۔“ فیروزہ مائی نے گھبرا کر ادھر ادھر دیکھا اور پھر شکیل کو......

”لے کھا اور سوچ، اس کے لاکرز کدھر ہوتے ہیں۔“ شکیل نے کرسٹل کی ڈرائی فروٹ پلیٹ اس کی طرف بڑھائی۔ فیروزہ مائی نے تشویش زدہ نظروں سے اسے دیکھا۔ گول پلیٹ میں کراس لگا کر چار خانے بنے تھے۔ ہر خانے میں میوے تھے۔

بادام، اخروٹ، کشمش اور کاجو۔ تمام خشک میوہ جات آدھے، آدھے بچے تھے۔ ان کے خانوں میں کرسٹل کی زمین نظر آ رہی تھی، دھندلا کرسٹل جو منعکس بھی کرتا اور آر پار بھی دکھاتا۔

فیروزہ مائی کی نگاہیں کرسٹل کی سطح پہ جم گئیں۔ اَن مٹ کہانیاں ایک دفعہ پھر ابھرنے لگی تھیں۔

کمرے کا دروازہ آدھا کھلا تھا۔ شکیل نے آواز دینے کا سوچا۔ پھر ارادہ ترک کر کے اندر جھانکا۔ سامنے کا منظر دیکھتے ہی اس کی آنکھیں اچنبھے سے پھیلیں۔

فیروزہ مائی زمین پہ بیٹھی، الماری کے نچلے خانے سے کچھ تلاش کر رہی تھی۔ تلاش کافی دیر سے جاری تھی کیونکہ ساری الماری کا سامان باہر بکھرا تھا۔

”امی!“ فیروزہ مائی ڈر کر پلٹی۔ اسے دیکھتے ہی اس کی اُڑی رنگت بحال ہوئی جیسے سانس میں سانس آئی۔

”تو نے تو مجھے ڈرا ہی دیا تھا۔“ وہ سونے کے جھمکوں والے کانوں کے پیچھے دوپٹا اُڑس کر دوبارہ الماری کی طرف متوجہ ہوئی۔ شکیل نے حیرت سے سارے میں نظر دوڑائی۔

”تو کیا کر رہی ہے پارو کی الماری میں؟ اور پارو کدھر ہے؟“ ساتھ ہی آس پاس دیکھا۔

”وہ ٹیوشن سینٹر گئی ہے۔ موقع اچھا ہے اس کے آنے تک میں اس کے صندوق کی چابی ڈھونڈ لوں گی۔“ فیروزہ مائی کے ہاتھ اور زبان مسلسل چل رہی تھی۔ شکیل نے الجھن سے اسے دیکھا تبھی چارپائی پہ رکھا چھوٹا سا صندوق نظر آیا جس کو ننھا سا تالا لگا تھا۔

”اس میں کیا ہے؟“

”پارو کی ماں کا زیور ہے۔ اس نے اپنی بہن کے پاس رکھوایا تھا۔ کل وہ ایبٹ آباد سے آئی تھی تو پارو کو دے گئی ہے۔“

”اچھا، وہ پارو کی خالہ اس لیے آئی تھی؟“

شکیل نے ساتھ ہی صندوق اٹھایا۔ چھوٹا سا جیولری باکس۔ اس نے ہلایا۔ اندر چیزیں چھن چھن بجیں۔

''مل گئی۔'' فیروزہ مائی کی فاتحانہ پکار بلند ہوئی۔ تھکاوٹ مگر خوشی سے معمور پکار۔ وہ ننھی سی چابیوں کا رنگ لیے پلٹی اور صندوق شکیل کے ہاتھ سے جھپٹا۔

''تو زیور کا کیا کرے گی؟''

''چپ تو کر نہ'' اس نے تالا کھولا اور ڈھکن اٹھایا۔ اندر سونے کی چمک نے آنکھیں خیرہ کر دیں۔ گو کہ ایک ہار، دو بندے اور دو کڑے ہی تھے اور بہت بھاری بھی نہ تھے مگر پیلے رنگ کی اس دھات کی شکل ہی دل باندھ دیا کرتی ہے۔

''تو باہر دیکھ، وہ آ نہ جائے۔'' اس کو دروازے پہ پہرہ دینے کا کہہ کر فیروزہ مائی جلدی جلدی زیور نکال کر اپنے دوپٹے پر رکھنے لگی۔ پھر اس نے دوپٹے کے پلو کے کونے پر باندھ کر پوٹلی بنائی، آخری گرہ دی اور......

''لے کھاناں......'' شکیل کی آواز پر وہ چونکی۔ پھر بددلی سے نفی میں سر ہلایا۔

''مجھے نہیں پتا وہ پیسے کدھر رکھتی ہے۔ کمرے میں شاید کوئی لاکر ہو اور......''

شکیل اٹھ کھڑا ہوا۔ وہ جانتی تھی وہ کیا کرنے جا رہا ہے، سو بات ادھوری چھوڑ دی اور خود بھی اس کے پیچھے چلی آئی۔ پریشانی، تجسس۔ لالچ سب گڈمڈ ہو گیا۔

پارس کے کمرے میں خاموشی اور نیم تاریکی تھی۔ شکیل نے بتی جلائی اور پھر الماری کے ایک، ایک کر کے سارے پٹ کھولے۔ نفاست سے ٹنگے کپڑے، تہ لگی شالز، جوتے۔ صرف ایک نظر میں ہی ساری الماری سامنے آگئی۔ شاید آدھا منٹ بھی نہیں ہوا جب شکیل کو نچلے، جوتوں کے خانے میں سیف نظر آیا۔ وہ پنجوں کے بل جھکا اور سیف کو باہر نکالنا چاہا

مگر وہ وہاں نصب تھا۔ اس نے جھکے، جھکے اس کے دروازے پر ہاتھ پھیرا۔

وہاں صفر سے نو تک دس ہندسے بنے تھے اور ساتھ چھوٹی سی اسکرین۔

''یہ کیسے کھلے گا؟'' فیروزہ مائی اس کی پشت پہ جھکی تشویش سے دیکھ رہی تھی۔

''اس کا پاس ورڈ لگانا پڑے گا، تجھے پتا ہے پاس ورڈ کیا ہے؟'' شکیل نے نمبرز پر ہاتھ پھیرتے ہوئے پوچھا۔

''میں بتاؤں پاس ورڈ؟''

وہ دونوں کرنٹ کھا کر پلٹے۔

دروازے میں پارس کھڑی تھی۔ سینے پہ بازو لپیٹے، کندھے پہ پرس، چہرے پر سکون اور آنکھوں میں سرد مہری۔ شکیل تھوک نگلتے بہ مشکل اٹھا۔ فیروزہ مائی کا چہرہ فق ہو چکا تھا۔

''وہ......'' فیروزہ مائی نے کچھ کہنا چاہا، پارس نے ہاتھ اٹھا کر روکا۔

''کسی جھوٹ کی ضرورت نہیں ہے، یہ میری خالہ کے صندوق کا تالا نہیں ہے جسے تم دونوں کھول لو گے۔'' وہ اندر آئی اور پرس اتار کر سنگار میز پر رکھتے ہوئے بولی۔ ''اس لیے میرا تم دونوں کے لیے ایک مشورہ ہے۔'' گلاسز میز پر رکھ کر وہ پلٹی اور شکیل کے سامنے آ کر اس کی آنکھوں میں دیکھ کر سختی سے بولی۔

''یہ میرا گھر ہے، اگر ادھر رہنا ہے تو انسانوں کی طرح رہو، ورنہ تمہارا سامان اٹھا کر باہر پھینکنے میں مجھے پانچ منٹ بھی نہیں لگیں گے، سمجھے تم؟''

''تم سیدھے طریقے سے پیسے دے دو، تو مجھے انگلیاں ٹیڑھی نہیں کرنی پڑیں گی۔'' وہ سنبھل چکا تھا اس لیے خباثت سے مسکرا کر بولا۔

''ایک پیسہ نہیں دوں گی، جو کرنا ہے کر لو، ناؤ گیٹ آؤٹ۔'' اس نے انگلی سے دروازے کی طرف اشارہ کیا۔ شکیل نے کالر جھٹکا، منہ ہی منہ میں

مسکرا کر کچھ بولا اور باہر نکل گیا۔ فیروزہ مائی پارس سے نگاہ ملائے بغیر جانے کے لیے مڑی تو اس نے اسے کہنی سے تھام کر روکا۔

"اپنے بیٹے کو سمجھا دو، ورنہ تم نے ہی کہا تھا کہ پارس نے رضوان حیات کو مارا ہے تو یاد رکھو، اگر میں رضوان حیات کو مار سکتی ہوں تو تمہارا بیٹا کیا چیز ہے؟" انگلی اٹھا کر تنبیہہ کرتے ہوئے وہ بولی تو بیک وقت فیروزہ مائی کے چہرے پر کئی رنگ آ کر گزر رے مگر وہ کچھ کہے بنا باہر نکل گئی۔

شکیل اپنے کمرے میں بیڈ کے سرے پر بیٹھا تھا۔ فیروزہ مائی نے اندر قدم رکھا تو اس نے سر اٹھایا۔

"یہ تو واک کے لیے گئی تھی، اتنی جلدی کیسے آ گئی؟" فیروزہ مائی جواب دیے بِنا قریب آئی اور شکیل کا چہرہ سوگواریت سے دیکھا۔

"تو ٹھیک کہتا تھا اگر یہ زندہ رہی تو رضوان حیات کی طرح تجھے بھی مار دے گی، ناگن۔"

"یعنی تو میرے ساتھ ہے امی؟" بالآخر شکیل کے چہرے پر سکون آمیز مسکراہٹ ابھری۔

فیروزہ مائی نے سر ہلا دیا۔ نفی میں نہیں۔ اثبات میں......

☆☆☆

وہ بیڈ پر چت لیٹا تھا۔ بیڈ کور سینے تک ڈلا تھا اور ویران آنکھوں سے وہ چھت کو تک رہا تھا۔ کمرے میں اندھیرا سا تھا۔ چوکھٹ پہ کھڑے شخص کا پہلے ہیولا نمودار ہوا پھر اس نے لائٹ جلائی تو بستر پر لیٹا فیضان چونکا۔

"فیضی! ایسے کیوں لیٹے ہو؟ طبیعت تو ٹھیک ہے؟" سویرا آپا آگے آئیں اور اس کی پیشانی چھوئی۔

"ٹھیک ہوں۔ بس تھک گیا تھا۔" وہ سیدھا ہو کر اٹھ بیٹھا اور دونوں آنکھیں ملیں بہت دیر اندھیرے میں رہنے کے بعد ایک دم ڈھیر ساری روشنی یونہی چند لمحے کے لیے بصارت کو چُندھیا دیتی ہے...... مگر پھر جیسے جیسے آنکھیں عادی ہوتی ہیں ہر شے واضح نظر آنے لگتی ہے، اور...... دل مزید بوجھل ہوجاتا ہے۔

"آپ اِدھر کیسے؟ کسی نے دیکھ لیا تو؟" اس نے پلکیں سکیڑے سویرا آپا کو دیکھا، جو اَب سامنے کرسی پہ بیٹھ گئی تھیں۔

"پارس آفس میں ہے اور مجھے باقی کسی کا خوف نہیں مگر تم اتنے بجھے بجھے کیوں لگ رہے ہو؟"

"یونہی۔" فیضان نے پھر سر جھکا دیا۔ وہ رات سے یونہی لیٹا تھا اور اب صبح ہوچکی تھی۔ اس کے جوگرز ابھی تک پیروں میں تھے۔ گزشتہ روز والا اضطراب بھی چہرے پہ تھا۔

"تنویر بھائی کا فون آیا تھا، بتا رہے تھے کل تم نے پارس کا سوپ اُلٹ دیا۔ اس کا اتنا خیال کب سے ہونے لگا تمہیں؟" وہ خفا تھیں اور مشکوک بھی۔

فیضان نے تھکی تھکی نگاہوں سے سویرا آپا کو دیکھا۔

"کیونکہ میں بہت کچھ ہوسکتا ہوں مگر قاتل نہیں۔ میں اسے قتل کرنا چاہتا تھا مگر نہیں کرسکا۔"

"فیضی!" وہ مزید کچھ نہ بول سکیں۔

"ہاں اس نے بھائی جی کو قتل کیا ہے، ہاں اس نے ہم سے بھائی جی کو چھینا ہے مگر میں اسے قتل نہیں کرسکتا۔ مجھ سے یہ نہیں ہوا۔" وہ سر دونوں ہاتھوں میں گرائے تھکاوٹ سے کہہ رہا تھا۔

"تم اپنے مقصد سے ہٹ رہے ہو۔ یاد ہے تم نے یہاں آنے سے قبل مجھ سے وعدہ کیا تھا کہ جب تم یہاں سے جاؤ گے تو پارس اِدھر نہیں ہوگی۔" وہ بے چینی سے تیز تیز بول رہی تھیں جیسے پٹڑی کے آگے سے ہٹ جانے والے بچے کی انگلی پکڑ کر اسے جلدی، جلدی ٹرین کے سامنے لانے کی کوشش کررہی ہوں۔

"مگر میں کیا کروں؟ میں اس کو مار نہیں سکتا۔

مجھے اب بھی شک ہے کہ وہی بھائی جی کی قاتل ہے مگر میں اس کے ساتھ وہ نہیں کرسکتا جو اس نے بھائی جی کے ساتھ کیا۔ میں کسی سے یوں جینے کا حق نہیں چھین سکتا۔ ہم قانونی کارروائی کررہے ہیں ناں، کیا وہ بہت نہیں ہے؟"

سویرا آپا نے افسوس سے اسے دیکھا۔

"ہو تو تم بھائی جی کے بھائی۔ اس کے حُسن نے تمہیں بھی ان کی طرح مسحور کردیا ہے مگر یاد رکھنا، میں تمہیں بھائی جی والی غلطی نہیں کرنے دوں گی۔"

"آپ بات کو کس طرف لے کر جارہی ہیں؟ مجھے اس کی شکل سے کوئی لینا دینا نہیں ہے۔" وہ برا مان کر بولا مگر سویرا آپا نفی میں سر ہلاتی اٹھ کھڑی ہوئیں۔

"تم بزدل ہوگئے ہو فیضی۔" حسبِ توقع اس کا چہرہ سرخ ہوا۔

"میں بزدل نہیں ہوں، میں صرف......"

"اور کسے کہتے ہیں بزدلی؟ تم اگر اپنے باپ جیسے بھائی کے قتل کا بدلہ نہیں لے سکتے تو تم اپنے مرد ہونے پر لعنت کرنا۔" وہ غصے میں کہہ کر تیزی سے باہر نکل گئیں۔ فیضی لب کاٹتا ان کو دیکھتا رہ گیا پھر بے اختیار بے بسی و غصے سے بیڈ پہ زور سے مکا مارا۔

"ڈیم اٹ......!"

پھر کھڑکی میں آ کھڑا ہوا تو دیکھا دور جنگل میں پارس چلتی جارہی تھی۔ وہ خاموشی سے اسے دیکھتا رہا۔

☆☆☆

کینوس شوز پہنے تیز تیز چلتی وہ درختوں کے بیچ سے گزر رہی تھی۔ بال ڈھیلے جوڑے کی شکل میں بندھے تھے اور چہرے پہ مدھم سی مسکراہٹ تھی۔ صبح کی ٹھنڈی ہوا یہاں پھولوں کے اوپر سے بہہ کر اس کے قدموں میں گر رہی تھی۔ خوب صورتی در خوب صورتی۔

اس نے ہلکا سا سویٹر پہن رکھا تھا جس کی جیبوں میں ہاتھ ڈالے وہ مگن سی قدم اٹھا رہی تھی۔ ہر درخت، ہر پتے پہ ایک یاد رقم تھی۔ وہ جب بھی تنہا ہوتی، یادوں کا روڈ میپ پھر سے کھلنے لگتا۔

ایک درخت کے سامنے وہ بے اختیار رکی۔ پھر اس کے تنے پہ ہاتھ پھیرا۔ وہاں چاقو سے ایک تاریخ کُھدی تھی۔ سات ماہ قبل دسمبر کی تاریخ۔

پارس کی آنکھیں گلابی پانی میں ڈوبنے لگیں، اس نے انگلیوں سے ان ہندسوں کو چھوا۔ ہر عدد صاف تھا۔ ہر لکیر، ہر دائرہ، سب واضح تھا۔ پھر بھی اس کی آنکھوں کی دھندلاہٹ میں وہ دھندلا پڑتا گیا۔ اس نے جھپک کر پلکیں کھولیں تو درخت کا تنا صاف تھا! اس پر کچھ نہ لکھا تھا اور وہ اسی طرح اس کے سامنے کھڑی تھی اور اس نے گھٹنوں تک آتا اوورکوٹ پہن رکھا تھا اور بال کھلے تھے۔ ہاتھ میں چاقو تھا جس کی نوک کو تنے پہ رکھے وہ کچھ لکھنے کا سوچ رہی تھی۔ یک دم چونک کر پلٹی۔

پیچھے رضوان کھڑے تھے۔ جیبوں میں ہاتھ ڈالے، ہڈ والا جیکٹ پہنے مسکراتے ہوئے، درخت سے ٹیک لگا کر اسے دیکھتے ہوئے۔

"آپ میرا پیچھا کررہے تھے؟" وہ مسکراہٹ دبا کر خفگی سے بولی۔

"نہیں، میں یہ دیکھنا چاہ رہا تھا کہ آپ لکھنا جانتی ہیں یا نہیں۔"

"اور کس نتیجے پر پہنچے آپ؟"

"یہی کہ آپ نہیں جانتیں، ورنہ اتنی دیر چاقو پکڑے بیکار نہ کھڑی رہتیں۔" پارس نے بہ مشکل مسکراہٹ روکی۔

"میں سوچ رہی تھی کہ کیا لکھوں مگر ابھی فیصلہ نہیں کر پائی۔ ویسے مجھے پتا تھا آپ ضرور آئیں گے۔" وہ دونوں آمنے سامنے درختوں کے بیچ کھڑے تھے۔

"پچھلے چار دن سے ہم اکٹھے واک کررہے ہیں، اس لیے مجھے بھی معلوم تھا کہ آپ میرا انتظار کریں گی۔"

"مجھے واک کی عادت نہیں ہے مگر میں ہر دفعہ وہ گھر دیکھنے آتی ہوں جو آپ مجھے گفٹ کرنے جا رہے ہیں۔" اب کے وہ شرارت سے مسکرا دی تھی۔ رضوان نے جیبوں میں ہاتھ ڈالے، کندھے اچکائے۔

"کل میں نے وہ گھر خرید لیا ہے، اب بتائیں، کب ہے آپ کی شادی؟"

"نہیں...... سر...... وہ تو...... وہ تو محض ایک مذاق تھا۔" پارس کی مسکراہٹ غائب ہوئی، آنکھوں میں حیرت اتری اور پھر پریشانی۔

"میں مذاق نہیں کر رہا تھا اور میں اس طرح کے مذاق نہیں کرتا۔"

"مگر سر...... اوہ گاڈ...... آپ نے وہ گھر خرید لیا؟ میرے لیے؟" اس کی تو جیسے سانس رک گئی تھی۔ رضوان نے مسکرا کر سر کو خم دیا۔

"میں نے آپ سے وعدہ کیا تھا مگر اس وعدے کی ایک شرط بھی تھی۔ آپ شادی ضرور کریں گی۔"

پارس لب کاٹتی انہیں دیکھنے لگی۔ بھویں بھینچے وہ پریشان نظر آ رہی تھی۔

"سر! میں یہ گھر...... اتنا بڑا گفٹ...... میں نہیں لے سکتی۔"

وہ چلتے ہوئے اس کے قریب آئے اور بالکل سامنے آ رکے۔

"کل آپ نے کہا تھا کہ جب سے آپ میرے ساتھ واک کرنے لگی ہیں، آپ میں اعتماد آ رہا ہے، آپ اچھا محسوس کرتی ہیں۔ پارس وہ اعتماد اگر میرا دیا تحفہ ہے اور آپ وہ قبول کرتی ہیں تو وہ اس گھر سے بڑا تحفہ ہے کیونکہ خود پہ اعتماد ایک ایسی چیز ہے جو آپ پیسے سے نہیں خرید سکتیں۔"

پارس کی آنکھوں میں اداسی اتری۔ اس نے پلکیں جھکا دیں۔

"میں نے آپ سے وعدہ کیا تھا کہ میں شادی کروں گی مگر شاید میں شادی کرنا ہی نہیں چاہتی۔"

"کوئی چھوڑ کر چلا گیا تھا جس کا انتظار کر رہی ہیں؟" انہوں نے آنکھیں سکیڑے بغور اس کے جھکے سر کو دیکھا۔

"نہیں، ایسا نہیں ہے۔" پارس نے چونک کر چہرہ اوپر کیا۔ البتہ اس کے چہرے پر کئی رنگ آ کر گزرے تھے۔

"تو پھر زندگی کا فیصلہ کر لیں، ورنہ بہت دیر ہو جائے گی۔"

"آپ میرے بارے میں اتنے فکرمند کیوں رہتے ہیں؟" اس نے پوچھا تو اس کی آواز میں زمانوں کی اداسی تھی۔

"مجھے آپ میں اپنا آپ نظر آتا ہے۔ اپنی جوانی اور مجھے افسوس ہوتا ہے کہ اس وقت میں نے شادی کیوں نہیں کی، اس لیے چاہتا ہوں کہ میری غلطی آپ نہ دُہرائیں۔"

"تو آپ اب کر لیں شادی" اس کے لبوں سے بے اختیار پھسلا۔

"اس عمر میں مجھ سے کون کرے گا شادی؟" وہ ہلکے سے مسکرائے۔

"ارے" اس کی آنکھیں حیرت سے پھیلیں۔ "آپ رضوان حیات ہیں، آپ سے تو ہزاروں لڑکیاں شادی کرنے پر راضی ہوں گی۔"

"مگر ان ہزاروں میں سے ایک بھی میری دولت کے بجائے میری ذات سے محبت نہیں کرتی ہوگی۔ مجھے کوئی ایسی بیوی نہیں چاہیے جو میرے مرنے کا انتظار کرے تاکہ تب وہ ساری دولت سمیٹ کر اپنے کسی چاہنے والے کے ساتھ چلی جائے۔ مجھے ایسی بیوی چاہیے جو میری ساتھی ہو۔ وہ جیسے عیسائی شادی کے وقت عہد لیتے ہیں ناں کہ وہ ایک دوسرے کے ساتھی رہیں گے۔

"in sickness and in health"

بالکل ویسی ہی صحت اور بیماری میں ساتھ رہنے والی چاہیے مجھے۔"





"کوئی تو ملی ہوگی ایسی؟" وہ چند لمحے خاموشی سے دیکھتے رہے پھر دوبارہ مسکرائے مگر اداسی سے۔

"ہاں، ملی مگر بہت دیر سے۔"

"کیا مطلب؟" اس نے بھویں سکیڑیں۔

"ایسا کریں، یہاں آج کی تاریخ لکھ لیں۔" انہوں نے درخت کی طرف اشارہ کیا۔ "کیونکہ آج کے دن ہی مجھے احساس ہوا کہ وہ مجھے کتنی دیر سے ملی۔"

"مگر...... پہلے آپ بتائیں اگر ایک عورت آپ کے ساتھ مخلص ہے تو اس کو پروپوز کرنے سے کیا چیز آپ کو روک رہی ہے؟" وہ ناراضی سے بولی جیسے دماغ وہیں اٹکا تھا۔ رضوان حیات کی مسکراہٹ گہری ہوئی۔ اداسی بڑھی۔

"اس کے ہاتھ میں پکڑا چاقو۔" وہ دھیرے سے بولے۔

اور چاقو بنا آواز کے زمین پہ جا گرا۔ پارس کی سانس رکی، آنکھوں میں بے یقینی اتری۔ وہ بالکل ساکت ہو گئی تھی۔

"آئی ایم سوری، مجھے آپ کو یہ کبھی نہیں بتانا چاہیے تھا۔" وہ مزید اس کی طرف دیکھے بنا پلٹ گئے۔ وہ ہکا بکا انہیں جاتا دیکھتی رہی۔ دل و دماغ سُن ہو کر رہ گئے تھے۔ وہ درختوں کے بیچ دور جاتے نظر آ رہے تھے۔ ان کے جیکٹ کی ہڈ ہوا سے ہولے ہولے جھول رہی تھی، پارس نے انہیں آواز دینی چاہی مگر حلق میں کانٹے اگ آئے۔ وہ سردی میں برف کا بت بنی کھڑی رہی۔

پھر کتنی ہی دیر بعد اس نے جھک کر چاقو اٹھایا اور پلٹ کر تنے پہ ہندسے کھودنے لگی۔ جو بھی تھا، وہ ان کی بات نہیں ٹال سکتی تھی۔

"کیا یہ کوئی خاص تاریخ ہے؟" آواز پر پارس ڈر کر پلٹی۔ ماضی کا فسوں لمحے بھر میں غائب ہو گیا تھا۔ اس کے پیچھے شجاع کھڑا تھا۔

وہ پرانی یاد میں اتنی الجھی ہوئی تھی کہ ٹھیک سے ردِعمل بھی نہ ظاہر کر سکی۔ شجاع کو دیکھا، اردگرد درختوں کو اور واپس کُھدے ہوئے تنے کو۔

"تم رو رہی ہو، پارس؟" شجاع کے دوسرے فقرے نے اسے مکمل طور پر ماضی سے کھینچ کر باہر نکالا...... اس نے بے اختیار ہتھیلی کی پشت سے آنکھیں صاف کیں۔

"ہاں، دراصل، یہ تاریخ...... یہ وہ دن تھا جب رضوان نے مجھے پروپوز کیا تھا۔" جواب دیتے ہوئے وہ خود کو سنبھال چکی تھی۔ شجاع نے سر کو ہلکا سا خم دیا اور خاموش ہو گیا۔

"تم اِدھر کیسے......؟" پارس نے اطراف میں نگاہ دوڑائی...... سب سنسان پڑا تھا۔ "اور پلیز یہ مت کہنا کہ تم اتفاق سے مجھ سے ٹکرائے ہو۔"

"افضل بابا نے بتایا تھا کہ تم واک کے لیے گئی ہو...... اس لیے تمہیں ڈھونڈنے آیا۔"

"اب تو میں واپس آنے والی تھی، تمہیں مجھے ڈھونڈنے کا خیال اتنی دیر سے کیوں آتا ہے شجاع......؟" وہ اسی درخت کے تنے سے ٹیک لگائے سینے پر بازو لپیٹے کھڑی سنجیدگی سے پوچھنے لگی۔

"اور تم مجھ سے ہمیشہ ناراض کیوں رہتی ہو؟"

"ناراض اُن سے ہوا جاتا ہے جن پر مان ہوتا ہے کہ وہ منا لیں گے اور ہم مان جائیں گے اور جس پر سے سارا اعتبار اٹھ جاتا ہے اس سے کوئی ناراض نہیں ہوتا۔"

"میں نے تمہارا اعتماد توڑا یا تم نے میرا......؟" وہ برہمی سے پوچھنے لگا۔ "میں تو تمہیں فون بھی کرتا تھا، خط بھی لکھتا تھا مگر تم نے منع کر دیا، تم مجھ پر چیختی چلاتی تھیں کہ میں یہ سب نہیں کیا کروں۔"

پارس ایک لمحے کو بالکل چپ ہو گئی البتہ اس کی آنکھوں میں دکھ ابھرا تھا۔

"ٹھیک ہے اگر تم پرانے کھاتے کھلوانا ہی چاہتے ہو تو سنو۔" وہ بولی تو اس کی آنکھوں میں دکھ

کے ساتھ ساتھ انگارے جلنے لگے۔ ”میں کہتی تھی چھت پہ نہ ملو، تم کہتے تھے، تم مجھ سے ملنا نہیں چاہتیں، کیا تم اتنے بچے تھے شجاع کہ تمہیں احساس نہ ہوا کہ یوں چھت پر ملنا، یوں خط، فون، یہ سب میری بدنامی کا باعث بن سکتا تھا، میں ایک کمزور اور غریب لڑکی تھی، تم نے......“

”تم مجھ پر اعتبار تو کرتیں، میں تمہیں بدنام نہ ہونے دیتا، ساری دنیا سے لڑتا تمہارے لیے اگر تم ساتھ ہوتیں۔“ وہ بات کاٹ کر اسی مضبوطی سے بولا۔

”میری دنیا بھائی اور امی، رافعہ اور تمہاری ماں بہنوں پہ ختم ہوجاتی تھی، شجاع تم ان سے لڑ نہیں سکے، اُن کے سامنے مجھے بے عزت و رسوا ہونے سے نہیں روک سکے اور تم دنیا سے میرے لیے لڑتے؟“ بولتے بولتے اس کی گردن کی نسیں ابھر آئی تھیں، آنکھوں سے چنگاریاں نکل رہی تھیں مگر وہ خائف نہیں ہوا تھا۔

”تم میرے ساتھ کھڑی تو ہوتیں، مجھے کبھی کہا تو ہوتا کہ میرا انتظار کروگی، کیا میں اتنا بے اعتبار تھا تمہارے لیے؟“

”انتظار؟“ اس کے منہ پہ تو گویا طمانچہ پڑا۔

”تم لوگوں نے اپنا وہ گھر بیچ دیا اور کسی دوسرے محلے میں شفٹ ہوگئے، بتایا بھی نہیں کہ کدھر جارہے ہو، میں نے تو کوئی دعویٰ نہیں کیا تھا مگر تم نے دعوے کیے تھے، تم واپس کیوں نہیں آئے؟ ان آٹھ سالوں میں ایک دفعہ بھی تم پاکستان نہیں آئے کیا؟“

”آیا تھا مگر تم لوگ بھی تب وہ گھر چھوڑ کر جاچکے تھے۔“

”ہمارے نئے گھر کا پتا خاندان میں سب کو معلوم تھا، کیا تم نے کسی سے پوچھا؟“

”امی نے کہا تھا کہ تم لوگوں نے پتا کسی کو نہیں......“

”تم اپنی امی کو جانتے تھے شجاع، تو تم نے ان کے علاوہ کسی اور سے کیوں نہیں پوچھا؟“ شجاع لمحے بھر کو بالکل خاموش ہوگیا، وہ سلگتی آنکھیں لیے اس کے سامنے کھڑی سارے حساب مانگ رہی تھی۔

”سچ تو یہ ہے کہ میں تائی کو بھی جانتا تھا، اسی لیے کچھ بن کر آنا چاہتا تھا تاکہ تائی مجھے انکار نہ کرسکے۔“

”یہ تو وہ ہے جو تم نے اپنی تائی کے لیے کیا، تم نے میرے لیے کیا کیا، مجھے وہ بتاؤ؟“

”پارس ...... پارس ......“ وہ چکرا گیا تھا۔

”میں آیا تھا، جب مجھے لگا میں کسی قابل ہوگیا ہوں تو میں تم سے ملنے مری آیا تھا، میں نے تمہارا مری کا پتا تک ڈھونڈ لیا تھا مگر جب میں آیا تو تم شادی کرچکی تھیں، وہ بھی ایک امیر بوڑھے سے...... میں نے تمہارے لیے یہ کیا کہ تمہاری زندگی ڈسٹرب کیے بغیر اپنے دل پر پتھر رکھ کر واپس چلا گیا۔“

”تم تب آئے جب امی نے تمہاری خالہ کو فون کرکے بتایا کہ پارس نے رائل ہوٹل کے مالک سے شادی کرلی ہے...... تب تمہاری خالہ نے بتایا کہ شجاع تین دن بعد پاکستان آرہا ہے، اگر تم نے میرے لیے کچھ کرنا ہوتا تو یہ خبر اپنی خالہ سے سن کر خاموشی سے بیٹھ جاتے یا کہ پاکستان آنے کے تیسرے روز ہی مری آجاتے؟“ شجاع کے لبوں پر تلخ مسکراہٹ ابھری۔

”تو تم جانتی تھیں میں آیا تھا؟“

”ہاں...... تمہاری خالہ سے فیروزہ مائی کا رابطہ اس شادی کے بعد شروع ہوا تھا مگر قائم ابھی تک ہے ان سے ہر خبر ہمیں مل جاتی ہے، ہمیں نہ کچھ پوچھنا پڑتا ہے، نہ پوچھنے کی خواہش ہے۔“ وہ چبا چبا کر بولی۔ آنکھیں ابھی تک جل رہی تھیں اور جلا رہی تھیں۔

”میں یہ دیکھنے آیا تھا کہ خالہ نے جھوٹ کیوں بولا کیونکہ مجھے یقین نہیں آیا تھا کہ تم یوں کسی اور سے شادی کرسکتی ہو۔“

”بلکہ یوں کہو کہ تم مجھ سے حساب مانگنے آئے تھے مگر میرے شوہر کی دولت اور مرتبہ دیکھ کر مرعوب ہوکر خاموشی سے چلے گئے۔“ وہ استہزائیہ مسکرائی۔ شجاع کی پیشانی پر بل پڑے۔

”پارس تم ہر کسی کو دولت کا لالچی کیوں سمجھتی ہو؟“

”جاؤ شجاع، میرے پاس تمہارے لیے کچھ نہیں ہے۔“ اس نے جواب دینے کے بجائے اکتاہٹ سے رخ پھیر لیا، وہ چند ساعتیں وہیں کھڑا رہا پھر خاموشی سے واپس پلٹ گیا۔

پارس اپنے سامنے درخت پر کندہ تاریخ کو دیکھتی رہی...... آنکھوں میں جلتی سلگتی چنگاریاں اب کرچیوں میں تبدیل ہوگئی تھیں۔

☆☆☆

فائز نے پارس کے آفس کے گلاس ڈور کے پار جھانکا...... وہ سر جھکائے تیز تیز کاغذ پر قلم چلارہی تھی۔ صبح وہ جس طرح پژمردہ سی واک سے واپس آرہی تھی، اب اس پژمردگی کا شائبہ تک اس کے وجود پہ نہ تھا۔ وہ پرسکون، بے تاثر اور سنجیدہ لگ رہی تھی۔

فائز نے ہولے سے دروازہ کھٹکھٹایا، پارس نے سر اٹھایا...... اسے دیکھ کر وہ نرمی سے مسکرائی۔ یہ پہلی دفعہ تھا جب وہ اسے دیکھ کر یوں مسکرائی تھی۔

”یہ فائلز آپ نے منگوائی تھیں؟“ اس نے چند فائلیں پارس کے سامنے رکھیں، اس کی آنکھیں ابھی تک سرخ اور ویران تھیں۔

”شکریہ......“ پارس نے فائلز کو نہیں، اس کو دیکھتے ہوئے کہا۔

”اٹس او کے میم...... یہ سامنے ہی رکھی تھیں، مجھے کوئی محنت نہیں کرنی پڑی۔“

”میں کل والی بات کا ذکر کررہی ہوں، میرا اتنا خیال کرنے کا شکریہ۔“ فائز کے چہرے پر سایہ سا لہرایا...... اس نے سر جھکایا۔ اٹھانے کی ہمت نہیں

## ساتواں بھائی

عوام دو طرح کے ہوتے ہیں۔ ایک غریب اور دوسرے وہ جو امیر نہیں ہوتے۔ غریب، امیروں کی ملکیت ہوتے ہیں کیونکہ انہیں خدا نے نہیں، امیروں نے بنایا ہوتا ہے۔ اسکول میں ایک بار ٹیچر نے ہم سے پوچھا۔ ”رابن ہڈ صرف امیروں کو ہی کیوں لوٹتا تھا؟“ تو ہم نے کہا۔ ”غریبوں کے پاس ہوتا ہی کیا ہے جسے وہ لوٹتا۔“ غریبوں کے قدرتی وسائل اور مسائل بچے ہی ہوتے ہیں۔ بنگلہ دیش میں ڈبلیو ایچ او کے ایک عہدیدار نے ایک شخص سے پوچھا۔ ”آپ کی کوالیفکیشن کیا ہے؟“ کہا۔ ”ایف ایس سی۔“ بیٹے سے پوچھا اس نے کہا۔ ”بی ایس سی۔“ ماں سے پوچھا۔ اس نے کہا۔ ”ایم ایس سی۔“ وہ خوش ہوا کہ یہاں خواندگی کی شرح اتنی ہے۔ بعد میں پتا چلا کہ اس سے مراد تھا...... فادر آف سیون چلڈرن، برادر آف سیون چلڈرن اور مدر آف سیون چلڈرن۔ سات بھائیوں والے ایک امریکی مزاح نگار کا واقعہ ہے۔ ایک صحافی نے کہا۔ ”وہ صاحب کہتے ہیں تو ان کا سگا بھائی ہے، تم کہتے ہو تمہارا اس کا دور کا رشتہ ہے؟“ کہا۔ ”ہاں دور کا رشتہ ہے کیونکہ یہ میرا ساتواں بھائی ہے۔“

اقتباس: از مزاحیات

تحریر: ڈاکٹر یونس بٹ

انتخاب: نفیسہ آرا، یو اے ای

ہوئی، وہ مسکرا بھی نہیں سکا۔

"پتا نہیں، شاید میں نے آپ کا لنچ خراب کردیا۔" اس کی آواز بھاری ہو رہی تھی۔

"نہیں بلکہ مجھے اچھا لگا۔" پارس نے گہری سانس لی۔ "بہت سارے دشمنوں کے درمیان اگر کوئی ایک خیال رکھنے والا ہو تو بہت اچھا لگتا ہے۔"

فائز نے سر اٹھایا، اس کی آنکھوں میں تکلیف تھی، وہ ابھی تک کھڑا تھا۔ "مگر آپ کے اتنے دشمن کیوں ہوں گے؟"

"جن کو لگتا ہے میں نے ان سے کچھ چھینا ہے، وہ اس سب کو واپس لینے کے لیے کوشش کر رہے ہیں اور اس کوشش میں وہ ہر حد تک جائیں گے۔" وہ سوگواریت سے مسکرائی۔

"کیا آپ نے واقعی ان سے کچھ چھینا ہے؟" پارس نے فائز کا چہرہ دیکھا...... اس کے چہرے پر سوال تھے۔ اس نے جواب دینے کے لیے لب کھولنے چاہے مگر لمحے بھر میں سب کچھ دھندلا گیا۔ وقت کا رولر کوسٹر ایک دفعہ پھر اسے پیچھے لے جانے لگا۔

"کیا میں اندر آسکتی ہوں، سر؟" اس نے دھیرے سے ادھ کھلا دروازہ بجایا...... دوسری طرف رخ کیے کھڑے رضوان حیات جو بک شیلف سے کچھ نکال رہے تھے، چونک کر پلٹے، اسے دیکھ کر لمحے بھر کو چپ سے رہ گئے پھر خاموشی سے کرسی کی جانب اشارہ کیا۔

پارس چھوٹے چھوٹے قدم اٹھاتی اندر آئی۔ بیٹھی نہیں، ان کے مقابل جا کھڑی ہوئی اور آنکھیں اٹھا کر انہیں دیکھا۔

"مجھے آپ سے کچھ پوچھنا ہے؟" وہ سنجیدگی سے بولی۔ رضوان خاموشی سے منتظر رہے۔

"کل آپ نے جو کچھ کہا، وہ...... وہ کیوں کہا؟"

"میں معذرت کر چکا ہوں، مجھے واقعی ایسا نہیں کہنا چاہیے تھا۔"

"میں آپ کی بہت عزت کرتی ہوں سر، آپ کو واقعی میرے ساتھ اس قسم کا مذاق نہیں کرنا چاہیے تھا۔" اس کے چہرے پر دکھ تھا، احساسِ توہین تھا۔

"پچھلے کچھ دنوں سے صبح واک پہ میں نے آپ کو بہت سی باتیں بتائیں، اپنی امی کی، بھائی کی، ان کی بے حسی کی، آپ نے بھی بتائیں، اپنی بہن اور بھائی کی بے حسی کی......"

"میرا بھائی بے حس نہیں ہے، وہ مجھ سے واقعی بہت محبت کرتا ہے۔" انہوں نے بے اختیار دھیرے سے ٹوکا مگر وہ نہیں سن رہی تھی۔

"مگر سر...... اس کا یہ مطلب نہیں تھا کہ آپ مجھ سے یوں مذاق کرتے......؟"

"مگر میں مذاق نہیں کر رہا تھا۔" رضوان کے چہرے پر حیرت ابھری۔

"آف کورس آپ مذاق کر رہے تھے، میں جانتی ہوں۔" پارس نے چونک کر انہیں دیکھا۔

"میں اس طرح کا مذاق کرنے والا آدمی لگتا ہوں آپ کو؟ اگر آپ واقعی مجھے پندرہ بیس سال پہلے ملی ہوتیں تو میں آپ کو پروپوز کرتا، اب بھی کرنا چاہتا تھا مگر یہ بات آپ کو ہرٹ کرے گی، اسی لیے......" انہوں نے سر جھٹکا جیسے مزید اس موضوع پر بات نہ کرنا چاہتے ہوں۔

"کیوں؟ آپ کو تو ہزاروں لڑکیاں مل جائیں گی، میں تو کچھ بھی نہیں ہوں آپ کے سامنے۔" پارس حیرانی سے انہیں دیکھ رہی تھی۔

"نہیں، آپ کے سامنے شاید میں کچھ نہیں ہوں، آپ جوان ہیں، خوب صورت ہیں، مجھ جیسے بوڑھے سے۔" انہوں نے پھر سر جھٹکا۔

"آپ مجھے خود سے بہتر سمجھتے ہیں؟" وہ دم بخود تھی۔

"بالکل......" انہوں نے اثبات میں سر ہلایا۔ "مگر میں آپ کو پروپوز نہیں کروں گا کیونکہ میں جانتا ہوں آپ کسی اور کا انتظار کر رہی ہیں۔" آج





اس بات پر اس کے چہرے پر کوئی رنگ نہیں اترا۔

"مجھے کسی کا انتظار نہیں ہے۔"

"کیا آپ نے اس پر اعتبار کرنا چھوڑ دیا ہے؟" وہ جانچتی ہوئی نظروں سے اسے دیکھ رہے تھے۔

"نہیں، میں نے کبھی اس پر اعتبار کیا ہی نہیں تھا۔" وہ خاموشی سے جا کر کرسی پر بیٹھ گئی اور سر جھکا دیا۔ رضوان اسی طرح کھڑے رہے۔

"وہ میرے چچا کا بیٹا ہے، شجاع...... بچپن ہمارا ساتھ گزرا، وہ ہمسائے میں رہتا تھا۔ جب میں چھوٹی تھی اور ابا زندہ تھا تو چاچی کے منہ سے سنتی تھی کہ شجاع میرا منگیتر ہے۔ بچپن سے یہ بات ذہن میں بیٹھ گئی تھی کہ میری شادی اسی سے ہونی ہے پھر ابا مر گیا۔ تب بھی چاچی اس بات کو دُہراتی رہتی تھی۔ امی کو یہ رشتہ پسند نہ تھا، وہ شجاع کو گھر میں نہیں داخل ہونے دیتی تھی، مجھے بھی ڈانٹتی تھی۔" وہ جو ایک سانس میں بولتی جا رہی تھی، ذرا دیر کو رکی۔

"مجھے وہ برا نہیں لگتا تھا مگر میں اس سے بچ جاتی تھی، اس سے دور رہتی اور پھر وہ واقعی دور چلا گیا۔ انگلینڈ جانے سے پہلے اس نے بہت سے وعدے کیے تھے مگر ہر وعدہ میری رسوائی بن گیا۔ خط، فون...... امی نے ہر چیز پر پابندی لگا دی۔ میں نے پھر بھی انتظار نہیں چھوڑا۔ اس کے گھر والوں نے مکان بدل لیا، ہم سے رابطہ ختم کردیا، میں پھر بھی انتظار کرتی رہی، ہم مری آگئے، میں اِدھر نوکری کرنے لگی، اتنے سال گزر گئے، وہ مڑ کر نہیں آیا، مجھے پھر بھی انتظار رہا اور کل جب آپ نے وہ سب کہا تو...... تو میں نے اس کی خالہ کو فون کیا......" اس نے پہلی دفعہ نگاہیں اٹھائیں، اس کی آنکھیں جھلملا رہی تھیں۔ "میں نے اس کی خالہ سے اس کا انگلینڈ کا نمبر لیا اور اسے فون کیا۔ اگر وہ منگنی ہی تھی تو مجھے اس سے آزادی چاہیے تھی یا اس کی مضبوطی چاہیے تھی۔ مجھے کوئی فیصلہ کرنا تھا۔ میں نے اسے فون کیا۔"

آفس میں چند ثانیے کو بالکل خاموشی چھا گئی، رضوان مکمل توجہ اور دھیان سے اسے سن رہے تھے۔

"اس نے فون اٹھایا، ہیلو، بولا اور...... اور پوچھا کون بات کر رہا ہے، میں نے کہا پارو...... اس نے کہا کون پارو......؟ اس کی آواز نیند میں ڈوبی ہوئی تھی مگر میں تو کبھی نیند میں بھی نہیں بھولی کہ کون شجاع پھر وہ کیسے بھول گیا کہ کون پارو...... مجھے میرا جواب مل گیا تھا، میں نے فون بند کردیا...... مجھے اب اس آدمی کو یاد بھی نہیں رکھنا۔" ایک آنسو ٹوٹا اور گال پر لڑھک گیا۔ پارس نے ہتھیلی کی پشت سے اسے صاف کیا، دوسرا آنسو نہیں گرا...... ایک قطرے کی بارش......

"کیا آپ مجھ سے شادی کریں گی؟" وہ بولے تو بس یہی۔

"آپ مجھ سے کیوں شادی کرنا چاہتے ہیں؟" اس نے بھیگی نگاہوں سے ان کو دیکھا۔

"کیونکہ میں آپ کے ساتھ خوش رہوں گا، کیا آپ کو لگتا ہے آپ میرے ساتھ خوش رہیں گی؟" وہ پُراعتماد تھے، مضبوط تھے، اٹل تھے اور بہادر بھی۔

"مجھے نہیں پتا، آپ...... میری امی......"

"اپنی بات کریں، پارس، آپ میرے ساتھ رہنا چاہیں گی؟"

"مجھے بس اتنا پتا ہے کہ مجھے آپ کا میرا یوں نام لینا اچھا لگتا ہے۔" پارس ہلکا سا مسکرائی...... وہ پہلی دفعہ مسکرائے...... مہربان مسکراہٹ۔

"کیا آپ نے واقعی کچھ چھینا میم؟" بعض آوازیں ہمیں کسی یاد میں دھکا دے دیتی ہیں تو بعض ہاتھ پکڑ کر کسی یاد سے کھینچ نکالتی ہیں...... وہ فائز کی آواز پر چونک کر واپس آئی۔

"نہیں۔" اس نے تکان سے نفی میں سر ہلایا۔ وہ جیسے بہت دور سے واپس آئی تھی۔

"تو پھر انہیں کیوں لگتا ہے کہ آپ نے ان

سے کچھ چھینا؟''

''کیونکہ وہ خود بے حس، لالچی اور خود غرض لوگ ہیں۔'' وہ بولی تو اس کی آنکھوں میں نفرت ابھرنے لگی تھی۔ فیضان کے جبڑے کی رگیں تن گئیں، لب بھینچ گئے۔

''تم بزدل ہو، اگر تم اپنے باپ جیسے بھائی کے قتل کا بدلہ نہ لے سکے تو اپنے مرد ہونے پر لعنت کرنا۔''

''کیا آپ رضوان صاحب کے رشتے داروں کی بات کررہی ہیں؟'' بولتے ہوئے اس نے آہستہ سے میز پر رکھے پیپر نائف پہ اپنا ہاتھ رکھا۔ ''میں پرسنل نہیں ہونا چاہتا مگر اس دن آپ نے مجھے جانے سے روکا تھا...... کیا وہ لوگ...... کیا رضوان صاحب بھی اتنی ہی نفرت کرتے تھے۔ فیضان صاحب سے جتنی آپ کرتی ہیں؟'' اس نے پیپر نائف اپنی انگلیوں کے بیچ گھماتے ہوئے پوچھا۔ پارس کے لبوں پر تلخ مسکراہٹ اتر آئی۔

''وہ دل کے بہت سچے انسان تھے فائز...... وہ ساری دنیا کو غلط کہہ سکتے تھے، اپنے بھائی کو نہیں...... سویرا سے بھی انہیں شکایات تھیں مگر فیضان میں ان کی جان تھی، وہ اسے غلط مان ہی نہیں سکتے تھے۔'' وہ افسوس سے کہہ رہی تھی۔ ''وہ لڑکا ساری عمر اُن سے صرف بٹورتا رہا، اُن کو جلی کٹی سنا کر چلا جاتا، وہ دل مسوس کررہ جاتے، اس کی باتوں پہ کئی دن تک اداس رہتے، ہرٹ ہوتے، وہ صرف اُن کے پیسے سے محبت کرتا تھا مگر وہ نہیں مانے...... آسمان سے فرشتے اتر کر بھی کہتے کہ فیضی لالچی، خود غرض... اور بے حس ہے تو وہ کہتے، وہ لالچی اور خود غرض ہوسکتا ہے وہ مگر بے حس نہیں ہے، وہ مجھ سے بہت محبت کرتا ہے۔'' اس نے تلخی سے سر جھٹکا۔

پیپر نائف پہ اس کی گرفت مضبوط ہوگئی...... آنکھوں کی سرخی بڑھ گئی، تنی ہوئی رگیں مزید تن گئیں۔ پارس اپنے قلم کو انگلیوں میں گھماتی، اپنے دھیان میں بولے جارہی تھی، فیضان کا ضبط بس ختم ہونے کے قریب تھا۔

''آپ کو کیا لگتا ہے، فیضان صاحب کس قسم کے انسان ہیں؟''

''گھٹیا اور بے حس...... جسے اپنے مفادات کے آگے کچھ عزیز نہیں...... دولت کے پیچھے وہ کسی کی بھی جان لے سکتا ہے۔ چاہے وہ اس کا اپنا بھائی ہو یا میں۔''

پیپر نائف کو پکڑے فیضی کے ہاتھوں میں پسینہ آگیا...... اس نے دھیرے سے نائف چھوڑ دیا...... وہ بنا آواز واپس میز پر گرگئی۔ وہ تنی ہوئی رگوں سے پارس کو دیکھتے ہوئے گہری سانس لے رہا تھا۔

''آپ نے کہا کہ اس رات فیضان صاحب مری میں تھے جبکہ مسز سویرا اس بات کی نفی کررہی تھیں۔ میم، آپ کو کیسے پتا چلا کہ وہ اس رات وہیں تھے؟''

''کیونکہ اس رات میں نے خود اسے یہاں دیکھا تھا...... وہ یہیں تھا اور آج جو کچھ بھی ہوا ہے۔ اس کا ذمے دار وہی ہے۔'' پارس نے قلم گھمانا روک کر فائز کو سنجیدگی سے دیکھا اور بولی۔

فائز کی سانس رک گئی، وہ یک ٹک اسے دیکھے گیا...... کون کس کے ساتھ کھیل رہا تھا، سمجھنا مشکل تھا۔

''کیا آپ اُن سے مل چکی ہیں پہلے؟ میرا خیال تھا آپ فیضان صاحب سے پہلے کبھی نہیں ملیں۔''

''کسی اور موضوع پر بات کریں فائز، میں اس آدمی کا ذکر بھی نہیں کرنا چاہتی۔'' اس نے اکتاہٹ سے سر جھٹکتے ہوئے فائل کھول لی۔ فیضان اسی طرح اسے دیکھتا رہا اس کی رنگت ہر رنگ کھو کر سفیدی سی ہوگئی تھی۔

☆☆☆





تنویر صاحب نے کافی کا گھونٹ بھر کر کپ واپس میز پر رکھا پھر ایک نظر سامنے بیٹھے فیضان اور سویرا پر ڈالی۔

''آپ نے کہا تھا کہ آپ جلد قانونی کارروائی کریں گے تو کیا بنا اس کا؟'' سویرا نے کچھ کہنے کے لیے لب کھولے مگر فیضان پہلے بول پڑا۔

''ہم کوئی قانونی کارروائی نہیں کریں گے۔''

سویرا نے حیرت سے اسے دیکھا۔

''فیضی تم نے ہی تو کہا تھا کہ ایف آئی آر اور لاش کا پوسٹ مارٹم......'' انہوں نے اسے ٹہوکا دینا چاہا۔

''میں نے کہا ناں ہم کوئی قانونی کارروائی نہیں کریں گے۔'' وہ سخت لہجے میں بولا۔ ''میں اپنے طور پر ثبوت ڈھونڈنے کی کوشش کروں گا اور جو بھی قاتل ثابت ہوا اُسے ہم پولیس کے حوالے کردیں گے۔''

''جو بھی......؟'' سویرا نے دبے دبے غصے سے دُہرایا۔ ''قاتل پارس ہے۔''

''نہیں، اس نے قتل نہیں کیا......'' وہ سپاٹ انداز میں کہتا سامنے تنویر صاحب کو دیکھ رہا تھا جو خاموشی سے دونوں کی جھڑپ سن رہے تھے۔

''تمہیں کیا ہوگیا ہے؟ تم یہاں پارس کے خلاف ثبوت ڈھونڈنے آئے تھے اور اب تم اسی کے وکیل بن رہے ہو۔''

''میں نے کہا ناں پارس نے قتل نہیں کیا۔'' فیضان کی آواز اونچی ہوئی، سویرا آپا ذرا خائف ہوئیں۔

''تو پھر کس نے کیا ہے؟'' وہ خاموش رہا...... تنویر صاحب نے باری باری دونوں کو دیکھا۔

''سویرا کا سوال درست ہے فیضی، پارس کے علاوہ کون ہے ایسا جس کے پاس رضوان بھائی کو قتل کرنے کا کوئی معقول motive ہو؟''

''motive تو ہم تینوں کے پاس بھی ہے، بھائی جی کی موت سے ہم تینوں کو فائدہ پہنچ سکتا ہے تو کیا ہم میں سے بھی کوئی قاتل ہے؟'' وہ تیز لہجے میں بولا۔ سویرا اور تنویر صاحب کو سانپ سونگھ گیا۔

''کیا تم اس لیے قانونی کارروائی روکنا چاہتے ہو کہ قاتل ہم میں موجود ہے؟'' تنویر صاحب نے احتیاط سے پوچھا۔

''نہیں بلکہ ہم چاروں میں سے کسی نے قتل نہیں کیا، قاتل کوئی اور ہے اور ہمیں اس کو ڈھونڈنا ہے، ہر حال میں۔'' اس کا لہجہ اٹل تھا۔

تبھی لان میں کوئی آتا دکھائی دیا...... آہٹ پر سب نے اس جانب دیکھا افضل بابا ڈھیلی چال چلتے چلے آرہے تھے۔

''کہیے، بابا، خیریت؟'' سویرا نے تیکھی نگاہوں سے انہیں دیکھتے ہوئے پوچھا۔

''وہ...... تنویر صاحب، مجھے آپ سے بات کرنی تھی۔'' وہ ان دونوں کو دیکھ کر ہچکچائے...... یہ تنویر صاحب کا گھر تھا اور وہ قطعاً وہاں سویرا اور فیضان کی توقع نہیں کررہے تھے۔

''تو ہمارے سامنے کرلیں بات، ہم بھی تو جانیں، ایسا کیا ہے جو اتنا اہم ہے؟'' سویرا تنک کر بولیں۔ فیضی کا سارا غصہ بابا پر نکلنے کو بے تاب تھا۔

''جی جی افضل بابا، آپ بتائیں۔'' تنویر صاحب فوراً اُن کی طرف متوجہ ہوئے۔

''وہ جی...... اس روز جب پارس بی بی واک پر گئیں تو......'' پارس کے نام پر فیضان آگے کو ہوا اس کے اعصاب تن گئے۔ سویرا نے بغور اس کا یہ انداز دیکھا۔

''تو ان کے بھائی اور والدہ ان کے لاکر میں چوری کا منصوبہ بنارہے تھے، میں نے انہیں اُدھر آتے جاتے دیکھا تو پارس بی بی کو فون کردیا۔ وہ آئیں اور ان کو اپنے کمرے سے نکال دیا...... پھر...... بی بی نے مجھے کہا کہ میں ان پر نظر رکھوں......

میں فوراً ان کے پیچھے گیا تو وہ دونوں شکیل بابو کے کمرے میں تھے اور غصے اور عجلت میں وہ دروازہ بند کرنا بھول گئے تھے۔ میں نے ان کی باتیں سنیں، وہ......وہ دونوں پارس بی بی کو قتل کر کے ساری دولت ہتھیانے کا پروگرام بنا رہے تھے۔"

افضل بابا روانی سے بتاتے چلے گئے......سویرا کے لبوں پر بے اختیار مسکراہٹ ابھری، فاتحانہ مسکراہٹ......اور انہوں نے فوراً فیضی کو دیکھا جو حق دق سا سن رہا تھا۔

"مگر......وہ کیوں اسے قتل کرنا چاہتے ہیں؟" وہ بدقت کہہ پایا۔

"بات صاف ہے پارس کے مرنے کے بعد اس کی ساری جائداد اس کی ماں اور بھائی کو چلی جائے گی۔" تنویر صاحب نے جیسے تبصرہ کیا البتہ وہ کوئی خاص فکر مند نہیں نظر آ رہے تھے۔ فیضان نے بے چینی سے پہلو بدلا۔

"مگر......اب ہم کیا کر سکتے ہیں؟" وہ واقعتاً پریشان ہو گیا تھا۔

"یہ پارس کا ذاتی مسئلہ ہے، افضل بابا، آپ اس کی خبر اپنی بی بی کو دیں۔ تنویر صاحب کو کیوں دے رہے ہیں؟" سویرا آپا جانے کیوں مسرور و مطمئن نظر آ رہی تھیں۔

"میں نے بی بی کو یہ بات نہیں بتائی، میں نے بی بی کو یہ بھی نہیں بتایا کہ فیضان بابو، فائز صاحب ہیں' میں بی بی سے پہلے......" انہوں نے تنویر صاحب کو دیکھا......"ہر بات تنویر صاحب کو بتاتا ہوں کیونکہ بڑے صاحب ان پر بھروسا کرتے تھے۔"

"ٹھیک ہے بابا، آپ جائیں، ہم مسئلہ حل کر لیں گے۔" تنویر صاحب نے جیسے انہیں وہاں سے ٹالنا چاہا، وہ خاموشی سے غمزدہ سے واپس پلٹ گئے۔

فیضان مضطرب سا جانے کے لیے اٹھ کھڑا ہوا، وہ جیسے بے بس تھا، دل و دماغ کے بیچ چھڑی جنگ میں پس سا گیا تھا مگر خاموش رہنے کے سوا اس کے پاس کوئی چارہ نہیں تھا۔

☆☆☆

ڈائننگ ہال میں نیم روشنی سی بکھری تھی، کمرے کی صرف ایک زرد بتی روشن تھی البتہ میز پر رکھے کینڈل اسٹینڈ کی دو...... لمبی لمبی موم بتیاں جل رہی تھیں۔ فیروزہ مائی نے ڈونگا شکیل کی طرف بڑھایا، جس نے ہاتھ کے اشارے سے منع کر دیا، وہ پہلے ہی سیخ کباب سے پلیٹ بھر چکا تھا۔ فیروزہ نے ڈونگا واپس رکھ دیا، میز پر وہ دونوں ہی تھے۔

"پھر......کیا سوچا تو نے؟" وہ دھیرے سے گویا ہوئی......ساتھ ہی پلیٹ میں شوربہ نکالا۔

"موقع دیکھ کر پارو کو اس کے شوہر کے پاس پہنچانا ہے، اس کالا کرا اپنے قبضے میں کرنا ہے، کسی نہ کسی طرح تو وہ کھل ہی جائے گا اور پھر قانونی کارروائی کر کے سارے ہوٹلز ہتھیانے ہیں۔" وہ دانتوں سے کباب کاٹتا بول رہا تھا۔

"تجھے لگتا ہے اتنی آسانی سے وہ بڈھے کی بہن ہمیں سب ہتھیانے دے گی؟ وہ اسی دولت کے پیچھے تو آئی ہے۔" فیروزہ مائی کے چہرے پہ تنی لکیریں موم بتی کے ٹمٹماتے شعلے میں مزید گہری لگ رہی تھیں......وہ فکر مند تھی، غیر مطمئن بھی......

"دیکھ امی، بڈھے کے پاس بہت مال تھا، صرف حق مہر میں اس نے پورا ہوٹل لکھ دیا، منہ دکھائی میں یہ گھر دے دیا، اب دولت کے اس صحرا میں سے ہم مٹھی بھر لیں، تب بھی اگلے بیس سال اچھے گزر جائیں گے۔"

اس کے انداز پر بے اختیار فیروزہ مائی نے اطراف پہ نگاہ ڈالی، سجا سجایا خوب صورت گھر، فانوس، انگیٹھیوں کے کارنس پر رکھے قیمتی ڈیکوریشن پیسز، مخملیں پردے، چمکتے فرش لمحے بھر کو ان مادی





چیزوں کی چکا چوند نے اس کی آنکھیں چندھیا دیں، جب یہ چمکتی ہوئی روشنی کی بارش مدھم ہوئی تو ایک نیا منظر دکھائی دینے لگا۔

چھوٹے سے لونگ روم کی ساری بتیاں روشن تھیں، آتش دان میں لگا ہیٹر بھی سرخ دہک رہا تھا۔ کمرے میں موجود تینوں نفوس خاموش تھے، پارس لب کاٹتی چپ بیٹھی تھی، رضوان حیات کی خاموشی تمہید کے مترادف تھی اور فیروزہ مائی کی خاموشی میں کنفیوژن تھا۔

"بڑے صاحب، ایسی کیا بات تھی جو آپ خود چل کر آئے؟ مطلب......ہمیں بلا لیا ہوتا۔" اس نے گفتگو کا آغاز کرنے کی سعی کی......چہرے پر پریشانی تھی، پارس اس کی وجہ سمجھ رہی تھی مگر خاموش رہی۔

"بات اہم تھی، مجھے خود آنا چاہیے تھا۔" وہ نرمی سے گویا ہوئے، سوٹ میں ملبوس، گریس فل شخصیت اور چند روز قبل کا احسان، فیروزہ مائی سخت مرعوب ہو چکی تھی۔

"کیا وہ قرضہ ہمیں جلد واپس کرنا ہوگا؟" اس نے خود سے پوچھ لیا، اب مزید صبر نہیں ہو رہا تھا، پریشانی حلق تک پہنچ چکی تھی۔

"ارے نہیں، اس کی آپ فکر نہ کریں، مجھے پارس کے حوالے سے بات کرنی تھی۔" پارس کے لبوں پر ایک مسکراہٹ ابھر کر معدوم ہوئی وہ دل سے راضی تھی یا نہیں، اسے ان کا یوں اپنا نام پکارنا بہت اچھا لگتا تھا۔

"جی......بتائیں، کوئی غلطی ہو گئی ہے کیا اس سے؟"

"دیکھیں مسز فیروزہ، میں لمبی بات نہیں کیا کرتا......میری درخواست صاف اور واضح ہے، میں پارس سے شادی کرنا چاہتا ہوں، پارس کو کوئی اعتراض نہیں......کیا آپ اس... بات کی اجازت دیں گی؟"

فیروزہ مائی کے لب آدھے کھل گئے، پہلے تو وہ

## مردوں کا زیور پہننا

حضرت عمرانؓ سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ نبی کریم ﷺ نے ایک آدمی کے بازو میں پیتل (یا تانبے) کا ایک کڑا دیکھا تو نبی کریم ﷺ نے (اس سے) فرمایا۔ "ارے بھئی یہ کیا ہے؟"

اس نے بتایا یہ ایک بیماری کی وجہ سے پہن رکھا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا۔ "اس سے تمہاری کمزوری (بیماری) میں مزید اضافہ ہی ہوگا اسے اتار پھینکو اگر تم اس حال میں مر گئے کہ یہ تمہارے ہاتھ میں ہو تو تم کبھی کامیاب نہیں ہو گے۔

مسند احمد بن حنبل

مرسلہ: تسنیم ماہ پارہ، کراچی

### قابلِ غور

ایک نوجوان عورت نے ایک ماہرِ نفسیات کے پاس جا کر شکایت کی کہ وہ چھ بچوں کی ماں بن چکی ہے لیکن اب بھی اس کا شوہر اس سے محبت نہیں کرتا۔ یہ سن کر ماہرِ نفسیات نے جواب دیا۔ "شکر کرو کہ وہ تم سے محبت نہیں کرتا ذرا سوچو اگر وہ تم سے محبت کرتا تو تمہارے بچوں کی تعداد کیا ہوتی؟"

### انعام

ایک نوبیاہتا دلہن نے اپنے ہاتھوں کا پکا ہوا کھانا شوہر کو کھلاتے ہوئے پوچھا۔ "اگر میں آپ کو اسی طرح کھانا کھلاتی رہی تو بتائیں مجھے کیا انعام ملے گا؟"

"میرے انشورنس کے پچاس ہزار روپے۔" شوہر نے نہایت سنجیدگی سے جواب دیا۔

مرسلہ: ارم کمال، فیصل آباد

ہکا بکا رہ گئی پھر یہ بے یقینی مدھم ہوئی، دماغ نے کام کرنا شروع کیا تو اس نے پارس کو دیکھا۔ وہ پورے اعتماد سے اسے دیکھ رہی تھی، البتہ اب بھی اس اعتماد میں واضح کمزوری تھی، کچھ دن سے بدلی بدلی لگ رہی تھی مگر اب بھی وہ ماں سے ڈرتی تھی، فیروزہ مائی نے واپس رضوان صاحب کی طرف دیکھا۔

''نہیں...... مجھے کوئی اعتراض نہیں...... یہ تو خوشی کی بات ہے......'' وہ پریشانی اور خوشی سے مسکرائی۔ ''مگر...... آپ کو پارس میں......''

''وہ ہمارا ذاتی معاملہ ہے۔'' وہ مسکرا کر بولے مگر انداز میں قطعیت تھی جیسے وہ کسی کو اس پر تبصرہ کرنے کی اجازت نہیں دیں گے، فیروزہ مائی فوراً پیچھے ہٹی۔

''جی...... وہ تو ٹھیک ہے مگر...... آپ کے خاندان والے؟''

''مجھے کسی کی اجازت نہیں چاہیے، میں کچھ عرصے بعد اس شادی کو اوپن کروں گا، خاندان والوں کو ابھی نہیں بتایا۔'' انہوں نے اور کچھ والے انداز میں اسے دیکھا۔

''مگر...... اس کی کیا گارنٹی ہے کہ آپ چھٹیاں ختم ہونے کے بعد پارس کو چھوڑ کر نہیں چلے جائیں گے؟'' فیروزہ مائی کا اعتماد واپس آرہا تھا، پارس نے برہمی سے اسے دیکھا مگر وہ دونوں اس کی طرف متوجہ نہ تھے۔

''آپ کو کس قسم کی گارنٹی چاہیے؟''

''آپ پارس کے نام کچھ کردیں، کوئی پلاٹ، مکان، کچھ بھی، جس سے ہمیں پتا چلے کہ آپ......''

''میں مری والا ہوٹل حق مہر میں پارس کے نام لکھ رہا ہوں، ٹھیک؟'' انہوں نے سوالیہ ابرو اٹھائی، فیروزہ مائی کا منہ کھلا سو کھلا، پارس بھی سناٹے میں رہ گئی۔

''سر......'' اس نے ان کو روکنا چاہا مگر ان کی بات ختم نہیں ہوئی تھی۔

''اس کے علاوہ میں نے ہوٹل کے قریب ایک بنگلا بھی پارس کے لیے خریدا ہے۔''

''تو پھر شادی کے بعد میں بھی وہیں رہوں گی۔'' فیروزہ مائی تیزی سے بولی۔

''مجھے اعتراض نہیں ہے، البتہ ایک بات میں واضح کردوں، یہ میری طرف سے پہلا اور آخری فیور ہوگا جو آپ کو ملے گا، ہوٹل، بنگلا، میں سب کچھ پارس کے نام کروں گا اور مجھے امید ہے کہ آپ مجھ سے مزید کوئی ڈیمانڈ نہیں کریں گی۔''

اور فیروزہ مائی کو اب لگا کہ وہ دنیا کی سب سے بے وقوف عورت ہے، اسے خوشی اور جوش میں ''ہاں'' کرنے کے بجائے پہلے اپنی ڈیمانڈ سامنے رکھنی چاہیے تھیں۔ پھر گارنٹی مانگتی، پھر ہاں کرتی مگر اس نے ترتیب الٹ دی اور اب اس کی قسمت الٹ گئی تھی، پارس مالکن تھی اور وہ ایک ہاؤس کیپر، کل کو پارس اس کو گھر سے نکال دیتی تو اس کے ہاتھ کچھ نہ آتا۔

''امی...... سن نہیں رہی؟'' شکیل نے اس کی کہنی ہلائی تو وہ جیسے ہوش میں آئی۔

''ہاں، کیا......؟''

''سنا نہیں؟'' شکیل نے معنی خیز انداز میں سامنے کھڑی ملازمہ کی جانب اشارہ کیا جو کوئی پیغام لے کر آئی تھی۔ فیروزہ مائی نے الجھی نگاہوں سے اسے دیکھا۔

''سویرا صاحبہ آئی ہیں، ہم سے ملنے۔'' وہ کرسی دھکیل کر کھڑے ہوتے ہوئے بولا۔ فیروزہ مائی چونک کر ساتھ ہی اٹھی۔

لان میں ایک کرسی پر سویرا براجمان تنقیدی نگاہوں سے اطراف کا جائزہ لے رہی تھیں، ان کو آتے دیکھ کر نخوت سے مسکرائیں، اٹھی نہیں۔

''جی میڈم، ہم سے کیا کام آگیا آپ کو؟'' شکیل نے ڈھیلے ڈھالے مگر خوشگوار انداز میں بیٹھتے ہوئے کرسی سنبھالی۔ سویرا کی مسکراہٹ گہری ہوئی۔





''مجھے علم ہوا ہے کہ تم دونوں پارس کو قتل کر کے اس کی جائداد ہتھیانے کا سوچ رہے ہو؟''

شکیل کی مسکراہٹ اڑنچھو ہوئی، اس نے بے اختیار ماں کو دیکھا، جس کا رنگ فق ہوگیا تھا۔

''دیکھو انکار مت کرنا کیونکہ میں سب جانتی ہوں اور ابھی میں نے اس بات کا پارس کو نہیں علم ہونے دیا مگر جلد یا بدیر مجھے اس کو خبر تو کرنی ہوگی۔'' شکیل نے بے اختیار تھوک نگلا پھر چہرے پر سختی لا کر بولا۔

''دیکھیں میڈم جی، آپ کو کوئی غلط فہمی......''

''میں نے کہا...... انکار مت کرنا۔'' وہ ایک دم آگے ہو کر شعلہ بار انداز میں بولیں تو شکیل کی زبان بند ہوگئی، سویرا نے گہری سانس لی، مسکرائیں اور واپس پیچھے ہوئیں۔

''مسئلہ یہ ہے کہ میں تمہاری دشمن نہیں ہوں، اس لیے تمہیں ایک بات واضح کرنے آئی ہوں، پارس کے نام موجود ساری جائداد بہت جلد ہمارے نام ہوجائے گی، تم لوگ ویسے ہی اس کے سوتیلے رشتے دار ہو اور شکیل، تمہارا تو اس سے خون کا رشتہ تک نہیں، تم لوگوں کے ہاتھ کچھ نہیں آنے والا۔''

''تو پھر آپ ہمارے پاس کیوں آئی ہیں؟'' شکیل آنکھیں سکیڑ کر انہیں بغور دیکھتے ہوئے بولا۔ سویرا کی مسکراہٹ گہری ہوئی۔

''کیونکہ پارس میری اور تمہاری مشترکہ دشمن ہے اور جب دشمن ایک ہو تو ہمیں بھی ایک ہوجانا چاہیے۔''

''مطلب؟'' فیروزہ اور شکیل نے الجھے ہوئے انداز میں سویرا کو دیکھا۔

''میں تمہیں دو کروڑ دوں گی، تم پارس کو قتل کرو مگر ایسے کہ وہ ایک ایکسیڈنٹ لگے...... اگر تم انکار کرو گے تو میں پارس کو تمہاری اصلیت بتادوں گی اور اگر تم اپنے طور پر اسے قتل کرو گے، تب بھی ساری جائداد میرے پاس آئے گی، تمہارے ہاتھ کچھ نہیں آئے گا، اس لیے بہتر ہے کہ تم مجھ سے پیسے لے لو، بدلے میں، میں تمہاری مدد کروں گی اور تمہیں protect بھی کروں گی۔''

''اور اگر میں یہ سب، آپ کا آنا اور آپ کی آفر، پارس کو بتادوں، تو؟'' اس کی بات پہ سویرا نے مسکرا کر سر جھٹکا۔

''مجھے بلیک میل کرنے کی کوشش میں تم کبھی کامیاب نہیں ہوسکتے کیونکہ وہ میرا کچھ نہیں بگاڑ سکتی، وہ آل ریڈی جانتی ہے کہ میں اس کی دشمن ہوں، اس لیے اسے شاک نہیں لگے گا، البتہ تم لوگ اس کے رشتے دار ہو، آگے تم خود سوچ سکتے ہو۔''

''ٹھیک ہے، مگر میں تین کروڑ لوں گا۔'' شکیل جبراً مسکرایا گو کہ اندر باہر طوفان سا مچا تھا۔

''دو کروڑ، اور بس...... میں سودے بازی کرنے نہیں آئی، منظور ہے تو بتاؤ ورنہ میں اسے پیسے دیے بغیر کسی سے بھی ختم کرواسکتی ہوں۔'' وہ تیز نگاہوں سے اسے گھور کر بولتی اٹھ کھڑی ہوئیں۔ شکیل جلدی سے ساتھ کھڑا ہوا۔ فیروزہ مائی تو اب تک بیٹھی ہی نہیں تھی۔

''ٹھیک ہے مگر یہ کام کب کرنا ہے؟'' سویرا کی تیز نگاہیں پھر سے میٹھی مسکراہٹ میں بدل گئیں۔

''تین دن بعد ہوٹل میں ایک پارٹی ہے، اس ہوٹل کی بارہویں سالگرہ، اس رات تمہیں پارس کو قتل کرنے کے بہت سے مواقع ملیں گے اور جیسا کہ میں نے کہا، میں تمہاری ہر ممکن مدد کروں گی۔'' شکیل پہلی دفعہ مطمئن انداز میں مسکرایا۔

''بس تین دن......'' اس نے بے اختیار سوچا تھا۔

☆☆☆

''میں آپ کی بہت شکر گزار ہوں احسان صاحب کہ آپ بطور خاص اتنے شارٹ نوٹس پر آئے۔'' کاریڈور کے سرے پر پارس بہت تشکر سے مسکراتی ساتھ کھڑے صاحب سے کہہ رہی تھی،

شال کندھوں کے گرد، پرس کہنی پہ، سیدھے بال اور خوب صورت مسکراہٹ، احسان صاحب پہ اس کے رعب میں مزید اضافہ ہوا، انہوں نے سر کو خم دے کر جیسے شکریہ قبول کیا۔

''مسز رضوان، یہ میرا فرض تھا، میں آپ کے کسی کام آؤں، اس سے بڑھ کر اور کیا ہو سکتا ہے میرے لیے؟ رضوان صاحب کے بہت احسان ہیں مجھ پر۔''

''بہت اچھا لگتا ہے جب ایک شخص کی آپ ہر ایک سے تعریف سنیں اور وہ آپ کا بہت اپنا بھی ہو، اسی لیے میں ہر سال کی طرح اس پارٹی کو ویسے ہی ارینج کرنا چاہتی ہوں جیسا کہ ان کے وقت ہوا کرتی تھی، مجھے یہ چیز بہت خوشی دے گی۔'' پارس نرمی سے مسکرائی۔

''آپ بے فکر رہیں...... میری ٹیم ہر ممکن کوشش کرے گی کہ آپ کی توقعات پر پوری اترے...... ویسے کوئی خاص تھیم ہے آپ کی نظروں میں؟'' وہ دونوں کاریڈور کے سرے پر کھڑے باتیں کر رہے تھے جہاں کاریڈور ختم ہوتا، وہاں شیشے کا دروازہ تھا اس کے پار چند آفس کیبن بنے نظر آرہے تھے، وہاں چہل پہل جاری تھی، مصروفیت اپنے عروج پر تھی۔

''نہیں، میں اتنی کریٹو... ہوتی تو آپ کو کیوں بلواتی؟'' وہ جھینپ کر مسکرائی۔ ''بس میں چاہتی ہوں کہ آپ ہر چیز پچھلی دفعہ کی طرح ارینج کریں۔''

''مگر میرا یہ مشورہ ہوگا کہ ہم پچھلی دفعہ سے بڑھ کر سب کچھ کریں، انسان کو امپروومنٹ کی گنجائش ہمیشہ رکھنی چاہیے۔'' احسان صاحب بہت خوش نظر آرہے تھے، اسی خوشگوار موڈ میں انہوں نے یونہی دائیں طرف دیکھا؟ جہاں شیشے کے دروازے کے پار کیبن تھے اور ستائش سے مسکرائے۔

''مجھے اس بات کی بے حد خوشی ہے کہ فیضان صاحب آپ کے ساتھ بہت کوآپریٹ کر رہے ہیں اور ہوٹل کے لیے مل کر کام کر رہے ہیں، ویسے کب آئے وہ مری؟''

پارس کی مسکراہٹ معدوم ہوئی، آنکھیں اچنبھے سے سکڑیں، اس نے ان کی نگاہوں کے تعاقب میں دیکھا، جہاں ایک کیبن کے باہر ہاتھ میں فائل پکڑے فائز فون پر کسی سے بات کر رہا تھا۔

''جی......؟'' پارس نے الجھی ہوئی نگاہوں سے احسان صاحب کو دیکھا۔

''وہ فیضان صاحب ہیں ناں، رضوان صاحب کے بھائی، ان کی بات کر رہا ہوں، وہ گرے کوٹ میں، ابھی آتے ہوئے انہیں دیکھا، مصروف نظر آرہے تھے، مل نہیں سکا، واپسی پر مل لوں گا، مجھے پتا تو چلا تھا کہ وہ لاہور آئے تھے پچھلے ماہ مگر یہ نہیں علم تھا کہ وہ آپ کے ساتھ ادھر کام کر رہے ہیں۔''

پارس بالکل ٹھہری ہوئی کبھی اُن کو دیکھتی، کبھی دور فون پر مصروف نظر آتے فائز کو۔

''وہ ...... گرے کوٹ والے جو فون پر بات کر رہے ہیں؟'' اس نے ٹھہر ٹھہر کر پوچھا۔ ''آر یو شیور وہ رضوان کا بھائی ہے؟''

''جی! بالکل......'' وہ حیران ہوئے۔ ''اتنے سالوں سے دیکھ رہا ہوں ان کو، کیوں نہیں پہچانوں گا۔''

پارس نے دور نظر آتے فائز...کو دیکھا، فیضان حیات...... فائز حسن؟ اس کے چہرے پر سختی در آئی، آنکھوں میں انگارے دہکنے لگے، لب بھینچ گئے، اتنے زور سے کہ گردن کی رگیں ابھرنے لگیں۔

''تو یہ ہے فیضان......!'' وہ زیر لب بڑبڑائی۔

سویرا، فیضان اور شکیل...... پارس کے دشمنوں کی نئی اس مثلث کا کون سا کونا بودا ثابت ہوا......؟ رضوان حیات کے قتل کا معما کیسے حل ہوا...... یہ سب جاننے کے لیے پڑھیں آخری حصہ اگلے ماہ۔






مکمل ناول



# پارس

نمرہ احمد

آخری حصہ



''کیا آپ کو نہیں معلوم یہ فیضان صاحب ہیں؟'' احسان صاحب اپنی حیرت کا اظہار کیے بنا نہ رہ سکے۔ پارس بدقت مسکرا پائی۔

''اگر مجھے نہیں معلوم تو اس کا واضح مطلب ہے کہ فیضان صاحب مجھے نہیں بتانا چاہتے۔ اس لیے میری آپ سے ایک درخواست ہے اگر وہ نہیں خود کو ظاہر کرنا چاہتے تو آپ ان کو نہیں بتائیں گے اس گفتگو کے بارے میں۔''

''مگر...... وہ ایسا کیوں کر رہے ہیں؟'' وہ دق دق تھے۔

''وجہ وہ خود بہتر جانتے ہوں گے مگر مجھے امید ہے کہ آپ میرے کہے کا مان رکھیں گے۔'' وہ خود کو مکمل طور پر کمپوزڈ کرچکی تھی، متانت سے کہہ کر پلٹ گئی۔ جاتے وقت اس نے فائز کو دوبارہ ضرور دیکھا تھا۔

اپنے آفس میں آکر اس نے پرس میز پر تقریباً پھینکا اور کرسی پر گر کر کنپٹیوں کو انگلیوں سے دبایا۔ اندر باہر طوفان سے چل رہے تھے۔ شاک، بے یقینی، دھوکا، توہین...... اس کے چہرے پہ ہر احساس رقم تھا۔

پچھلے کچھ دنوں کے مناظر اس کے سامنے چلنے لگے۔ فائز کا اس کا سوپ گرانا۔ اپنی بہنوں اور ماں کی محبت کے قصے دُہرانا، اس سے رضوان حیات کے رشتے داروں کے بارے میں سوال کرنا، اس سے شجاع کا ذکر چھیڑنا...... کچھ اتفاق نہ تھا۔ سب پلاننگ تھی۔

پارس نے سر سیٹ کی پشت سے ٹکا کر آنکھیں موند لیں۔ اس کو عجیب تھکن سی محسوس ہو رہی تھی۔ وہ فائز کو پہچان نہیں سکی۔ وہ دھوکا کھا گئی۔ وہ فیل ہوئی۔ مگر...... مگر کیا وہ اب بھی فیضان کو ٹھیک پہچان رہی ہے یا ابھی تک اس کی آمد کے اصل مقصد سے ناواقف ہے؟

پارس ہولے ہولے کنپٹیوں کو مسلنے لگی۔ اسے خود کو پُرسکون کرنے کے ساتھ ساتھ آنے والے دنوں کا لائحہ عمل بھی طے کرنا تھا۔ اسے کیا کرنا چاہیے؟ پہلا اسٹیپ وہ کیا اٹھائے؟

دروازہ ذرا سی آہٹ کے ساتھ کھلا اور تنویر صاحب اندر داخل ہوئے۔ پارس نے گردن اٹھا کر انہیں دیکھا۔ مسکرائی نہیں بس خالی، خالی نگاہوں سے دیکھتی رہی۔

''بیٹھیے۔'' کرسی کی طرف اشارہ کیا۔ وہ شکریہ کہتے ہوئے بیٹھے۔

''سویرا قانونی کارروائی کا کہہ رہی تھی، غالباً وہ لاش کا پوسٹ مارٹم کروانا چاہتی ہے۔''

پارس جوابی تبصرہ کیے بغیر اُن کو دیکھتی رہی۔

''مگر فی الحال ایسا ہوتا نظر نہیں آرہا۔ فیضان شاید ایسا نہیں چاہتا۔''

''فیضان واپس کب آرہا ہے؟'' پلک جھپکے بنا انہیں دیکھتے ہوئے اس نے پوچھا۔

تنویر صاحب نے ہلکے سے شانے اچکائے۔

''میں کچھ کہہ نہیں سکتا، شاید وہ ابھی کچھ عرصے تک واپسی کے بارے میں نہیں سوچ رہا۔ خیر، اس سے فرق نہیں پڑتا۔ مجھے ایک اور بات بھی کرنی تھی۔'' ذرا سے توقف کے بعد وہ بولے۔ ''آپ کے بھائی، شکیل صاحب مجھے وہ کچھ ٹھیک آدمی نہیں لگتے۔''

''مجھے تو اب یہاں بہت سے لوگ ٹھیک نہیں لگتے تنویر صاحب!'' وہ ان پر نگاہیں جمائے چبھتے ہوئے لہجے میں بولی۔

''مگر ہم شکیل کی بات کر رہے ہیں، آپ ان سے تھوڑی سی احتیاط کریں وہ......''

''تنویر صاحب! آپ کو یاد ہوگا کچھ ماہ قبل آپ کو میں نے جو رقم ٹرانسفر کی تھی، اس کا ایک ہی مقصد تھا۔ رضوان کی موت اور آس پاس کے واقعات کو اچھے سے کور اپ کرنا اور ہمارے من پسند نتائج سامنے لانا۔ ہماری اس ڈیلنگ میں ذاتیات پر بات کرنا شامل نہیں تھا، اس لیے آپ مجھے شکیل یا کسی دوسرے کی اصلیت مت بتائیں کیونکہ ایک بات میں نے آپ پر پہلے دن سے واضح کی تھی کہ نہ آپ میرے ساتھ وفادار ہیں، نہ مجھے آپ پر اعتبار ہے۔''

''کچھ ہوا ہے، میم؟'' تنویر صاحب اب غور





پارس کو دیکھ رہے تھے۔

''جی اور وہ یہ ہے کہ آپ میرے آفس آکر مجھ سے میرے بھائی کا ذکر کر رہے ہیں اور یہ بات مجھے پسند نہیں آئی۔'' اس کا لہجہ خطرناک حد تک سنجیدہ تھا۔

''میں معذرت خواہ ہوں، آپ جانتی ہیں میں صرف آپ کی خیر خواہی عزیز رکھتا ہوں۔'' وہ خفیف نظر آنے لگے۔

''آپ جا سکتے ہیں، مجھے کچھ کام کرنے ہیں۔'' وہ رخ ذرا پھیر کر کمپیوٹر کی طرف متوجہ ہوگئی۔ تنویر صاحب خاموشی سے اٹھ کھڑے ہوئے، البتہ وہ کچھ کھٹکے ہوئے لگ رہے تھے۔

☆☆☆

فائز چند فائلز اٹھائے کاریڈور میں چلتا جارہا تھا جب کسی نے اسے پکارا۔ ''فیضان صاحب!''

وہ اپنے قدموں پر منجمد ہوا مگر اگلے ہی لمحے چابک کی سرعت سے گھوم کر پلٹا۔

سامنے احسان صاحب کھڑے تھے۔ خوشگوار حیرت سے اسے دیکھتے مصافحے کے لیے ہاتھ بڑھائے۔

''اوہ...... احسان صاحب...... السلام علیکم!'' اس نے بدقت مسکراتے ہوئے ہاتھ ملایا۔

''آپ اِدھر ہوتے ہیں؟ حیرت ہے، مسز پارس سے میں نے پوچھا تو انہوں نے بتایا کہ آپ کراچی سے نہیں آئے۔'' وہ بہت حیرت سے کہہ رہے تھے۔

فیضان کے چہرے کا رنگ پھیکا پڑ گیا۔ گردن کی رگیں تن گئیں۔ اس نے گہری سانس لے کر سر جھٹکا۔

''میں کسی وجہ سے اِدھر ہوں مگر مسز پارس کو اس کا علم نہیں ہونا چاہیے کہ میں رضوان حیات کا بیٹا ہوں اور مجھے امید ہے کہ آپ ایسا نہیں ہونے دیں گے۔'' وہ جلدی، جلدی کہنے لگا۔

''مگر...... سر...... وہ کیا آپ کو پہچانتی نہیں ہیں؟''

''احسان صاحب! کیا آپ میرے راز کو راز رکھ سکتے ہیں؟'' اس نے جواب دیے بنا دوٹوک لہجے میں پوچھا۔ احسان صاحب نے پریشانی بھرے چہرے کے ساتھ سر اثبات میں ہلا دیا۔

''آپ بالکل بے فکر ہو جائیں، میں پہلے آپ سے کبھی ملا ہی نہیں۔''

''گڈ!'' وہ اپنی پریشانی چھپاتا، سنجیدگی سے یہ کہتا پلٹ گیا۔

کاریڈور خالی ہو گیا تو احسان صاحب نے موبائل سے ایک نمبر ملا کر اسے کان سے لگایا۔

''جی مسز پارس! ان کو یقین ہے کہ میں ان کے بارے میں آپ کو خبر نہیں دوں گا۔ اب بتائیں، میرے لیے کیا حکم ہے؟''

''مجھے فیضان حیات کے بارے میں ہر وہ معلومات چاہیے جو آپ اکٹھی کر سکیں اور یہ کام آج ہی ہونا چاہیے۔''

''شیور میم۔'' انہوں نے پختہ لہجے میں کہہ کر کال کاٹ دی۔

☆☆☆

پارس تھکے تھکے انداز میں سیڑھیاں چڑھ رہی تھی۔ لاؤنج میں بیٹھے شکیل اور فیروزہ نے یہ محسوس ضرور کیا تھا مگر بولے کچھ نہیں، بس خاموشی سے میوے کھاتے رہے۔ وہ اتنی ہی خاموشی سے اوپر چلی گئی۔ کمرے کا دروازہ کھولا تو اندر سب ویران سا نظر آیا۔ دھوکا دہی کا احساس انسان کو اندر باہر سے ویران کر دیتا ہے۔ خود پر سے اعتبار اٹھنے لگتا ہے۔

''میں؟ کیا میں اتنی بے وقوف تھی؟ کیا میں اتنی بے وقوف ہو سکتی تھی؟'' وہ وہیں چوکھٹ میں کھڑی رہی۔ کہنی پر ٹنگا بیگ جانے کب پھسل کر فرش پر آن گرا۔ کاریڈور میں روشنی تھی، اندر

اندھیرا تھا۔ وہ روشنی میں گھری اندھیرے کا منظر دیکھنے لگی۔ وہ اندھیرے میں گھری روشنی کی امید تلاش کرنے لگی۔ امید کا وہ دیا جو سامنے نظر آتے کمرے کو روشنی میں نہلا دے، ایسی بے کراں روشنی جس میں اس کمرے کی ہر شے پر ثبت ہر یاد کا عکس زندہ مجسم ہو کر سامنے آجائے۔

ایسی روشنی جو کہانی سنانے لگے...... ماضی کے ایک دن کی کہانی......

رضوان حیات نے دروازہ دھکیلا تو وہ کھلتا چلا گیا، اندر بیڈ روم چکا چوند روشنی میں نہایا ہوا تھا۔

"یہ ہے تمہارے پسندیدہ گھر کا سب سے خوب صورت کمرا...... ہمارا کمرا......" انہوں نے اندر قدم رکھتے ہوئے جیسے تعارف کروایا۔ اس کا کمرے سے یا کمرے کا اس سے، وہ فیصلہ نہ کرسکی، بس دائیں سے بائیں دیکھتے ہوئے چوکھٹ پار کی۔

وہ سلک کی گہری نیلی ساڑی میں ملبوس تھی۔ گھر سینٹرلی ہیٹڈ تھا۔ اس لیے شال اور کوٹ نیچے اسٹینڈ پر چھوڑ آئی تھی۔ سیدھے بال کمر پر، ذرا سا میک اپ، گردن میں ہیروں کا ایک نازک ہار جو آج کے موقع کے لیے رضوان نے دو روز قبل دلوایا تھا۔ اس کا چہرہ پُرسکون تھا مگر اداس بھی، آنکھوں میں احساسِ تشکر اور طمانیت تھی مگر ایک چبھن بھی، ہلکی سی تکلیف جو بائیں پہلو میں اکثر ان لوگوں کو اٹھتی ہے جو بھی کسی کو ادھر بسا لیتے ہیں...... اور جو پھر ہمیشہ ان سے بچھڑ جاتے ہیں۔

رضوان ایک آرام دہ آرم چیئر پر بیٹھ گئے تھے اور اب ٹانگ پر ٹانگ رکھے بہت غور سے اسے دیکھ رہے تھے۔

"کیا تم خوش ہو؟"

پارس ذرا سا مسکرائی۔ اس کی آنکھوں میں ملال جھلکا۔ شجاع سے بچھڑنے کا غم نہیں بلکہ اسے کبھی دل میں اتنی سی جگہ بھی دینے کا پچھتاوا جس کے وہ قابل نہ تھا۔

"میں جانتی ہوں میں آپ کے ساتھ خوش رہوں گی۔ پندرہ دن پہلے میں آپ کے نام کے علاوہ کسی چیز سے واقف نہ تھی مگر پندرہ دن بعد کی اس تبدیلی پر مجھے نہ پچھتاوا ہے، نہ افسوس...... اور نہ ہی یہ احساس کہ ہم نے عجلت سے کام لیا۔ میں خوش ہوں، مطمئن ہوں۔" بہت اعتماد سے کہتی وہ بیڈ کے کنارے پر آبیٹھی۔ وہ اس کی بات پر مسکرائے۔ ان کا چہرہ اتنا مہربان اور نرم تھا کہ وہ دس سال اسی پالکی پر بیٹھی، ان کو یونہی دیکھ سکتی تھی۔ وہ نقوش کے وجیہہ نہیں تھے مگر دل کے ضرور تھے۔

"مگر مجھے احساس ہے کہ ہم نے عجلت سے کام لیا۔ یقیناً سویرا اور فیضان اس رشتے کے لیے تیار نہیں ہوں گے۔ اس کے باوجود میں خوش ہوں۔"

دوسرے فقرے کے دوسرے نام تک ہی وہ پہنچے تھے کہ پارس کے حلق میں کوئی کڑوی گولی آپھنسی۔ اس کے تاثرات میں سوگواریت در آئی۔

"آپ ان کو بتا دیں۔"

"ابھی نہیں پارس! ابھی میں کچھ دن سکون سے گزارنا چاہتا ہوں۔ اس کے بعد بتا دوں گا۔ سب کو بتا دوں گا۔ مجھے اپنی زندگی کا بھروسا نہیں رہا۔" ان کی مسکراہٹ میں اداسی در آئی۔ "مجھے لگتا ہے میری موت قریب ہے۔ ایسے میں، میں کچھ دن اپنے لیے جینا چاہتا ہوں۔"

"میں سمجھتی تھی امی اور شکیل جیسے صرف ایک ہیں دنیا میں اور وہ، وہ خود ہی ہیں۔ مگر جب سے میں آپ کے توسط سے مسز سویرا اور فیضان کو جاننے لگی ہوں، میں...... میں بہت دکھ محسوس کرتی ہوں۔" وہ خود کو کہنے سے روک نہیں پائی۔ "مگر اس سب کے باوجود مجھے لگتا ہے کہ آپ ان کی کمی محسوس کررہے ہیں۔ آپ کہہ نہیں رہے مگر آپ کی خواہش تھی کہ فیضان اس وقت آپ کے ساتھ ہوتا۔"





"آخر وہ میرا بھائی ہے، میرے پاس کوئی آپشن نہیں ہے۔" وہ آزردگی سے مسکرائے۔

اس نے اچنبھے سے انہیں دیکھا۔

"میں شکیل اور امی سے کبھی محبت نہیں کرسکی۔ بزدلی کی وجہ سے ایکسپلائٹ ہوتی رہی۔ آپ فیضان اور سویرا سے محبت کرتے رہے اور محبت کے ہاتھوں ایکسپلائٹ ہوئے۔ کیا اس آگہی کے بعد بھی آپ کی محبت میں فرق نہیں آیا؟" وہ نہیں جانتی تھی اپنی شادی کی رات وہ ان دو ناپسندیدہ ہستیوں کا ذکر کیوں کررہی ہے؟

"فیضان اور سویرا میں فرق ہے پارس! فیضان مجھے کتنی کرواہٹ دے میں تب بھی اس کے بارے میں برا نہیں سوچ سکتا۔"

کمرے کی روشنی مدھم ہوئی یہاں تک کہ اندر اندھیرا چھا گیا۔ وہ روشن کاریڈور میں کھڑی رہ گئی۔ اندھیرے سے روشنی تک کا سفر لمحوں میں طے ہوگیا اور صدیوں کی تھکن چھوڑ گیا۔

اس نے جھک کر پرس زمین سے اٹھایا اور اندر آکر بیڈ کی پالکی پر ٹھیک اسی جگہ بیٹھی جہاں آٹھ، نو سال پہلے اس رات بیٹھی تھی۔

سامنے والی آرم چیئر خالی تھی۔ اسے ابھی خالی رہنا تھا۔

موبائل کی بیپ بجی تو اس نے اسے پرس سے نکالا۔ احسان صاحب کی ای میل آئی تھی۔ پارس ماضی اور مستقبل کے منجدھار سے خود کو نکال کر پوری توجہ سے ای میل کی طرف متوجہ ہوئی۔

فیضان حیات...... شناختی کارڈ کی تصویر...... تعلیمی اسناد...... سی وی کی کاپی...... تمام جابز کا ریکارڈ...... یہاں تک کہ ایک اپوائنٹ منٹ بھی...... رائل ہوٹل کی لاہور برانچ افتتاحی تقریب کی تصاویر میں بھی وہ کھڑا تھا۔ گرے تھری پیس میں سنجیدہ اور نمایاں...... وہی جو آج کل اس کے سامنے ہاتھ باندھے کھڑا ہوتا تھا۔ اس کے سامنے اس تصویر میں بیسیوں لوگ ہاتھ باندھے کھڑے تھے۔

فائز اور فیضان ایک ہی تھے اسے کیوں علم نہ ہوسکا؟

"مجھے وہ اتنا سخت ناپسند تھا کہ میں نے کبھی اس کے بارے میں کچھ جاننے کی کوشش ہی نہیں کی۔" وہ خود سے بڑبڑائی۔ ایک تلخ مسکراہٹ چہرے پر ابھر کر معدوم ہوئی۔ دروازے پر مانوس سی دستک سنائی دی۔ پارس نے پلٹ کر دیکھا۔

چوکھٹ میں افضل بابا کھڑے تھے۔

"بی بی! کھانا لاؤں؟" مؤدب، ہاتھ باندھے، سر جھکائے۔ اس نے ایک نظر انہیں دیکھا اور دوسری نظر موبائل پر فیضان کی تصاویر پر ڈالی۔ تیسری نظر جب افضل بابا کی طرف اٹھائی تو وہ غور سے، باریک بینی سے انہیں دیکھتی، پرکھتی ہوئی نظر تھی۔

"گھنٹے تک لگا دیجیے گا کھانا، بابا۔" الفاظ ادا کرتے ہوئے اس نے لمحے بھر کے لیے بھی آنکھیں ان سے نہ ہٹائیں۔ وہ جانتے تھے، وہ سب جانتے تھے، بس اس کو بے خبر رکھا۔

"بہت بہتر۔" وہ تعظیماً سر جھکائے باہر چلے گئے۔ پارس خاموش نظروں سے خالی چوکھٹ دیکھتی آنے والے دنوں کے بارے میں سوچنے لگی۔

☆☆☆

رضوان، فیضان اور سویرا کے مری والے بڑے گھر کا ڈرائنگ روم خاصا شاندار تھا۔ شاہانہ انداز کی سجاوٹ اور زرد روشنی۔ شکیل ٹانگ پر ٹانگ رکھے بیٹھا، چائے کا گھونٹ بھرتے ہوئے ہر شے کو نگاہوں سے سراہ رہا تھا۔ سامنے بیٹھی سویرا جیسے بہت دیر سے ضبط کررہی تھیں، بالآخر چبا چبا کر بولیں۔

"تم یہاں اس طرح سرعام آنے کا مقصد

چائے کے کتنے کپ پینے کے بعد بتاؤ گے؟"
"آپ کو میرے آنے پر اعتراض ہے یا یوں چائے پینے پر؟" شکیل نے ہنس کر سر جھٹکا اور ایک طویل گھونٹ بھرا۔
"مجھے ہر چیز پر اعتراض ہے۔" وہ پھٹ پڑنے کو بے تاب تھیں۔ "جب میں نے کہا تھا کہ تم سے رابطہ میں خود کروں گی تو تم یوں کیوں منہ اٹھا کر آ گئے؟"
"بس...... بھئی ہم تو پارٹنرز ہیں، اب اتنا بھی کیا کہ مل نہ سکیں؟"
"پارٹنرشپ کی آفر میں کسی بھی وقت ختم کر سکتی ہوں شکیل، یاد رکھو میں یہ کام کسی سے بھی کروا سکتی ہوں۔" وہ خطرناک لہجے میں بولیں تو شکیل پھر سے ہنسا۔
"پارس تو آپ کی دشمنی سے واقف ہے مگر سوچ لیں، اگر اسے کسی اور نے قتل کیا تو کیا میں پولیس کے پاس جا کر نہیں کہوں گا کہ اس کام کی آفر سویرا صاحبہ نے پہلے مجھے کی تھی؟ یاد رکھیں، میرے پاس میری ماں کی گواہی بھی ہوگی۔"
سویرا لب بھینچ کر رہ گئیں۔ شکیل اس دفعہ پوری تیاری کے ساتھ آیا تھا۔
"کیا چاہتے ہو؟" وہ غصہ دبا کر بولیں۔
"یہ...... اس طرح پیار سے بات کیا کریں ناں۔" وہ جیسے "یہ چیز" کہنے والے انداز میں خوشی سے مسکرایا۔ "پرسوں رات ہوٹل کی پارٹی ہے۔ اس میں مجھے یہ کام کرنا ہے مگر ظاہر ہے اس کے لیے مجھے لاجسٹکس کی ضرورت......"
"لمبی بات کٹ کرو، اور بتاؤ کتنے پیسے چاہئیں تمہیں؟" انہوں نے ترشی سے کہتے ہوئے پرس اٹھایا۔ شکیل کی آنکھوں میں چمک در آئی۔
"اتنا تو ہو کہ میں اپنی تیاری مکمل کر سکوں۔"
سویرا خاموشی سے چیک بک پر کچھ لکھتی رہیں۔

پھر ایک چیک پھاڑ کر اس کی طرف بڑھایا۔
"یہ لو، اور اسی پر اکتفا کرو۔" شکیل نے چیک پکڑا، پڑھا اور مسکرایا۔ پھر تہ کر کے جیب میں رکھا اور اٹھ کھڑا ہوا۔
"اب مزید زحمت نہیں دوں گا آپ کو۔ جلد ہی آپ کو اچھی خبر سناؤں گا۔"
"یہی تمہارے حق میں بہتر ہوگا۔" وہ تند و تیز نگاہوں سے اسے گھورتیں بہ مشکل ضبط کر رہی تھیں۔
وہ جیسے ہی باہر نکلا، فیضان کی گاڑی گیٹ کے قریب آئی۔ شکیل کی اس طرف پشت تھی۔ فیضان پھر بھی جھک کر کچھ تلاش کرنے لگا۔ شکیل نگاہوں سے اوجھل ہوا تو فیضی کار اندر لایا۔ برآمدے کے دروازے کو عبور کر کے وہ ڈرائنگ روم میں داخل ہوا تو سویرا ابھی وہیں بیٹھی تھیں۔ اسے دیکھ کر بری طرح چونک گئیں۔
"تم...... کب آئے؟" رنگت ذرا سی فق ہوئی، بے اختیار فیضی کی پشت پر دیکھا جیسے تسلی کرنا چاہ رہی ہوں کہ شکیل چلا گیا ہے یا نہیں۔
"یہ پارس کا بھائی اِدھر کیا کر رہا تھا؟" وہ گہری چبھتی ہوئی نگاہوں سے انہیں دیکھتا اسی جگہ آ کر بیٹھا جہاں ابھی شکیل بیٹھا تھا۔ فیضان کو وہ جگہ گرم لگی۔ سویرا نے یقیناً بہت دیر شکیل کو وہاں بٹھایا تھا۔ سامنے پڑے چائے کے برتن بھی ابھی اٹھائے نہیں گئے تھے۔
"وہ...... مجھ سے بات کرنے آیا تھا۔ یہ کہنے کہ اس جائداد پر اس کا اور اس کی بہن کا حق ہے لہٰذا میں اس معاملے میں بھی ٹانگ اُڑانے کی کوشش نہ کروں تو بہتر ہے۔"
فیضان آنکھیں سکیڑے آپا کو دیکھتا رہا۔ اسے جیسے یقین نہیں آیا تھا۔
"آپ نے کیا کہا؟"
"میں نے ٹھیک ٹھیک اسے اس کی اوقات یاد





بھلا خوب بے عزت کر کے نکالا۔"
"وہ تو لگ ہی رہا ہے۔" اس نے ایک نظر [illegible]ے لوازمات پر ڈالی۔
سویرا نے نظر انداز کیا۔ جیسے یہ اہم بات نہ ہو۔
"تم بتاؤ، خیر سے آئے ہو؟"
"ہوں...... آج احسان صاحب مل گئے، احسان ملک۔ لاہور والی برانچ میں کام کرتے ہیں۔" وہ صوفے پر پیچھے ہو کر بیٹھتے ہوئے بتانے لگا۔
"اوہ...... کیا انہوں نے تمہیں پہچان لیا؟"
"ظاہر ہے اور مجھے یقین دہانی بھی کروائی ہے کہ پارس کو نہیں خبر ہونے دیں گے۔ مگر بہر حال، جلد یا بدیر یہ راز کھل ہی جائے گا۔"
"اسی لیے کہتی ہوں اہم ڈاکومنٹس اپنے قبضے میں کر لو، جائداد کی منتقلی کے کاغذات صفحۂ ہستی سے ہی مٹا دو اور......" وہ رک گئیں۔
"اور پارس کو قتل کر دوں۔ یہی چاہتی ہیں ناں آپ؟" وہ تلخی سے مسکرایا۔
"یہاں آنے سے قبل تم بھی یہی چاہتے تھے۔"
"تب میں پارس کو قاتل سمجھتا تھا۔"
"اب کیا سمجھتے ہو؟" وہ چونک کر بولیں۔ فیضی چند لمحے کے لیے بالکل خاموش رہ گیا۔
"کم از کم قاتل نہیں۔" وہ بولا تو اس کی آواز میں [illegible]انوں کی تھکن تھی۔
"تو پھر قاتل کون ہے؟ یا تم اس بات پر ایمان لے آئے کہ "وہ...... سیڑھیوں...... سے...... گر...... گئے تھے؟" انہوں نے توڑ توڑ کر فقرہ ادا کیا گویا [illegible] کی نقل کی۔
"وہ قتل ہوئے ہیں، مجھے یقین ہے مگر [illegible] نہیں...... یہ کوئی اور ہے۔"
"یا تو تم قاتل کو جانتے ہو اور اسے چھپا رہے ہو یا تم پارس کو پروٹیکٹ کر رہے ہو......" وہ بھی اس

کی طرف سے مشکوک تھیں۔
"آپ کیا چاہتی ہیں، میں پارس کو قتل کر دوں؟" وہ زچ ہو گیا۔
"نہیں، اب اس کی ضرورت نہیں ہے۔" ان کے منہ سے بے اختیار پھسلا۔ فوراً زبان دانتوں تلے دبائی۔ فیضان چونکا۔
"کیوں؟ کیا اس کام کے لیے کوئی اور مل گیا ہے؟"
"اونہوں، جب تم ہی کنونس نہیں ہو کہ وہ قاتل ہے تو ہم اس کو سزا کیسے دے سکتے ہیں؟ تمہارے اپروول کے بغیر تو کچھ نہیں ہوگا فیضی۔"
"اور ہونا بھی نہیں چاہیے۔" وہ سختی سے بولا۔
سویرا آپا نے سر کو خم دیا جیسے فرمانبرداری و تعاون کی یقین دہانی کی۔
فیضان اپنی سوچوں میں گم تھا۔

☆☆☆

آفس میں حزن بھری خاموشی پھیلی تھی۔ پارس سیٹ کی پشت پر سر ٹکائے، انگلیوں میں قلم تھمائے، چھت کو دیکھ رہی تھی۔ سامنے فائلز، کاغذات بکھرے پڑے توجہ کے منتظر تھے۔ مگر اس کے پاس سوچنے کو بہت کچھ تھا۔
اسی طرح سر رکھے، اس نے انٹرکام کا بٹن دبایا اور بولی۔
"فائز صاحب کو بھیجیں۔" اور بٹن بند کر دیا۔
باہر بیٹھی سیکریٹری مستعدی سے ریسیور اٹھا کر فائز کو کال کرنے لگی۔ چند منٹ بعد وہ دروازہ کھول کر اندر آتا دکھائی دیا۔
پارس سیدھی نہیں ہوئی، سر اسی طرح پیچھے ٹکائے رکھا۔ بس نگاہوں سے فائز کے چہرے کا احاطہ کیا۔
"جی میم؟" وہ مؤدب سا کھڑا پوچھ رہا تھا۔ انداز میں متانت تھی، ادب تھا مگر پارس اس کی

آنکھیں دیکھ رہی تھی۔ وہ گہری تھیں۔ معائنہ ومشاہدہ کرتی، پرکھتی، جانچتی آنکھیں......

"آپ سے ایک بات کرنی تھی۔" اس نے اسے بیٹھنے کو نہیں کہا۔ وہ منتظر سا کھڑا رہا۔

"جی کہیے۔"

"آپ کے پرانے باس..... فیضان صاحب...... رضوان کے بھائی، اُن کے بارے میں کچھ بات کرنا تھی۔"

"جی بتائیں۔" فائز کے چہرے کے تاثرات تبدیل نہیں ہوئے، وہ سنجیدگی سے اور دھیان سے سننے لگا مگر اس کی آنکھوں کے microexpressions ضرور بدلے تھے، وہ ذرا چونکا ہوا تھا۔ آگہی کا عدسہ لگائے بغیر پارس کو شاید کبھی یہ expressions نظر نہ آتے۔

"آپ نے کہا تھا کہ آپ ان سے رابطہ کر سکتے ہیں۔ کیا آپ کر سکتے ہیں؟"

"جی، میرے پاس ان کا نمبر اور ای میل ایڈریس ہے مگر میں نہیں جانتا کہ میرے پیغام کو وہ سنجیدگی سے لیں گے یا نہیں۔"

"ضرور لیں گے اگر وہ پیغام پارس رضوان حیات کی طرف سے ہو۔" وہ نرمی سے مسکرائی۔ نگاہیں ایک پل کے لیے بھی فائز کے چہرے سے نہیں ہٹائی تھیں۔

"میں اپنی پوری کوشش کروں گا، البتہ آپ پراپر چینل کے تھرو، مطلب ان کی سیکریٹری کے ذریعے بھی پیغام پہنچا سکتی ہیں تو پھر میں کیوں؟" وہ ذرا سا الجھ کر بولا۔ یہ فائز حسن کی الجھن تھی، ایک ادنیٰ ملازم کی مالک کے اس اہمیت دینے پر ظاہر کی جانے والی الجھن...... البتہ فیضان حیات کی آنکھوں میں کوئی الجھن نہ تھی، بس وہ غور سے اسے دیکھ رہا تھا۔

"کیونکہ مجھے آپ پر بھروسا ہے۔"

"تھینکس میم! کیا کہنا ہے اُن سے؟"

"کل رات ہمارے ہوٹل کی اینیورسری ہے، ان سے کہیے کہ وہ انوائٹڈ ہیں، مسز سویرا کے ساتھ ان کی شرکت بھی میرے لیے ضروری ہے اور میں امید کرتی ہوں کہ کل کی پارٹی میں وہ ضرور آئیں گے۔"

"شیور میم! میں کہہ دوں گا۔ کیا آپ ان کو انوی ٹیشن کارڈ بھی بھجوائیں گی؟"

"یہ میرا مسئلہ ہے فائز صاحب، آپ اس کی فکر نہ کریں۔ جو میں نے کہا ہے بس وہ کریں۔" پارس ذرا سا مسکرائی۔

فائز خاموش ہو گیا پھر سر کو خم دیا اور واپس پلٹ گیا۔

پارس نے نگاہیں واپس چھت پر مرکوز کر دیں۔ سفید فالس سیلنگ کی اسپاٹ لائٹس جگمگا رہی تھیں۔ اس کی نظریں روشنی کے ایک گولے سے دوسرے پر پھسلتی گئیں، آنکھیں چندھیانے لگیں...... جیسے بہت سے چاند سفید چادر میں پھیلا دیے گئے ہوں۔ چاندنی ہی چاندنی ہر سو بکھرنے لگی...... جب وہ چھتی تو سیاہ آسمان پر بس ایک ہی چاند نظر آ رہا تھا۔ گول تکیا کی طرح کا چاند......

وہ ٹیرس کی ریلنگ پر ہاتھ رکھے کھڑی، گردن اٹھا کر چاند کو دیکھ رہی تھی۔ شال کندھوں کے گرد سختی سے لپیٹے، نیچے اوورکوٹ، بند بوٹ، البتہ بال کھلے تھے۔ رضوان کو اس کے کھلے بال اچھے لگتے تھے اور اسے رضوان ہی بہت اچھے لگتے تھے۔

آہٹ پر بے اختیار پارس نے گردن موڑی۔ رضوان خاموشی سے آ کر کرسی پر بیٹھ گئے تھے۔ یہ ان کے بیڈ روم کے سامنے کا ٹیرس تھا جہاں دور دور تک پھیلے مری کے پہاڑ نظر آتے تھے۔

"کیا ہوا؟" اس نے تشویش سے اُن کا چہرہ دیکھا۔ وہ فکرمند نظر آ رہے تھے۔





"کچھ نہیں۔" انہوں نے زبردستی مسکرا کر نفی میں سر ہلایا۔ پارس ان کے ساتھ کرسی پر آ بیٹھی۔

"چھپانا چاہیں تو میں آپ کی پرائیویسی کا احترام کروں گی لیکن اگر بتانا چاہیں تو میں آپ کے اعتبار پر اچھا محسوس کروں گی۔"

رضوان نے گہری سانس لے کر کہنا شروع کیا۔

"میں نے فیضی اور سویرا کو اپنی شادی کا بتا دیا ہے۔"

ٹیرس پر خاموشی چھا گئی۔ صرف چاند کی چاندنی بکھری رہی۔

"تو انہوں نے کیا کہا؟"

"سویرا بہت غصہ ہوئی، ناراض ہوئی، رونے بھی لگ گئی۔ اور فون تھک سے بند کر دیا۔"

"مگر آپ کو اس بات نے پریشان نہیں کیا۔ آپ وہ بتائیں جس پر آپ اپ سیٹ ہیں۔" وہ غور سے ان کو دیکھ رہی تھی۔ اتنے دنوں میں اتنا تو سمجھنے لگ گئی تھی وہ انہیں۔

"تم ٹھیک کہہ رہی ہو، میں سویرا کی عادت کا عادی ہوں۔"

"مگر...... فیضی...... اس کی وجہ سے اپ سیٹ ہیں ناں آپ؟" وہ ان کے ایک، ایک تاثر کو نوٹ کر رہی تھی۔

"ہاں۔" انہوں نے تسلیم کر لیا۔ وہ اس کو دیکھ بھی نہیں رہے تھے، بس ٹیرس کی ریلنگ سے اوپر دیکھ رہے تھے۔

"کیا کہا اس نے؟ اونچا بولا، غصہ کیا، ناراضی ہوا، مجھے چھوڑنے کا حکم...... کیا کہا اس نے؟" وہ نرمی سے بولی۔

"کچھ بھی نہیں...... بس ہلکا سا گلہ کیا جو بجا بھی تھا اور کچھ نہیں کہا اس نے۔ جیسے وہ بہت ہرٹ ہے۔"

"آپ کیوں دل پہ لے رہے ہیں؟ اگر وہ اس سب میں شامل نہ ہوتا تو آپ کی شادی کب کی ندا سے ہو گئی ہوتی۔ اگر آپ کا گھر نہیں بسا تو اس کی وجہ وہ لوگ ہیں۔ اب اگر بس گیا ہے تو بھی وہ ناراض ہیں۔" وہ دبے دبے غصے سے کہنے لگی۔

"وہ ناراض نہیں ہے، وہ ہرٹ ہوا ہے۔ مجھے اسے بتا دینا چاہیے تھا۔" وہ پشیمان نظر آ رہے تھے۔

"تاکہ وہ فوراً یہاں آ جاتا اور ہر ممکن طور پر آپ کو مجھ سے دور کرنے کی کوشش کرتا۔ نتیجتاً آپ پھر اکیلے ہوتے۔ کیا یہ ٹھیک ہوتا؟"

"پارس! وہ میرا بھائی ہے، میرے بیٹوں جیسا ہے۔ میں اسے جانتا ہوں وہ مجھ سے محبت کرتا ہے تبھی ہرٹ ہوا ہے۔"

"وہ آپ کا بھائی ہے، بیٹوں جیسا ہے اور میں اسے نہیں جانتی۔ مگر مجھے نہیں لگتا کہ اسے بھی آپ سے اتنی محبت ہو گی جتنی آپ کو اس سے ہے۔ اسے آپ کی ضرورت ہے اور وہ زیادہ عرصے آپ سے ناراض نہیں رہ سکے گا۔"

وہ تھکاوٹ سے مسکرائے اور پہلی بار اسے دیکھا۔

"تم اسے نہیں جانتیں۔ وہ سویرا جیسا نہیں ہے۔ اس میں اور سویرا میں بہت فرق ہے۔"

"وہ دونوں ایک ہی جیسے ہیں۔ شکیل اور امی جیسے۔ ہمارے رشتے آپس میں جڑواں ہیں رضوان۔"

"پارس اگر میں تمہیں کہوں کہ تمہارا کزن شجاع بھی تمہاری ماں اور بھائی جیسا ہی ہے، اسے بھی تمہاری ضرورت تھی اور وہ اس لیے دور چلا گیا کہ اسے تم سے بہتر ضرورت پوری کرنے والا مل گیا ہو گا تو تمہیں کیسا لگے گا؟"

پارس بالکل چپ ہو گئی۔ اسے واضح برا لگا تھا۔

"آپ کو لگتا ہے میرے دل میں اس کے لیے جگہ ہے؟"

"ہرگز نہیں، مگر تمہارا perception اس کے بارے میں اچھا ہے، تم اسے کبھی مفاد پرست نہیں سمجھ سکتیں لیکن اگر تم مجھ سے پوچھو تو وہ فیضی سے

زیادہ مفاد پرست ہے۔ اب تمہیں برا لگ رہا ہے۔ مجھے بھی ایسے ہی برا لگتا ہے۔ جب تم فیضی کو برا کہتی ہو۔" وہ غصہ نہیں ہو رہے تھے۔ بس دھیمے، تھکے ہوئے لہجے میں سمجھا رہے تھے۔

"آپ شجاع کا فیضان سے مقابلہ کیوں کر رہے ہیں؟ میرا شجاع سے کوئی رشتہ نہیں ہے مگر فیضان آپ کا بھائی ہے۔ ٹھیک ہے میں اسے برا نہیں کہوں۔ مگر میں یاد رکھوں گی کہ ہماری پہلی تلخ کلامی کی وجہ فیضان ہی تھا۔" وہ خفگی سے بولتی اٹھ کھڑی ہوئی۔ "اور آپ اسے یہ بھی بتا دیں کہ آپ نے ہوٹل میرے نام کر دیا ہے اور جب وہ بھڑکے تو فوراً سے ہوٹل.... واپس لے لیں کیونکہ مجھے آپ بھائیوں کے درمیان کی دیوار نہیں بننا۔ مجھے ہوٹل نہیں چاہیے۔" وہ تیزی سے اندر کی طرف مڑ گئی۔

"پارس!" رضوان نے پژمردگی سے اسے پکارا۔ شاید چاند نے بھی پکارا مگر اس نے نہیں سنا۔ چاند کی کول ٹکی تھی رہ گئی اور پھر اس کی چاندنی پھیلتی گئی۔ یہاں تک کہ سیاہ آسمان سفید ہو گیا اور بہت سے چاند اس پہ بکھرتے گئے، اسپاٹ لائٹس ہنوز جگمگا رہی تھیں۔

پارس نے آنکھیں بند کر لیں۔ اس کے چہرے پہ بے پناہ حزن بکھرا تھا۔ دفعتاً اس کے موبائل کی بیپ بجی...... وہ کسلمندی سے سیدھی ہوئی اور فون دیکھا۔ آنے والا پیغام...... پڑھ کر وہ چونکی۔

"میں آپ کے اوپن ائر کیفے میں آپ کا انتظار کر رہا ہوں اور یہ پیغام بھیج کر فون بند کر رہا ہوں۔ فوراً مجھ سے ملیں، مجھے کچھ بات کرنی ہے شجاع۔"

اس کی بھویں پُرسوچ انداز میں بھنچ گئیں۔ چند لمحے جیسے اس نے غور کیا پھر سامنے اسٹینڈ میں رکھے دعوت ناموں میں سے ایک اٹھایا۔ اس پہ شجاع کا نام تحریر کیا اور پرس سنبھال کر اٹھ کھڑی ہوئی۔ ایک بات اسے بھی کرنی تھی۔

☆☆☆

رائل ہوٹل کے مصلا ریسٹورنٹ کے سامنے کھلا ٹیرس تھا جس میں اوپن ائر کیفے بنا تھا۔ ریلنگ کے ساتھ رکھی میز کرسیاں اور چند ایک ٹہلتے لوگ..... وہاں کھڑے ہو کر دیکھو تو دور دور تک پہاڑیاں دکھائی دیتی تھیں...... سرما میں یہاں سب برف سے ڈھکا ہوتا تھا اور گرما میں سبزے سے' ان پہاڑوں کے لیے زندگی کے دو ہی رنگ تھے۔ سفید اور سبز اور دونوں مبارک تھے۔

شجاع ایک کرسی میز کے ساتھ ریلنگ پہ ہاتھ رکھے، جھکا کھڑا دور پھیلے مناظر کو دیکھ رہا تھا۔ اس کی گلاسز سے جھلکتی آنکھوں میں گہری سوچ کی پرچھائیاں تھیں۔ فیصلہ کن سوچ قطعی انداز.....

آہٹ پہ اس نے گردن موڑی، پارس کرسی پر بیٹھ رہی تھی۔ وہی شاہانہ انداز، ٹانگ پہ ٹانگ رکھی، پرس نزاکت سے میز پر رکھا اور ایک کارڈ دونوں ہاتھوں میں پکڑے ہوئے آنکھیں سکیڑ کر اسے دیکھنے لگی۔

"میں جانتا تھا تم ضرور آؤ گی؟" شجاع مسکرا کر سیدھا ہوا۔

"مجھے آنا تھا کیونکہ مجھے بھی تم سے کچھ بات کرنی تھی۔ اگر نہ کرنی ہوتی تو شاید اس وقت تم مجھے یہاں نہ دیکھتے۔" وہ ذرا سا مسکرا کر بولی اس کی آنکھیں البتہ نہیں مسکرائی تھیں۔

"پہلے تم کہو......" وہ سامنے کرسی کھینچ کر بیٹھا۔

"شیور......" پارس نے ذرا سے شانے اچکائے۔ جیسے اسے واقعی صرف اپنی کہنے سے غرض ہو۔ "کل رات ہمارے ہوٹل کی اینورسری کا فنکشن ہے۔ مجھے لگا مجھے تمہیں بھی انوائٹ کرنا چاہیے۔" ساتھ ہی کارڈ میز کے عین وسط میں رکھا۔

"مجھے خوشی ہے کہ تم نے مجھے بلایا۔" شجاع نے مسکرا کر سر کو خم دیا۔





چند لمحے خاموشی چھائی رہی پھر پارس بولی۔ "اگر تم نے کچھ کہنا ہے تو کہو کیونکہ میرا شیڈول آج بہت ٹائٹ ہے۔"

"تم مجھ سے کیوں بھاگتی ہو پارس؟"

"بھاگنے کا رواج تمہارے یہاں ہے، میرے یہاں نہیں۔" وہ اس کی آنکھوں میں دیکھ کر پورے وقار سے بولی۔

"مگر تم مجھے avoid کر رہی ہو، جب سے میں آیا ہوں تم مجھ سے ٹھیک سے ملی تک نہیں ہو، ہم نے ایک دفعہ بھی ساتھ بیٹھ کر اچھے ماحول میں بات نہیں کی۔"

"اور ہم ساتھ بیٹھ کر اچھے ماحول میں باتیں کیوں کریں؟ مثلاً تم میرے کیا ہو جو اتنا کچھ ایکسپیکٹ کر رہے ہو؟"

"میں تمہارا کزن ہوں، تمہارا منگیتر تھا اور ہمیشہ تمہاری زندگی میں ایک نہ بھولے جانے والے شخص کی طرح رہوں گا۔" وہ جیسے غصے میں آ گیا۔ اپنی ناقدری کا غصہ یا شاید اس کی بے اعتنائی کا۔

"کزن کا تعلق قسمت نے بنایا، منگیتر کا مبہم اور ادھورا رشتہ...... چند ایک بار کے کہے گئے تمہارے اور میرے والدین کے الفاظ کی وجہ سے کچھ عرصہ قائم رہا اور رہی یہ بات کہ میں کبھی تمہیں بھول نہیں پاؤں گی تو یہ بھی درست ہے، میں تمہیں بھلانا ہی نہیں چاہتی شجاع کیونکہ تم میری زندگی میں اتنے اہم نہیں ہو کہ مجھے تمہاری یاد آتی ستائے کہ میں تمہیں بھولنے کی خواہش کروں۔"

"ٹھیک ہے، تمہاری ساری باتیں درست، شجاع ہمیشہ سے غلط تھا، میں نے تمہاری پروا نہیں کی، تمہیں ڈھونڈ نہیں سکا یا پھر یوں کہنا چاہیے کہ میں نے جستجو ہی ترک کر دی لیکن کیا تم اس بات سے انکار کر سکتی ہو کہ میں نے جو بھی کیا اپنے اور تمہارے لیے کیا؟" پارس خاموش تھی، وہ سنجیدگی سے اسے دیکھتے ہوئے کہنے لگا۔

"کیا تم اس بات کو جھٹلا سکتی ہو کہ جب تک ہم ساتھ تھے، میں نے تمہارے ساتھ کبھی دھوکا نہیں کیا، تمہیں استعمال نہیں کیا، تمہارا استحصال نہیں کیا، کیا تم مجھے بھی شکیل یا تائی کی طرح کا لالچی سمجھتی ہو؟ کیا تم ایسا سمجھ سکتی ہو؟"

چند ساعتیں اس میز پر اتنی خاموشی چھائی رہی کہ پارس کے سانس لینے کی آواز بھی شجاع کو سنائی دی پھر وہ دھیرے سے بولی۔

"میں جانتی ہوں کہ تم ایسے نہیں ہو۔"

شجاع کی آنکھوں میں مدھم سا تاثر جاگا حیرانی، خوشی، تشکر۔

"مجھے خوشی ہے کہ تم نے ایسے سمجھا۔"

"مگر ہمارے راستے الگ ہیں شجاع اور میں نہیں چاہتی کہ تم مزید میرا راستہ کاٹو۔"

"میں تمہارا راستہ کاٹنے والا نہیں، اس پہ تمہارے ساتھ چلنے والا بننا چاہتا ہوں۔" وہ آہستہ سے بولا، نگاہ پارس کی آنکھوں سے نہ ہٹائی۔ ان میں... بلااختیار اضطراب در آیا۔ اس نے ساتھ ہی پہلو بدلا۔ وہ غیر آرام دہ ہوئی تھی۔

"شجاع......"

"پلیز بات مت بدلنا۔ مجھے کہنے دو جو میں کہنا چاہتا ہوں۔" اس نے ہاتھ اٹھا کر پارس کو روکا۔ "مجھے بتانے دو کہ میں تمہارے لیے واپس آیا ہوں، قدرت کو ہمارا ملنا منظور تھا۔ اس لیے اس نے ہمیں ملوا دیا۔ رضوان حیات بہت اچھے سہی مگر وہ تمہارے لیے وہ نہیں ہو سکتے جو میں تمہارے لیے تھا اور اب وہ نہیں ہیں، تمہیں ان کے دکھ سے باہر آنے میں وقت لگے گا، جتنا چاہے وقت لے لو مگر مجھے اجازت دو کہ میں تمہارا انتظار کر سکوں۔ میں آج بھی تمہارے لیے وہی ہوں پارو...... جگہ صرف تم نے بدلی ہے۔"

پارس کی آنکھوں میں گلابی پن جھلکنے لگا۔ اس نے اضطراب سے پہلو بدلا۔ کئی بھینچی گہری سانس اندر کو اتاری، شجاع اس کی ایک، ایک حرکت کو غور سے دیکھ رہا تھا۔

"تم کیا چاہتے ہو؟"

"وہی جو ہمیشہ سے چاہتا تھا، تمہاری اور میری شادی۔"

"اگر تم حقیقت جان لو تو کبھی اس کی خواہش نہ کرو۔" وہ مدھم سا بولی، اتنا مدھم کہ بہ مشکل آواز نے لبوں سے خود کو آزاد کیا۔

"کس کی حقیقت......؟"

"میری...... اور وہ جو میں کر چکی ہوں کیا تم نے نہیں سنا کہ میں بیوہ ہو چکی ہوں؟" وہ مضطرب سی کہہ رہی تھی جیسے بس کہنے کو بے تاب ہو...... جب وہ اس کرسی پر بیٹھی تھی تو یکسر مختلف اور پُراعتماد لگی تھی مگر اب وہ اعتماد پھسل رہا تھا۔

"ہاں میں جانتا ہوں رضوان صاحب کے بارے میں کہ وہ سیڑھیوں سے گر کر......"

"وہ حادثہ نہیں تھا۔" وہ میز پر ہاتھ رکھ کر آگے ہو کر اتنی تکلیف سے شجاع کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے بولی کہ وہ اپنی بات بھول گیا۔

"اگر میں تمہیں کہوں کہ اُن کو میں نے...... میں نے دھکا دیا تھا، تب......؟ تم تب بھی مجھ سے شادی کرو گے؟"

شجاع نے اچنبھے سے اسے دیکھا۔

"میں جانتا ہوں کہ تم ایسا نہیں کر سکتیں اور تم ایسا کیوں کرو گی؟"

"کیونکہ وہ اپنا یہ ہوٹل اپنے بھائی کے نام کر رہے تھے اور میرے پاس ان کو اس کام سے روکنے کا کوئی طریقہ نہیں تھا سوائے اس کے کہ میں ان کی...... ان کی جان لے لوں......" وہ دبے دبے لفظوں میں جیسے غرّائی۔ "میں نے ان سے شادی روپے، پیسے کے لیے نہیں کی تھی مگر تم نہیں سمجھ سکتے کہ ان کے بہن، بھائی ان کو کس طرح لوٹ رہے تھے، میرے پاس ہوٹل کو بچانے کے لیے یہ واحد راستہ تھا، کیا میں نے غلط کیا؟"

شجاع دم بخود بیٹھا رہا...... دھماکوں کی زد میں آیا زلزلوں کا شکار...... بہ مشکل بڑی دیر بعد اس نے ذرا سا سر جھٹکا۔

"میں نہیں یقین کر سکتا کہ تم ایسا کر سکتی ہو۔"

"مگر میں نے کیا، میں نے خود ان کے ساتھ یہ سب کیا مگر مجھے افسوس ہے، ندامت ہے، پچھتاوا ہے، میں ایسا نہیں کرنا چاہتی تھی، بس مجھ سے ہو گیا۔" وہ بے بسی سے لب کاٹتی، مٹھیاں بھینچتی کہہ رہی تھی۔

"پارس...... پارس تم...... تم نے جان بوجھ کر کچھ بھی نہیں کیا، تم اتنے اچھے دل کی ہو کہ یوں کسی کی جان سرد مہری سے نہیں لے سکتیں۔ مجھے یقین ہے کہ اس وقت حالات ایسے بن گئے ہوں کہ تم سے سب ہو گیا۔" وہ آگے کو ہوا جیسے تسلی دینے لگا۔ جیسے اسے خود بھی سمجھ نہ آ رہی ہو کہ وہ اس لڑکی کو اذیت سے کیسے نکالے۔

پارس نے اضطراری کیفیت میں لبوں کو چھوا پھر بال پیچھے کیے، اس کے ہاتھ ہولے، ہولے کپکپا رہے تھے۔ آنکھوں کا گلابی پن اب نمی سے لبریز ہو رہا تھا۔

"وہ بہت اچھے تھے شجاع، بہت مہربان، بہت نرم دل، میں انہیں مارنا نہیں چاہتی تھی بس مجھ سے...... بس یہ ہو گیا......" دو آنسو ٹوٹ کر اس کے گالوں پر بہنے لگے۔ اس نے بے دردی سے رخسار رگڑے۔

"پلیز تم...... کسی کو مت کہنا کہ میں نے...... پلیز......" اس کی آنکھوں میں التجا در آئی۔ شجاع نے بے اختیار نفی میں سر ہلایا۔





"کبھی نہیں...... جو ہو گیا اسے بھول جاؤ اور یہ بات خود سے بھی نہ کرنا، ٹھیک؟" اس نے یہ کہتے ہوئے ٹشو اس کی جانب بڑھایا۔ اس نے ٹشو لے کر آنکھوں کے کنارے صاف کیے پھر گہری سانس لے کر خود کو کمپوز کرنے کی کوشش کی۔

"اس دن...... کیا ہوا تھا کہ تم نے یہ سب کیا؟" شجاع نے دھیرے سے یہ الفاظ ادا کیے۔ پارس نے اس کے چہرے کو دیکھا پھر اس کے لبوں کو جہاں سے یہ الفاظ نکلے تھے، آواز کی لہریں جو وہاں سے ٹوٹ کر ہوا میں بکھریں اور ہر حرف الگ الگ ہو کر اڑنے لگا، یوں نرمی سے جیسے پانی پہ بہتا ہو۔ دھیرے دھیرے...... نرم نرم سا...... اس نے ان اڑتے حروف کو پکڑنا چاہا تو وہ دور بھاگتے گئے، اتنی دور کہ موسم کے رنگ پرانے ہونے لگے۔ رنگ بدل کر سفید برف بنتا گیا۔ بہار جیسی ہوا سرد خنکی میں بدل گئی۔

پارس نے خاموش نظروں سے سامنے کھڑے رضوان حیات کو دیکھا جو کچھ کہنے کے لیے الفاظ تلاش کر رہے تھے۔

"کیا آپ فیضان سے بات کر رہے تھے؟" اس نے گفتگو کا آغاز کیا گویا اُن کی مشکل آسان کی۔

"ہوں...... میں اسے ہوٹل کا بتا رہا تھا۔"

"پھر ہوٹل؟" وہ چڑ گئی مگر ظاہر نہیں کیا۔

"کیا کہہ رہا تھا؟"

"اسے اچھا نہیں لگا۔" کہتے ہوئے وہ سامنے صوفے پر بیٹھے، ٹانگ پر ٹانگ رکھی، کہنی آرم ریسٹ پر گردن سیدھی تنی ہوئی۔ پارس نے لاشعوری طور پر کمر سیدھی کی، گردن تنی، کہنی صوفے کے ہتھے پر براجمان کی۔

"تو پھر آپ یہ فیصلہ واپس لے لیں۔"

"پارس...... مجھے پتا ہے مجھے ہوٹل کس کو دینا

ہے، اس لیے ہم دوبارہ اس ٹاپک پہ بات نہیں کریں گے۔"

"مجھے لگتا ہے آپ کے بہن، بھائی مجھ سے نفرت کرنے لگیں گے۔ اس طرح تو ہماری شادی کبھی قبول نہیں کی جائے گی۔"

"پارس...... زندگی کبھی شہد اور مکھن نہیں ہوتی، حالات ہر روز نئے ہوتے ہیں، قطار میں ایک جیسے دن رات کبھی نہیں آتے۔" وہ اسے سمجھا رہے تھے۔

"میں گھبرا نہیں رہی، نہ ہی میں آپ سے شادی کر کے پچھتا رہی ہوں کیونکہ مجھے محسوس ہو رہا ہے کہ آپ مجھے غلط سمجھ رہے ہیں۔" اس نے جیسے بےبسی سے بتانا چاہا۔ "میں صرف آپ کے اور آپ کے بہن، بھائی کے درمیان نہیں آنا چاہتی۔ جب میں ان کے خلاف بات کرتی ہوں تو آپ کو برا لگتا ہے، اس لیے میں انہیں اپنے اور آپ کے بیچ کی دیوار نہیں بنانا چاہتی۔"

"اور میں چاہتا ہوں کہ تم ان کی طرف سے اپنا دل صاف کر لو۔ کم سے کم فیضان کی طرف سے۔"

"رضوان، میرا دل اگر میلا ہوا ہے تو انہی باتوں کی وجہ سے ہوا ہے جو آپ مجھے بتایا کرتے تھے...... مجھے لگا وہ لوگ بے حس ہیں مگر آپ کو اس سب کے باوجود وہ بے حس نہیں لگتے اور فیضان تو بالکل بھی نہیں، رضوان میری اور آپ کی ایک ہی حالت تھی۔ ہم دونوں کو ہمارے رشتے ایکسپلائٹ کرتے تھے۔ میں ان کی حقیقت جانتی تھی مگر میرے اندر ان سے مقابلہ کرنے کا حوصلہ نہیں تھا۔ آپ کے پاس حوصلہ، اعتماد، سب ہے مگر آپ ان کی حقیقت ماننے کو تیار نہیں ہیں۔" وہ جیسے ایک ہی بات کہہ، کہہ کر تھک گئی تھی۔

"وہ میرے خون کے رشتے ہیں، میرے پاس اس کے علاوہ کوئی دوسرا آپشن بھی نہیں ہے کہ...... درگزر کر دوں پھر فیضان اور سویرا میں فرق ہے۔

فیضان مجھ سے واقعی محبت کرتا ہے۔"

"کرتا ہوگا مگر وہ موقع ملتے ہی آپ کو betray ضرور کرے گا۔ اس میں اور شکیل میں کوئی فرق نہیں ہے رضوان۔"

"کیا ہم کوئی اور بات نہیں کر سکتے؟" وہ جیسے تھک کر بولے۔ پارس نے ذرا سے شانے اچکائے۔

"آپ ٹھوکر کھا کر سنبھلیں گے، اس لیے میرا کہنا بیکار ہے، بس اب ہم اس ٹاپک پر کوئی بات نہیں کریں گے۔" ذرا سے توقف کے بعد وہ مسکرائی اور اٹھ کھڑی ہوئی۔ "کافی پئیں گے؟"

"ضرور......" وہ تھکان سے مسکرائے اور سر ہلایا۔ ان کے ہونٹوں سے نکلنے والے لفظ کے چاروں حروف کمپاس کی چاروں سمتوں کو اڑنے لگے۔ یہاں تک کہ انہوں نے کرۂ ارض کا احاطہ کر لیا اور پھر اس سے بھی دور نکلتے گئے۔ روشنی کی رفتار سے بھی تیز...کہ لمحوں میں صدیوں کا فاصلہ طے کر لیا... سفید چادر بچھ گئی اور پہاڑوں پہ سبزہ لہلہانے لگا۔

"میں یاد نہیں کرنا چاہتی۔" پارس نے ٹشو سے آنکھ کا کونا رگڑا اور اٹھ کھڑی ہوئی۔

"میرا راز رکھ لینا شجاع...... اس سے زیادہ میں تم سے کچھ توقع نہیں کرتی۔" کہہ کر، وہ پلٹی اور تیز قدموں سے اندر چلی گئی۔

شجاع تنہا بیٹھا رہ گیا۔

ملاقات ختم ہوئے پورا منٹ بھی نہیں گزرا تھا جب اس نے اپنے لباس کی اندرونی جیب سے ایک چھوٹا سا موبائل نکالا اور اسٹاپ کا بٹن دبا کر ریکارڈنگ بند کی۔ پھر ایک ایم ایم ایس تیار کیا، ریکارڈنگ اس میں ڈالی اور سویرا اسجد کے نام سے محفوظ کردہ نمبر پر بھیج دی۔

میسج کا مضمون یہ تھا۔

"آپ کے بھائی کے قتل کا معما یا آخر حل



ہوگا۔ آپ کا ایک خیر خواہ......"

دس سیکنڈ بعد پیغام کی ڈلیوری رپورٹ موصول ہوگئی۔ اس کے چہرے پر بے اختیار مسکراہٹ در آئی۔

☆☆☆

میسج ٹون پہ سویرا نے ٹی وی پر سے نظر ہٹا کر اپنے موبائل کو دیکھا۔ اس میں ان کی پاکستانی سم تھی۔ جس کا نمبر پچھلے کئی سال سے ایک ہی تھا اور بہت لوگوں کے پاس نہیں تھا۔

انہوں نے ریموٹ رکھا اور موبائل اٹھایا۔ ایم ایم ایس موصول ہوا تھا، سویرا نے اسے کھولا، آڈیو فائل تھی، انہوں نے اسے پلے کیا۔

دو لوگوں کی گفتگو...... ایک پارس، دوسرا کوئی مرد...... شادی کی آفر کے جواب میں پارس کا اعترافِ جرم...... سویرا جیسے سُن سی ہو گئیں، دنگ سی رہ گئیں۔

ریکارڈنگ ختم ہوئی تو انہوں نے بے اختیار دوبارہ پلے کیا...... ایک، دو، تین، پورے چار بار انہوں نے گفتگو سنی کیونکہ ان کو ہمیشہ سے پارس پر شک تھا اور شک کی تصدیق ہمیشہ نئے سرے سے حیران کیا کرتی ہے، وہ دم بخود رہ گئی تھیں۔

ریکارڈنگ کے اثر سے وہ نکلیں تو بے اختیار فیضان کو فون ملایا۔

"فیضی...... فوراً میرے پاس آؤ، میرے پاس تمہیں دکھانے بلکہ سنانے کے لیے کچھ ہے۔"

فون پر بس یہی انہوں نے کہا تھا۔

☆☆☆

پارس کار کی پچھلی سیٹ پر بیٹھی تو ڈرائیور نے احترام سے دروازہ بند کیا اور خود آگے جا کر اسٹیئرنگ وہیل سنبھالا۔ گاڑی کے انجن کی حرارت کے ساتھ ہی پارس نے فون پر ایک نمبر ملایا اور موبائل کان سے لگایا۔

## پارس

"احسان صاحب...... مجھے کل کی پارٹی کے حوالے سے بات کرنی تھی۔"

"جی کہیے میم......"

"مجھے کچھ تبدیلی کرنی ہے فارمیٹ میں۔"

"میں سن رہا ہوں بتائیں۔"

پارس نے کہنا شروع کیا۔ اس نے ابھی تین فقرے ہی بولے تھے کہ ڈرائیور نے بے اختیار بیک ویو مرر میں اسے دیکھا۔ حیرانی اور اچنبھے سے۔ وہ بولتی گئی اور ڈرائیور بار بار اسے دیکھتا گیا۔

"آر یو شیور میڈم کہ یہ ایک اچھا آئیڈیا ہے؟" اس کی بات ختم ہوئی تو بہت دیر بعد احسان صاحب بول پائے۔

"مجھے نہیں یاد اگر میں نے اظہارِ رائے کی درخواست کی تھی۔ میں نے صرف عمل درآمد کا کہا تھا۔ خدا حافظ۔" اس نے موبائل رکھا اور کھڑکی کے پار دیکھنے لگی۔ اس کی آنکھوں میں سوچ کی گہری پرچھائیاں تھیں۔

☆☆☆

سویرا نے اسٹاپ کا بٹن دبا کر ریکارڈنگ بند کی۔ پھر سامنے بیٹھے فیضان کو دیکھا...... وہ بالکل چپ ہو گیا تھا۔

"یہ بھیجی کس نے ہے؟" وہ آنکھیں سکیڑ کر آپا کو دیکھتا پوچھنے لگا۔

"جس نے بھی بھیجی ہو، ہمیں کیا...... تم یہ تو دیکھو کہ ہمارے ہاتھ پارس کے خلاف اتنا بڑا ثبوت لگ گیا ہے۔" آپا جیسے اس کے سوال پر بدمزہ ہوئیں۔

"اونہوں...... سب سے اہم بات ہے کہ یہ کس نے بھیجی ہے؟ مجھے یہ ٹیلی فون کال نہیں لگ رہی ہے، سامنے بیٹھ کر بات کی گئی ہے مگر ان دونوں کے اتنے قریب کون ہو سکتا ہے جو ان کی گفتگو ریکارڈ کرے؟" وہ پُرسوچ انداز میں کہہ رہا تھا۔

''فیضی، جو بھی ہو، ہمیں کیا......؟''

''نہیں، یہ کون ہے جو ہمارا اتنا ہمدرد ہے کہ ہماری یوں مدد کرے؟ اس کا کیا مقصد ہے؟''

''وہ صرف ہماری مدد کرنا چاہ رہا ہوگا۔''

''مگر کیوں......؟ اس کا اس میں کیا فائدہ؟ یہاں بنا مفاد کے کوئی کچھ نہیں کرتا۔''

سویرا آپا کو اب غصہ آنے لگا۔ وہ کچھ اور بات کر رہی تھیں اور فیضان کچھ اور کہہ رہا تھا۔

''فیضی، تمہیں اس سے فرق نہیں پڑتا کہ پارس کیا کہہ رہی ہے تم بھیجنے والے کے پیچھے پڑ گئے ہو؟''

''فرق تب پڑے گا جب مجھے یقین ہو جائے گا کہ یہ اصلی ریکارڈنگ ہے۔'' وہ بے پروا انداز میں کہتا صوفے کی پشت سے ٹیک لگا کر بیٹھا جیسے اسے واقعی فرق نہ پڑتا ہو۔

''کیا؟ تمہیں یہ جعلی لگتی ہے؟'' سویرا آپا کو شاک لگا۔

''میرا نہیں خیال کہ پارس نے بھائی جی کو قتل کیا ہے مگر بالفرض یہ آڈیو اصلی ہے، تب بھی کوئی اتنی آسانی سے ان کی گفتگو کیسے ریکارڈ کر سکتا ہے؟ سوائے اس کے کہ......'' وہ جیسے خود بھی چونکا...... ''یہ......شاید شجاع نے کی ہو۔''

''کون شجاع......؟'' سویرا آپا بے اختیار آگے کو ہوئیں۔

''یہی جو اس میں بول رہا ہے، پارس کا کزن......لیکن اس کو یہ ہمیں دے کر کیا فائدہ ہوگا؟ اسے تو پارس کو پروٹیکٹ کرنا چاہیے کیونکہ وہ اس سے شادی کرنا چاہتا ہے، اس صورت میں وہ ساری دولت کا مالک بن جائے گا۔ وہ اپنے ہاتھ۔ آیا پارس یوں کیوں گنوائے گا؟''

''بس فیضی......!'' سویرا آپا کا ضبط جواب دے گیا۔ ''تم یہ بتاؤ کہ ہمیں اس آڈیو کا کیا کرنا ہے؟''

''ہوں......'' اس نے جیسے سنا ہی نہیں۔ ''شجاع ہی ہے، یہ بھی یقیناً ہم سے کچھ چاہتا ہے۔ بہرحال، اس آڈیو کو ہم ابھی سنبھال کر رکھیں گے تاکہ وقت آنے پر استعمال کر سکیں۔''

سویرا آپا کے چہرے پر بدمزگی پھیلی۔ یہ ان کی توقع کے برخلاف تھا۔

''کیا ہم اس کو پارس کے حوالے نہ کریں۔ میرا مطلب ہے، ایک کاپی اس کو بھجوا نہ دیں تاکہ وہ جان لے کہ ہم اس کی حقیقت سے باخبر ہیں۔ اور......''

''آپا جو میں کہہ رہا ہوں، وہ کریں، بس۔'' اس نے ہاتھ اٹھا کر انہیں بولنے سے روک دیا۔ وہ بے بسی سے اسے دیکھتی رہ گئیں۔

''کم از کم کل رات کی پارٹی تک آپ کچھ نہ کریں۔''

''کیوں، کل کی پارٹی میں اہم کیا ہے؟''

''بظاہر کچھ بھی نہیں مگر میری gut feeling کہتی ہیں کہ کچھ ہونے والا ہے۔ آخر پارس نے فیضان حیات کو مدعو کیا ہے، اس کی کوئی وجہ ضرور ہے۔''

وہ اٹھا تو سویرا نے بے اختیار اسے سر اٹھا کر دیکھا۔

''تم کہاں چلے؟ کھانا کھا کر جاؤ۔''

''اونہوں! مجھے پارس کو کال کرنی ہے۔'' وہ موبائل پر نمبر ملاتا باہر نکل گیا۔ اس کے جاتے ہی سویرا نے اپنا فون اٹھایا اور ایک نمبر ڈائل کیا۔

''حکم کیجیے میڈم جی!'' شکیل کا معنی خیز لہجہ سن کر وہ سلگ گئیں پھر ضبط کر لیا۔

''تمہاری تیاری مکمل ہے؟''

''جی......ایک دم مکمل......اگر......کیا کوئی نئی بات ہوئی ہے؟'' ان کے لہجے سے جھلکتی پریشانی اسے پریشان کر گئی۔

''ہاں، ہمیں پارس کے خلاف کچھ ملا ہے۔''





''نہیں......؟''

''مطلب مجھے......''

''تو پھر؟ اسے نہیں مارنا؟''

سویرا نے ایک لمحہ، بس ایک لمحہ لیا سوچنے میں پھر بولیں۔

''ہمارا پلان نہیں بدلے گا، ویسے ہی آگے چلے گا جیسے ہم نے سوچا تھا۔'' ان کا لہجہ فیصلہ کن تھا۔ شکیل بشاشت ہو گیا۔

باہر لان میں کھڑا فیضان موبائل کان سے لگائے ٹہلتا ہوا کہہ رہا تھا۔

''جی میم! میری ان سے بات ہو گئی تھی، آپ کا پیغام دے دیا ہے۔''

''گڈ...... انہوں نے آگے سے کیا کہا؟'' پارس نے چند لمحوں کے توقف کے بعد پوچھا۔

''کچھ بھی نہیں...... خاموش ہو گئے، مزید کچھ نہیں۔'' وہ تابعداری سے پوچھنے لگا۔

''مجھے اُن کا جواب مل گیا ہے، مزید کچھ نہیں چاہیے۔ تھینکس!'' پارس نے کال کاٹ دی۔

فیضان نے آہستہ سے فون کان سے ہٹایا۔ وہ کچھ گہرے مخمصے میں الجھا تھا۔

☆☆☆

فیروزہ مائی نے کمرے کے ادھ کھلے دروازے سے اندر جھانکا۔ بستر کی پائنتی پہ بیٹھا شکیل نوٹ گن رہا تھا۔ ماں کو آتے دیکھ کر جلدی، جلدی نوٹ سمیٹے اور والٹ میں ڈالے۔ فیروزہ مشکوک نظروں سے دیکھتی اندر آئی۔

''اور تو کہتا ہے تیرے پاس پھوٹی کوڑی نہیں ہے۔''

''جھوٹ نہیں کہتا۔'' اس نے بدمزہ ہو کر کہتے ہوئے والٹ جیب میں ڈالا۔

''پھر یہ پیسے کہاں سے آئے؟''

''سویرا میڈم نے دیے ہیں۔''

کمرے میں بوجھل سی خاموشی چھا گئی۔ فیروزہ مائی کے چہرے پر مجرمانہ اضطراب پھیل گیا۔

''تو...... واقعی پارو......کو مارنے جا رہا ہے؟'' اور یہ کچھ فقرے فیروزہ مائی بھی ایک وقفہ میں ادا نہیں کر سکی تھی۔

''میں نہیں، ہم۔'' شکیل نے بغور اسے دیکھتے ہوئے پُرعزم انداز میں دُہرایا۔ ''اور یاد رکھنا اماں، اگر پھنسے تو دونوں پھنسیں گے۔''

''اللہ نہ کرے......'' وہ دہل کر بولی۔

''تو بس فکر نہ کر اور دیکھتی جا کہ میں کیا کرتا ہوں۔'' اس نے بے نیازی سے کہتے ہوئے بازوؤں کا تکیہ بنا کر بیڈ کراؤن سے سر ٹکایا۔

''وہ سویرا......وہ مکر تو نہیں جائے گی کہیں؟''

''اس کی ایسی ہمت نہیں ہوگی۔ میں نے احتیاطاً اپنی اور اس کی ساری گفتگو ٹیپ کر رکھی ہے اگر اس نے مجھے ڈبل کراس کرنے کی کوشش کی تو ساری عمر بھگتے گی۔''

''مگر......تو کیسے کرے گا...... یہ سب؟'' وہ ابھی تک فکرمند تھی۔

''شش...... دیواروں کے بھی کان ہوتے ہیں؟'' اس نے ماں کو تنبیہ کی...... فیروزہ نے اِدھر اُدھر دیکھا اور خاموش ہو گئی۔

''بس تو کل شام کی پارٹی کا انتظار کر اماں۔'' وہ ٹیک لگائے چھت کو دیکھتا مسکراتے ہوئے کہہ رہا تھا۔

فیروزہ مائی نے مسکرانے کی کوشش کی مگر اس کا چہرہ اندیشوں سے بھرا تھا۔

☆☆☆

رات آئی، گزر گئی......سویرا آیا، اتر گیا اور پھر اگلی شام ڈوبنے لگی۔

اپنے چھوٹے سے بنگلے کے بالائی منزل کے کمرے میں کھڑے فائز نے آئینے کو دیکھتے ہوئے

سیاہ سوٹ کا آخری بٹن بند کیا، ٹائی کی ناٹ درست کی، بالوں کو آخری دفعہ برش کیا اور پرفیوم اٹھا کر گردن پر اسپرے کیا۔ محلول کے قطرے اڑے اور فضا میں بکھر گئے۔

اس نے چابی، موبائل اور والٹ اٹھایا، ایک نظر کھڑکی سے دکھائی دیتے پارس کے گھر پر ڈالی اور پھر کمرے سے باہر نکل گیا۔

چند میل دور، شہر سے ذرا فاصلے پر واقع رضوان حیات کے بڑے سے گھر کے ڈرائیو وے میں سویرا گاڑی کی پچھلی سیٹ پر بیٹھ رہی تھیں۔ انہوں نے براؤن سلک کا نفیس لباس زیب تن کیا ہوا تھا۔ بال جوڑے میں باندھ رکھے تھے۔ چہرے پر عمر کے حساب سے میک اپ اور آنکھوں میں اعمال کے حساب سے اتری پریشانی واضح تھی۔

ڈرائیور نے کار کا دروازہ بند کیا اور اپنی جگہ سنبھالی۔

''ہوٹل جانا ہے۔'' کروفر سے کہہ کر وہ کھڑکی کے باہر دیکھنے لگیں۔ ڈرائیور سر ہلا کر کار ریورس کرنے لگا۔

''میں اس پارٹی میں جا کر کیا کروں گی؟'' پارس کے گھر میں کھڑی تیار ہوتی فیروزہ مائی نے... بددلی سے کہتے ہوئے شکیل کو دیکھا جو کوئی پانچویں بار ڈریسنگ مرر کے سامنے کھڑے ہو کر پیلی شرٹ کا کالر گہرے نیلے کوٹ کے اوپر ٹھیک کر رہا تھا۔

''کیوں امی......؟ تو پڑھے لکھے لوگوں کی کمپنی میں خود کو غیر آرام دہ محسوس کرتی ہے؟'' وہ ہنسا۔

''بکواس نہ کر، جلدی کر...... ٹائم ہونے والا ہے۔'' اس نے گھڑی کو دیکھتے ہوئے کانوں کے پیچھے اڑسا دوپٹا مزید سختی سے اڑسا۔ ''وہ میڈم صاحبہ بھی ہمارے ساتھ چلے گی یا ہم اکیلے جائیں گے؟'' ساتھ ہی کھلے دروازے سے نظر آتی سیڑھیوں کو دیکھا۔

''ہمیں پہلے جانا چاہیے۔'' شکیل کہتے ہوئے دروازے کی طرف بڑھ گیا۔ پہاڑ کی دوسری جانب سڑک پر ایک نیلی کار دوڑ رہی تھی۔ ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھا شجاع خاموش سا اسٹیرنگ وہیل پر ہاتھ رکھے کار چلا رہا تھا۔ اس کی کار کا رخ رائل ہوٹل کی جانب تھا۔ وہ خاموش تھا مگر طمانیت کے احساس سے لبریز...... پارس کی باتیں اب بھی اس کے دماغ میں گھوم رہی تھیں۔

☆☆☆

ڈرائیور شکیل اور فیروزہ کو ہوٹل چھوڑ کر واپس آچکا تھا۔ جب وہ اپنے گھر کی سیڑھیاں اتری دکھائی دی...... سیاہ ساڑی اور سیدھی مانگ نکال کر جوڑے میں بندھے بال، کانوں میں سلور کی بالیاں، گردن میں ہیروں کا نازک ہار...... وہ اونچی ہیل سے پُراعتماد قدم اٹھاتی لمبی گردن تنے، کار میں آکر بیٹھی۔

''رائل ہوٹل، میم؟'' ڈرائیور نے کنفرم کرنے کو پوچھا۔

''نہیں...... تنویر صاحب کے گھر چلو۔'' متحکمانہ انداز میں کہہ کر اس نے رخ پھیر لیا۔ ڈرائیور نے حیرانی سے بیک ویو مرر میں اسے دیکھا پھر کار اسٹارٹ کی۔

وہ خاموش تھی، سارا راستہ خاموش ہی رہی، تنویر صاحب کا گھر بھی آبادی سے الگ تھلگ ایک سبز پہاڑی کے پُرپیچ راستوں کے اندر واقع تھا۔ یہ وہی گھر تھا جہاں چند روز قبل افضل بابا نے آکر اس کے عزائم کی خبر دی تھی۔

آج ان کا برآمدہ خالی تھا۔

''میں دس منٹ میں آرہی ہوں۔'' کار رکتے ہی وہ تیزی سے نکلی اور اسی تیزی سے اندر داخل ہوئی۔ بنا رکے، بنا ٹھٹکے اس کے انداز میں ملکیت تھی جیسے وہ اکثر یہاں یونہی بے دھڑک داخل ہو جاتی ہو۔ البتہ اس کی آنکھوں میں جارحیت تھی، وہ

واضح تھا وہ جیسے ان کو کنفرنٹ کرنے آئی تھی۔

وہ اسٹڈی میں آرم چیئر پر بیٹھے کوئی کتاب پڑھ رہے تھے، ان کی دروازے کی سمت پشت تھی، جب وہ اندر داخل ہوئی، چند لمحے چوکھٹ میں کھڑے ہو کر ابلتے غصے پر قابو پایا پھر تیز آواز میں بولی۔

''آپ جانتے تھے وہ میرا اکاؤنٹس ایڈوائزر...... فیضان ہے مگر آپ نے مجھے نہیں بتایا؟''

انہوں نے جواب نہیں دیا۔ جیسے سنا ہی نہ ہو۔

''آپ کو معلوم تھا کہ وہ فیضی ہے مگر سب کی طرح آپ نے بھی مجھ سے چھپایا۔ مت کہیے گا کہ آپ کو علم نہیں تھا۔ میں مان ہی نہیں سکتی کہ وہ ایک ہفتہ میرے ساتھ، میرے ارد گرد رہا ہو اور آپ جانتے نہ ہوں کہ وہ کون ہے؟''

انہوں نے ہنوز خاموشی برقرار رکھی۔ جیسے اس وقت اس کتاب سے زیادہ اہم کچھ نہ ہو۔ پارس کا لہجہ تیز ہونے لگا۔

''میں کچھ پوچھ رہی ہوں......! آپ نے مجھے کیوں نہیں بتایا کہ وہ فائز دراصل آپ کا بھائی ہے، رضوان؟'' وہ اونچی آواز میں بولی تو... آرم چیئر پر بیٹھے رضوان حیات نے کتاب بند کی، عینک اتاری اور کرسی کا رخ پارس کی جانب موڑا۔ پھر اسے دیکھتے ہوئے دھیمے سے مسکرائے۔

''کیا ان سات ماہ میں تم یہ سمجھتی رہیں کہ میں فیضی کا امتحان لے رہا ہوں، پارس؟ اونہوں!'' انہوں نے نفی میں سر کو جنبش دی۔

''میں تمہارا امتحان لے رہا تھا پارس۔''

پارس کے چہرے پر شاک ابھرا۔ بے یقینی، دھوکا دیا جانے کا احساس۔ اس نے بے اختیار بونٹ کو ہاتھ سے تھاما۔

''میرا...... میرا امتحان؟'' وہ بنا پلک جھپکے ان کو دیکھ رہی تھی۔

''مگر...... آپ نے کہا تھا کہ آپ یہ سب اس لیے کر رہے ہیں کہ...... کہ......'' وہ رک گئی۔ ادھوری باتیں سمجھ آنے لگی تھیں۔ اس کی آنکھوں میں اتری بے یقینی، صدمے میں بدلنے لگی۔

''فیضان...... فیضان یہاں کیوں آیا ہے، رضوان؟''

وہ اپنی جگہ سے اٹھے اور چھوٹے، چھوٹے قدم اٹھاتے اس کے عین سامنے آکھڑے ہوئے۔ اسٹڈی میں صرف ایک بتی اور ایک ٹیبل لیمپ کی روشنی پھیلی تھی۔ ان دونوں کے چہرے اسی روشنی میں آدھے تاریک، آدھے روشن تھے۔

''وہ تمہاری جان لینے آیا ہے۔''

پارس کی آنکھوں کی پتلیاں بے یقینی سے پھیل گئیں۔

''میں جانتی تھی۔ وہ کسی کی بھی جان لے سکتا ہے۔ میں نے اس رات بھی آپ سے یہی کہا تھا۔''

اس کے لبوں سے نکلے الفاظ ٹوٹ کر فضا میں بکھرتے گئے۔ ہر حرف کے ساتھ رنگ تھے۔ صوفی قوسِ قزح اور...... رنگین کمان دھیرے، دھیرے اسٹڈی کی ہر شے پہ چھانے لگی۔ بلیک اینڈ وائٹ اسٹڈی میں رنگ بھرنے لگے۔ گہرے سے ہلکے تک کا سفر اور ہلکے سے گہرے تک کی مسافت، سب آپس میں گڈمڈ ہونے لگے، یہاں تک کہ حال، ماضی بن گیا اور...... ماضی، حال میں تبدیل ہوتا گیا۔

☆☆☆

وہ دوپہر سفید تھی۔ سرما کے مری کی پہلی سفید دوپہر اسے یاد نہیں تھا کہ اس سے قبل اس سرما برف پڑی تھی کہ نہیں مگر اسے اتنا یقین تھا کہ اس سے زیادہ حسین برف ملکہ کوہسار میں کبھی نہیں پڑی ہوگی۔

وہ ہوٹل کے ریسٹورنٹ کے باہر اوپن ائر کیفے میں ایک کرسی پر بیٹھی تھی۔ اس کی آنکھیں دور دکھائی

دیتے... سفید پہاڑوں پہ جمی تھیں۔ ایک رات کی برفباری نے ان کو بوڑھا کر دیا تھا۔ اس نے سوچا اور لبوں پہ مسکراہٹ بکھر گئی۔ کھلے بال شانوں پر ڈالے وہ بہت وقار سے ایک بازو کرسی کے ہتھے پر جمائے بیٹھی تھی۔ اس کا ہر انداز اندرونی خوشی کا غماز تھا یا شاید خوشی سے زیادہ یہ اطمینان تھا جو اس کے رگ و پے سے جھلک رہا تھا۔

''مسز رضوان!'' باوردی ویٹر اس کے قریب آ کر جھکا، وہ ذرا سی چونکی۔ پھر رکی سا مسکرائی اور استفسار سے ابرو اٹھائی۔

''آپ کے لیے ایک کال ہے۔'' ساتھ ہی کارڈلیس فون اس کی جانب بڑھایا۔

''رضوان ہیں؟ وہ فارغ ہو گئے؟'' فون پکڑتے ہوئے اس نے گردن اونچی کر کے دور نظر آتے ایڈمن بلاک کو دیکھا جہاں رضوان میٹنگ میں مصروف تھے۔

''نہیں، کوئی خاتون ہیں۔'' وہ ہلکا سا چونکی، پھر اچنبھے سے ہیلو کہتے ہوئے فون کان سے لگایا۔ ویٹر جھک کر کورنش بجا لاتا رخصت ہو گیا۔

''پارس میڈم؟'' کوئی عورت تیز لہجے میں طنزیہ بولی تھی۔

''جی فرمائیں...!''

''مجھے پہچانا تم نے؟''

''نہیں سوری...... میں......''

''بلکہ مجھے تم پہچان بھی کیسے سکتی ہو؟ مجھے تو اپنی دانست میں تم نے مکھن سے بال کی طرح بھائی جی کی زندگی سے نکال باہر کیا ہے، بہت مہارت سے تم نے پتے کھیلے اور بالآخر تم جیت گئیں۔ اپنی فتح کا جشن کیسے منا رہی ہو پھر......؟''

''جی؟ کیا مطلب......؟'' وہ حق دق سن رہی تھی۔ ذہن جیسے سمجھ نہیں پا رہا تھا کہ اس کے ساتھ کیا ہو رہا ہے۔

''میں سویرا امجد ہوں۔ رضوان حیات کی بہن مگر تم مجھے کیسے جان سکتی ہو؟ بھائی جی کو کبھی تم نے اجازت جو نہیں دی کہ وہ تمہیں ہم سے ملواتے۔'' زہر اگل رہی تھیں اور پارس، وہ زہر نہ چاہتے ہوئے بھی اندر اتارنے پر مجبور تھی اور اب وہی زہر اس کو نیلا کر رہا تھا۔

''مسز امجد، آپ کو کوئی غلط فہمی......''

''میری بات مت کاٹو...... میری بات کاٹنے کی ہمت آج تک بھائی جی کو نہیں ہوئی...... تو تم کون ہو؟'' وہ حلق کے بل چلائی تھیں۔ ''دو ٹکے کی نوکرانی جس کو اس کی ماں نے ہوٹل کے عوض بیچ دیا۔ تم کون ہو، کیا اوقات ہے تمہاری؟ ہمارے بھائی کو ہم سے چھین لیا، ہوٹل چھین لیا اب اور کتنا چھیننا چاہتی ہو؟ تمہاری وجہ سے، تمہاری وجہ سے آج بھائی جی نے مجھ سے ایسے بات کی جیسے میں...... میں ان کی کوئی دشمن ہوں۔'' وہ بلند آواز سے رو رہی تھیں۔ پارس صدمے سے گنگ رہ گئی تھی۔ اسے پتا ہی نہیں چلا کہ کب احساسِ توہین نے اس کے گال دہکائے، کب آنکھوں کو بہایا اور کب پانی کے قطرے گردن تک لڑھکا دیے۔

''تم ہر چیز کی ذمے دار ہو، میں نہیں جانتی کہ تم نے ان کو کیسے مجبور کیا کہ وہ ہماری شکل دیکھنے سے بھی جائیں، وہ بھائی جو ہم پہ جان چھڑکتا تھا، آج اتنی سی خواہش پہ بھڑک اٹھا جب میں نے کہا کہ مری والا ہوٹل امجد کو سنبھالنے دیں۔ تم نے ان کو ہمارے خلاف بھڑکا کر ہم سے انہیں اتنا دور لا کھڑا کیا ہے کہ آج...... آج وہ مجھ پہ غصہ ہوئے، جو کبھی نہیں ہوا وہ آج ہوا اور اس کی وجہ تم ہو، صرف اور صرف تم......'' وہ غصے سے چلائی، اب ہانپنے لگی تھیں۔

دم بخود، بے آواز آنسو بہاتی پارس پل بھر میں ڈھائی ماہ پہلے کی پارو بن گئی تھی۔ ڈری، سہمی، بزدل، پارو...... اس کا دماغ ہر جواب، ہر دلیل سے خالی ہو گیا تھا۔ اس کا تو سارا دل ہی خالی ہو گیا تھا۔

''مجھے نہیں معلوم کہ ہوٹل تمہارے نام کرنے والی بات انہوں نے مجھ سے جان چھڑانے کے لیے کی ہے یا واقعی تمہارے جادو نے ان کو اندھا کر دیا ہے مگر میں تمہیں ایک بات بتائے دے رہی ہوں پارس...... یا جو بھی نام ہے تمہارا۔'' وہ اب رو نہیں رہی تھیں، خطرناک لہجے میں وارن کر رہی تھیں۔ پارس کے جسم پہ چیونٹیاں رینگنے لگیں یا شاید وہ بچھو تھے جو ڈنک مار مار کر اسے نیلا کر رہے تھے۔

''میرے شوہر کو یہ ہوٹل چاہیے اور میں اپنی بات بدلنے والوں میں سے نہیں ہوں، میری ضد ہے اب یہ ہوٹل...... مجھے یہ چاہیے اور تم...... ہاں تم مجبور کرو گی بھائی جی کو یہ کرنے پر...... اور اگر تم نے ایسا نہ کیا تو یاد رکھنا، میں تمہارے ساتھ وہ کروں گی کہ تمہاری سات نسلیں پناہ مانگیں گی بلکہ نسل تو تب چلے گی جب بھائی جی تمہارے ساتھ ہوں گے اور ان کو میں تمہارے ساتھ رہنے ہی نہیں دوں گی۔ کسی قیمت پر نہیں پارس میڈم...... تم مجھے ابھی جانتی نہیں ہو۔ خدا، ان کی جوانی کی محبت جب میرے سامنے نہ ٹک سکی تم تو پھر بڑھاپے کی بے وقوفی ہو۔'' وہ غصے میں تیز، تیز بول رہی تھیں۔

''وہ تم سے ایسے دور ہوں گے کہ تم ان کی شکل دیکھنے کو بھی ترسو گی، اس لیے یا تو وہ کرو جو میں نے کہا ہے یا پھر اپنی ماں سے کہو تمہارے لیے کوئی اور بڈھا ڈھونڈ لے، جس کے ہاتھ وہ تمہیں بیچ آئے کیونکہ اگر تم میری بات مان جاؤ تو شاید میں تم پہ رحم کھا لوں اور تمہیں بھائی جی کے ساتھ رہنے دوں لیکن دوسری صورت میں مجھ سے کسی رعایت کی امید مت رکھنا۔''

فون کھٹ سے بند ہوا، ایسے جیسے کھٹ سے آری کسی کی گردن پر چل جاتی ہے۔ وہ سُن سی وہاں بیٹھی تھی۔ بوڑھے پہاڑوں نے آواز دی مگر اس

## شاعروں کی برتھ کنٹرول

شاعر پیدائشی ہوتے ہیں اور یہی مسئلہ ہے۔ شاعروں کی افزائشِ نسل کے لیے مشاعرے کھاد کی حیثیت رکھتے ہیں۔ ان پر پابندی دراصل شاعروں کی برتھ کنٹرول ہے۔

نثار اکبر آبادی کہتے ہیں مشاعروں میں شعر پڑھنے کی نسبت کتابی شکل میں چھپوانے کا یہ فائدہ ہوتا ہے کہ اس طرح چوٹ لگنے کا اندیشہ نہیں ہوتا۔ حالانکہ وہ ایسے شاعر ہیں کہ ایک مشاعرے میں اسٹیج پر آئے تو لوگ واہ واہ کرنے لگے۔ انہوں نے کہا۔ ''میں نے تو ابھی شعر سنایا ہی نہیں اور آپ داد دے رہے ہیں۔'' تو حاضرین نے کہا۔ ''اسی لیے تو داد دے رہے ہیں۔'' ایک ایسے ہی شاعر کے دوست کی مشاعرے میں جوتی گم ہو گئی۔ شاعر نے اسے تسلی دیتے ہوئے کہا۔ ''میرے اسٹیج پر جا کر شعر سنانے کی دیر ہے، خود ہی مل جائے گی۔'' ویسے مشاعروں میں شعر سنانا اتنا مشکل نہیں جتنا شعر نہ سنانا پھر مشاعرہ دراصل شاعروں کے آپس میں مل بیٹھنے کا بہانہ ہوتا ہے۔ چنڈت ہری چند اختر اور عبدالحمید عدم مشاعرے نہ ہونے کی وجہ سے بڑی دیر تک ایک دوسرے سے نہ مل سکے۔ اس دوران عدم صاحب موٹے ہو گئے۔ ایک مشاعرے میں ملاقات ہوئی تو اختر انہیں پہچان نہ سکے۔ انہوں نے پنڈت جی سے کہا۔ ''پہچانا نہیں؟ عدم ہوں۔'' پنڈت جی نے انہیں دیکھا اور بولے۔ ''اگر تم واقعی عدم ہو تو وجود کیا ہو گا؟'' جتنے زیادہ مشاعرے ہوں گے، شاعروں کی اتنی ہی پہچان ہو گی۔ اب تو سیلف سوسائٹیاں پر بھی مشاعرے ہونے لگے ہیں۔ شاعر تاریخ میں ہو تو ہم اسے اوتار سمجھتے ہیں اور اگر ساتھ والے کمرے میں ہوں تو مذاق اور وہ جس گھر میں ہوتا، وہاں اسے کوئی نہیں سمجھتا۔ بہر حال وہ جس گھر میں ہو، وہاں چوری نہیں ہوتی۔ جس کی ایک وجہ یہ ہے کہ اس گھر میں چرانے کے لیے کچھ ہوتا ہی نہیں۔ مشاعرہ شاعروں کے لیے مشاہرہ ہوتا ہے۔ یوں مشاعروں پر پابندی دراصل ان کے روزگار پر لات مارنا ہے۔

انتخاب: مزاحیات، ڈاکٹر یونس بٹ
پسند: نگہت آصف، اسلام آباد

نے نہیں سنی۔ پھر پانی کے دانے گریبان بھگونے لگے تو وہ چونکی اور ایک دم کھڑی ہوگئی۔

کانفرنس روم میں رضوان تنہا بیٹھے تھے، سامنے ایک فائل کھلی رکھی تھی اور وہ اسے بے توجہی سے دیکھ رہے تھے جب پارس مُردہ قدموں سے چلتی اندر داخل ہوئی۔

انہوں نے استقبالیہ مسکراہٹ اس کی طرف اچھالی مگر وہ سرخ، متورم آنکھیں لیے ان کے مقابل بیٹھی۔ جیسے کوئی مرا ہوا آدمی کھڑے سے بٹھادو، رضوان نے تشویش سے اسے دیکھا۔

''پارس، تم ٹھیک تو ہو؟'' ساتھ ہی اس کا ہاتھ چھوا۔

''آپ ہوٹل امجد صاحب کے نام کردیں۔ یہ میرا آخری فیصلہ ہے اور آج کا سورج غروب ہونے سے قبل یہ ہوجانا چاہیے۔'' اس کی آواز آنسوؤں سے بھاری تھی۔ رضوان بری طرح چونکے۔

''کون امجد؟'' انہوں نے پرکھنا چاہا۔

''آپ جانتے ہیں، میں کیا بات کررہی ہوں رضوان، مجھے نہیں پتا کہ آپ کی اور مسز سویرا کی کیا بات ہوئی ہے مگر میری اُن سے جو بات ہوئی ہے اس کے بعد مجھے کسی ہوٹل کی خواہش نہیں رہی۔''

''پارس، مجھے پوری بات بتاؤ، کیا ہوا ہے؟'' انہوں نے سنجیدگی سے اسے دیکھتے ہوئے اس کے دونوں ہاتھ تھامے وہ دونوں اب بالکل آمنے سامنے بیٹھے تھے۔

''کیا آپ نہیں جانتے کہ کیا ہوا ہوگا؟ بلکہ نہیں، مجھے ایسے نہیں کہنا چاہیے کیونکہ وہ غلط نہیں ہیں، میں واقعی آپ کو ان کے خلاف بھڑکاتی ہوں، مجھے کبھی بھی ان کے بارے میں اپنی رائے نہیں دینی چاہیے تھی۔'' وہ کہتے کہتے رو پڑی تھی۔ رضوان نے تشویش سے اسے دیکھا۔

''تم غلط نہیں کہتیں، میں ان کا غلط دفاع کرتا ہوں، میں جانتا ہوں... مگر میری بات سنو پارس، میں تم سے ان کی طرف سے معافی مانگتا ہوں، بھول جاؤ ان کی باتوں کو۔''

''بھول جاؤں؟'' اس نے تڑپ کر انہیں دیکھا۔ ''کیسے بھول جاؤں اپنی ذات کی بکھری دھجیاں؟ انہوں نے دو منٹ میں مجھے یوں بے مول کردیا ہے...... جیسے میں......'' آنسوؤں نے اس کا گلا بند کردیا تھا۔ وہ زاروقطار رونے لگی تھی۔

''کسی کے ہمیں برا کہہ دینے سے نہ ہم برے ہوجاتے ہیں، نہ وہ اچھے۔ اپنی زبان سے ہر شخص اپنا ظرف دکھاتا ہے، دوسرے کا عکس نہیں، تم اس کی بات کو دل پر مت......'' رضوان کے موبائل کی گھنٹی نے انہیں بات مکمل کرنے سے روک دیا۔ انہوں نے عجلت میں فون کان سے لگایا۔

''فیضی میں تم سے بعد میں بات کرتا ہوں بیٹا۔'' پارس ایک دم ہاتھ چھڑا کر کھڑی ہوئی۔

''میں نے کہا ناں میں بعد میں بات کرتا ہوں۔'' اپنی بات دُہرا کر انہوں نے بیزاری سے فون رکھا۔

''آپ کرلیں اس سے بات، ورنہ ایک دفعہ پھر مجھ پر الزام آئے گا۔'' تلخی سے کہتی وہ جانا چاہتی تھی مگر انہوں نے زبردستی اسے ہاتھ سے پکڑ کر واپس بٹھایا۔

''تم ہرٹ ہوئی ہو میں جانتا ہوں مگر اس بات کو دل......'' وہ کہتے، کہتے ایک دم رکے۔ فون بند کرنے اور پارس کو دوبارہ بٹھانے کے بعد ان کا رخ ذرا بدلا تھا اور ان کی نگاہ شیشے کی دیوار گیر کھڑکی سے پارکنگ تک گئی تھی۔

''فیضی......؟'' ان کی آنکھوں کی پتلیاں حیرت سے سکڑیں۔

پارس نے چونک کر ان کی نگاہوں کے تعاقب میں دیکھا۔ رضوان کھڑے ہوئے تو وہ بھی کھڑی ہوئی۔ نیچے سڑک ویران تھی، سوائے ایک ریورس ہوتی کار کے جس کے ڈرائیور نے کار چلاتے ہوئے تیزی سے دروازہ بند کیا تھا۔ رضوان نے غالباً اسے کار میں بیٹھتے ہوئے دیکھ لیا تھا۔

پارس کے چہرے پر آنسو ایسے ہی ٹھہرے تھے، اس نے بے اختیار رضوان کو دیکھا۔ وہ حیرت سے نیچے دیکھ رہے تھے پھر ایک دم وہ مڑے اور تیز قدموں سے باہر کو لپکے۔

وہ کھڑکی میں آن کھڑی ہوئی، آنسو بے دردی سے رگڑے اور نیچے دیکھا۔

وہ کار اب دور جارہی تھی۔ وہ ڈرائیور کو نہیں دیکھ سکی تھی۔ بس کپڑوں کے رنگ کی جھلک دیکھی تھی۔ بوڑھے پہاڑوں کا رنگ...... چند ساعتوں بعد رضوان گیٹ پر بھاگتے ہوئے آئے اور سڑک پر دائیں بائیں سر گھما کار اب وہاں نہیں تھی۔ وہ اب عجلت بھرے انداز میں گارڈ سے کچھ پوچھ رہے تھے پھر وہ فون ملانے لگے۔ بار بار فون نیچے کرتے اور پھر سے ملاتے جیسے اُن کی کال مسلسل کاٹی جارہی تھی۔ وہ پلکیں سکیڑ کر سارا منظر دیکھتی رہی۔ کچھ منٹ لگے رضوان کو واپس آنے میں۔ اور وہ تھکے، تھکے لگ رہے تھے۔

''وہ فیضی تھا، وہ نیچے آیا تھا، میں سمجھا وہ امریکا میں ہے، اس کا نمبر رومنگ پر تھا۔ اب ناراض ہے شاید۔'' بات کرتے ہوئے وہ اسے نہیں دیکھ رہے تھے، مسلسل کال ملائے جارہے تھے...... پھر شاید اس نے فون ہی بند کردیا کہ انہوں نے کوشش ترک کردی تھی۔

پارس خاموش ہوگئی، بالکل خاموش...... وہ ساری شام ساتھ رہے، حتیٰ کہ رات اترنے لگی۔ رضوان اس دوران ہر دس منٹ کے وقفے سے فیضی کا موبائل ٹرائی کرتے پھر مایوسی سے سر ہلا کر فون رکھ دیتے۔ پارس نے ان سے کوئی بات نہیں کی، وہ چپ رہی، واپسی پر وہ گھر اترنے کے بجائے پارک کی سیڑھیوں کے پاس اتر گئے۔

زینوں پہ برف جمی تھی۔ رضوان نے اپنی ہُڈ والی جیکٹ پہن لی تھی اور اس نے اپنا اوورکوٹ...... ہلکی ہلکی برف پھر سے گرنے لگی تھی۔

''سردی ہے، گھر چلیں؟'' وہ بالآخر بولی تو بس اتنا...... انہوں نے نہیں سنا، اوپر چڑھتے رہے۔

''وہ مجھ سے ناراض ہے، مجھے اس کی بات سننی چاہیے تھی۔'' وہ خود سے کہہ رہے تھے۔

''ہُنہہ!'' اس نے گہری سانس لی، فیضان کے خلاف کدورت مزید بڑھی۔

''وہ فون کیوں نہیں اٹھا رہا؟ تنویر، خواجہ صاحب، اس کے دوست سب سے پوچھ لیا مگر کسی کو نہیں معلوم کہ وہ اِدھر ہے، وہ بنا بتائے آیا ہے، اس جگہ کے راستے بھی نہیں جانتا، رَش ڈرائیو کرتا ہے، میں اس سے کیسے رابطہ کروں؟'' وہ اب بھی اس سے بات نہیں کررہے تھے تیز ہوا کے جھونکے سے ہُڈ گر کر ان کی گردن کی پشت پر آگیا تھا۔

''آپ کو یقین ہے کہ وہ وہی تھا؟''

''میں نے اسے انگلی پکڑ کر چلنا سکھایا ہے، کیا میں ہی نہیں جانوں گا کہ وہ وہی تھا یا نہیں؟'' وہ خفا ہوئے۔ پارس نے ہلکے سے شانے اچکائے...... وہ دونوں اوپر پارک میں پہنچ چکے تھے۔

کیئر ٹیکر گلاس کی دیوار کے اندر کمرے میں بیٹھا نظر آرہا تھا، اس نے ان دونوں کو دیکھ کر ذرا حیرت، ذرا شناسائی سے ہاتھ ہلایا کہ موسم خراب تھا مگر دونوں نے جواب نہیں دیا۔ وہ خود میں الجھے تھے اور الجھتے ہی رہے۔

''میں اس سے کیسے رابطہ کروں؟'' وہ ایک دفعہ پھر اس کا نمبر ٹرائی کررہے تھے۔ پارس اکتا کر دوسری جانب دیکھنے لگی۔

''وہ مجھ سے بہت خفا ہے۔'' وہ افسوس سے نفی میں سر ہلاتے ہوئے چل رہے تھے، ایک دم جھکے

سے رکے۔ جیسے ان کو کسی نے پیچھے کھینچا ہو، پارس کے لبوں سے دبی، دبی چیخ نکلی۔

رضوان کی بڈ باز کی نوکیلی سلاخ سے الجھی تھی اور قدم آگے بڑھانے کے باعث وہ چر گئی تھی شکر کہ وہ بروقت سنبھل گئے تھے۔ پارس نے جلدی سے ان کی بڈ سلاخ کی نوک سے چھڑائی...... وہ درمیان سے یوں پھٹی تھی کہ سوراخ ہو گیا تھا۔

''آپ کو چوٹ تو نہیں آئی؟''

''جی نہیں......'' وہ پھر سے الجھے ہوئے آگے بڑھنے لگے۔ پارس کے ابرو تن گئے، آنکھوں میں غصہ پھر عود آیا۔

''آپ اس کی پروا کیوں کر رہے ہیں جو آپ کی نہیں کرتا؟''

''وہ میرا بھائی ہے۔'' انہوں نے ناگواری سے اسے دیکھا۔

''میں آپ کو اس کے خلاف نہیں کر رہی مگر آپ اتنے پریشان کیوں ہیں جیسے وہ کوئی چھوٹا بچہ ہو جو یوں گم جائے گا؟'' وہ غصے میں ہاتھ ہلا کر تیز، تیز بول رہی تھی۔

''سب ٹھیک ہے سر؟'' کیئر ٹیکر ان کے بڈ کے اڑنے کا منظر دیکھ کر بھاگا چلا آیا مگر پارس نے ہاتھ جھلا کر اس کو جانے کا اشارہ کیا۔

''مجھے اس کی فکر ہے پارس......''

''اور میں کدھر ہوں؟ سویرا ٹھیک کہہ رہی تھیں، وہ دونوں آپ کو مجھ سے چھین سکتے ہیں اور آج میں نے دیکھ بھی لیا کہ ان دونوں کی ناراضی میں اتنی طاقت ہے کہ وہ مجھے آپ سے دور کر سکیں۔''

رضوان نے سنا نہیں، وہ پھر سے نمبر ملانے لگے۔ کان پہ لگاتے ہی ان کے چہرے پر امید جاگی۔ گھنٹی جا رہی تھی۔ وہ بے تاب سنتے رہے۔ پارس بھی رک کر ان کو بغور دیکھنے لگی۔ وہ جو بھی تھے گا، اس کا transcription...... اُسے رضوان کے چہرے پہ نظر آ جاتا تھا۔

مگر ابھی اس سے کچھ کہا بھی نہیں تھا فون بھی نہیں اٹھایا تھا کہ رضوان کی آنکھیں بے یقینی سے پھیل گئیں۔ وہ سیڑھیوں کے دہانے پر کھڑے تھے جہاں سے پوری سڑک دکھائی دیتی تھی۔ دور سڑک کے اس طرف ایک سفید کار کھڑی تھی۔ وہاں کوئی کار سے ٹیک لگائے سر جھکائے کھڑا تھا۔

برف کے گالے گر رہے تھے، ہوا تیز ہو رہی تھی۔ پارس نے سوالیہ نظروں سے رضوان کو دیکھا۔ اسی پل وہ تیزی سے ہیلو بولے۔

''کیوں فون کر رہے ہیں آپ مجھے؟ میں کون ہوں آپ کا؟'' پارس نے نہیں سنا مگر فیضی کہہ رہا تھا۔

''فیضی، تم ادھر آئے ہو، مجھے نہیں پتا تھا بیٹے، تم......''

''میں کہاں ہوں، اس سے فرق نہیں پڑتا میں کون ہوں اس سے بھی نہیں کیونکہ میں آپ کا کچھ نہیں لگتا، مجھے آج آپا کی ساری باتیں سچی معلوم ہو رہی ہیں۔ وہ ٹھیک تھیں آپ نے اس گھٹیا عورت کی وجہ سے ہمیں بھلا دیا ہے آج اس کی وجہ سے اپنے دروازے پر آئے کھڑے بھائی کو آپ نے دھتکارا ہے۔''

''فیضی...... میری بات سنو، میں تمہارا بھائی ہوں، ساری زندگی تمہارے سر پر سائے کی طرح رہا ہوں۔'' وہ بے یقینی سے کچھ بولنے کی سعی کر رہے تھے۔

''تو نہ رہتے، بے شک تب نہ رہتے مگر اب یوں نہ کرتے، آپ نے مجھے اکیلا چھوڑ دیا ہے، اب آج سے آپ میرے کچھ نہیں لگتے۔ آپ اور میں ایک دوسرے کے لیے مر گئے ہیں، میں نے سنا تھا شادی کے بعد لوگ بدل جاتے ہیں مگر اتنے بدل جاتے ہیں یہ نہیں جانتا تھا۔ بھائی جی اب مجھے فون مت کیجیے گا اور اگر میں مر جاؤں تو میرے جنازے پر بھی نہیں آئیے گا کیونکہ میں جتنا آج اکیلا ہوا ہوں، پہلے کبھی نہیں ہوا، سنا آپ نے؟ میرے جنازے پر بھی مت آئیے گا۔'' ساتھ ہی فیضان نے کار کی کھڑکی پہ زور سے مکا مارا۔ وہ غصے میں ایسے ہی کیا کرتا تھا۔ چھناکے کی ذرا سی آواز تیز ہواؤں کے شور میں دب گئی تھی۔ رضوان نے وہ سنا بھی تھا اور دیکھا بھی...... پارس صرف رضوان کو دیکھ رہی تھی۔

''فیضی، تم ایسے نہیں کر سکتے۔'' وہ بالکل بے یقین تھے۔

''میرا نام بھی مت لیں، مجھے آج آپ سے نفرت محسوس ہوئی ہے بھائی جی...... آپ بھی وہی جوان بیوی کے غلام مرد نکلے...... کم از کم آپ کا جو امیج میں نے ذہن میں بنا رکھا تھا وہ ایسا نہیں تھا۔'' اس نے دروازہ کھولا، شیشے کے چند ٹکڑے سڑک پر گرے، چند اندر وہ پروا کیے بنا بیٹھا اور کار اسٹارٹ کی۔

وہ نہیں جانتا تھا کہ وہ کس سڑک پر ہے، وہ دوپہر سے ہوٹل کے اطراف کی سڑکوں پر پھر رہا تھا۔ وہ نہیں جانتا تھا کہ رضوان کا گھر یہیں ہے اور یہ تو...... ہرگز نہیں کہ اس اونچے پارک سے اطراف کی چاروں سڑکیں دکھائی دیتی ہیں۔

''فیضان، سنو، میری بات سنو......'' فون بند ہو چکا تھا۔ وہ ایک دم سیڑھیوں کی جانب لپکے پارس ان کے پیچھے بھاگی۔

''رضوان آرام سے، برف ہے۔''

مگر وہ تیز تیز، بدحواسی سے زینے اترنے لگے۔ برف سلپری تھی اور تیسرے زینے پر اس کی پھسلن نے رضوان کا پاؤں لڑکھڑا دیا۔ وہ ایک دم پھسلے اور پھر لڑھکنے لگے۔ سفید کار اب سڑک کا موڑ کاٹ کر دور جا چکی تھی۔ وہ چیختی ہوئی ان کے پیچھے بھاگی، اوپر سے کیئر ٹیکر بھی انہیں پکارتا، دوڑتا چلا آ رہا تھا۔ رضوان سیڑھیوں کے دہانے پر جا گرے۔

بارس

خون کی بوندیں ان کے سر سے نکلیں اور ارد گرد تالاب بنانے لگیں۔ اس نے بدحواسی سے چلاتے ہوئے ان کا سر اپنے ہاتھوں پر اٹھایا۔ وہ خون میں نہا رہے تھے مگر ان کی آنکھوں میں وہی بے یقینی تھی۔

''فیضی...... ایسے نہیں کر سکتا......'' وہ اب بھی وہیں تھے۔

''میں گاڑی کا انتظام کرتا ہوں۔'' کیئر ٹیکر واپس اوپر کو بھاگا۔ پارس کو صرف لفظ گاڑی سمجھ آیا۔

''میں...... بابا کو بلاتی ہوں۔ رضوان آپ کو کچھ نہیں ہوگا۔ میں......'' وہ اسی بدحواسی سے سامنے گھر کی سمت دوڑی۔

افضل بابا چند منٹ بعد ان کو اسپتال لے جا رہے تھے۔ پارس نے اپنا کوٹ اتار کر رضوان کے زخم پر رکھ دیا تھا۔ مگر خون بہے جا رہا تھا۔ ان کا سر پھٹا تھا۔ اور اس سے آگے وہ سوچنا نہیں چاہتی تھی۔

''رضوان......'' آنکھیں کھولیں، مجھ سے بات کریں۔'' وہ روتے ہوئے بار بار ان کو پکار رہی تھی۔ وہ ہوش کھو رہے تھے مگر ان ابھرتی ڈوبتی سانسوں میں یہی ایک فقرہ ان کے لبوں پر تھا۔

''فیضی سے کہنا...... میرے جنازے پر آ جائے۔''

''بابا جلدی چلاؤ، تیز!''

وہ بالکل بدحواس ہو چکی تھی۔ گھبراہٹ، بوکھلاہٹ، ڈر...... اس نے اسپتال پہنچتے ہی تنویر صاحب کو فون کیا اور وہ فوراً بھاگے چلے آئے۔ رضوان کو آئی سی یو میں لے جایا گیا تھا۔ اسپتال ان کے ہوٹل سے ذرا دور تھا۔ اس لیے پہنچنے میں دیر لگی۔ آدھے راستے بعد ہی رضوان بے ہوش ہو گئے تھے۔ افضل بابا اور پارس وہیں باہر بیٹھ گئے۔ بابا پریشان تھے اور وہ شاکڈ تھی۔ بس بینچ پر بیٹھی رہی۔ جیسے ہوش و حواس کھو دیے ہوں۔ لٹی لٹی سی پارس......

تنویر صاحب کے آنے سے قدرے ڈھارس ملی۔ وہ ان کو دیکھ کر رونے لگی۔

"رضوان ٹھیک تو ہو جائیں گے ناں؟" وہ بار بار ان سے پوچھتی، وہ کوئی جواب نہ دے پاتے۔ افضل بابا کو انہوں نے گھر بھیج دیا تاکہ وہ جا کر فیروزہ مائی کو بتا دیں اور لے آئیں۔

اسی اثنا میں رضوان کو بالآخر ہوش آیا۔ وہ مزید صبر نہیں کر سکتی تھی۔ بلانے پر اندر چلی آئی۔ ان کا سر پٹیوں میں جکڑا تھا۔ بایاں بازو فریکچر ہوا تھا، کمر پہ شدید چوٹیں آئی تھیں۔ ڈاکٹر نے کہا تھا کہ ان کو کمر کے آپریشن کی ضرورت ہے جس کے لیے انہیں باہر لے جانا ہوگا۔ فی الوقت وہ خیریت سے تھے خاموش تھے اور کچھ سوچ رہے تھے۔

"میں بہت ڈر گئی تھی۔" ان کو اپنی جانب دیکھتے پا کر اس کے آنسو پھر سے گرنے لگے۔

"فیضان نے کہا تھا کہ وہ میرے جنازے پر نہیں آئے گا۔" ان کے ہونٹوں سے نکلنے والے پہلے الفاظ یہ تھے۔ پارس کو جیسے صدمہ لگا۔

"آپ کو اب بھی اس کا خیال ہے؟ رضوان وہ...... وہ آپ کو چھوڑ کر جا چکا ہے...... آپ مت سوچیں اس کے بارے میں۔"

"وہ فیضی تھا...... وہاں سڑک پر...... اس نے مجھے نہیں دیکھا......" وہ رک رک کر بول رہے تھے چھت کو دیکھتے ہوئے جیسے وہ وہاں تھی ہی نہیں...... "میں اسے روکنے جا رہا تھا...... اس نے مجھے نہیں دیکھا۔"

"اگر وہ وہی تھا تو آپ کی اس حالت کا وہی ذمے دار ہے اگر آپ کو کچھ ہو جاتا تو میں اسے جان سے مار دیتی۔" وہ پھٹ پڑی تھی۔

"پارس!" انہوں نے تھکی، تھکی نگاہوں سے اسے دیکھا۔ وہ ان کے بستر کے ذرا قریب آئی۔

"کیا تم میری ایک بات مانو گی؟"

"جی بتائیں۔" اس نے آنسو رگڑے۔

"تنویر کو اندر بھیج دو اور پھر وہ جیسے کہے ویسے کرنا۔"

"مگر...... اچھا......" اس نے زیادہ حجت نہیں کی۔ ان کو اندر بھیج کر خود باہر آ گئی۔ کافی دیر بعد تنویر صاحب باہر نکلے۔

"کیا ہوا......؟" وہ ان کو دیکھتے ہی اٹھ کھڑی ہوئی۔ وہ بہت سنجیدہ لگ رہے تھے۔

"رضوان بھائی کی جان کو خطرہ ہے۔"

"مگر...... ابھی تو ڈاکٹر کہہ رہا تھا کہ وہ stable ہیں۔" اسے حیرت کا جھٹکا لگا۔

"اونہوں...... اس چوٹ سے نہیں...... بلکہ سویرا اور ماجد سے۔"

"کیا مطلب؟"

"سویرا اور ماجد کچھ دن تک پاکستان آ رہے ہیں اور ان کے ارادے درست نہیں ہیں، انہوں نے رضوان بھائی کے پرانے وکیل سے بھی رابطہ کیا ہے وہ ساز باز کرنا چاہتے ہیں۔ ان کے انداز سے لگتا ہے جیسے وہ رضوان بھائی کی موت کی جلد توقع کر رہے ہیں۔ ان حالات میں ان کے لیے رضوان بھائی کو مارنا اور بھی آسان ہوگا۔"

"میں...... میں ہوٹل ان کے نام کر دوں گی۔ پلیز، ان سے ہماری جان چھڑا دیں۔" وہ پھر سے رونے کو آ گئی۔

"نہیں مسز پارس، آپ کو یہ نہیں کرنا بلکہ آپ کو وہ کرنا ہے جو میں نے اور رضوان بھائی نے طے کیا ہے ہمیں کچھ عرصے کے لیے رضوان بھائی کو علاج کے لیے باہر بھیجنا ہے اور تب تک ہمیں، ان کی سیکیورٹی کے لیے یہ ظاہر کرنا ہے کہ......" وہ ذرا دیر کو رکے پارس بے قرار نظروں سے ان کو دیکھتی رہی تھی۔

"کہ...... ان کا انتقال ہو چکا ہے۔"

"کیا......؟" وہ ششدر رہ گئی۔

"میں جانتا ہوں کہ ہم ان کی سیکیورٹی سخت کر سکتے ہیں، ان کے لیے اور بھی اقدامات کر سکتے ہیں مگر وجہ صرف یہ نہیں ہے، رضوان بھائی کچھ عرصے





کے لیے منظرِ عام سے غائب ہونا چاہتے ہیں۔ آج کے واقعے کا ان کے ذہن پر گہرا اثر ہے...... وہ دیکھنا چاہتے ہیں کہ اگر وہ مر جائے تو...... آپ کے ساتھ ان کے رشتے دار کیا کرتے، وہ دیکھنا چاہتے ہیں کہ وہ اپنی جائداد کس کے لیے چھوڑ کر جائیں۔ وہ یہ بھی دیکھنا چاہتے ہیں کہ ان کے مرنے کے بعد کون ان کے لیے کیا کرتا ہے۔"

پارس کے لبوں پر تلخ مسکراہٹ ابھری۔

"وہ فیضی کو آزمانا چاہتے ہیں۔ وہ دیکھنا چاہتے ہیں کہ فیضی ان کے لیے آتا ہے یا نہیں...... مگر یہ کھیل وہ کب تک کھیلنا چاہتے ہیں؟"

"بس یہ چند ماہ جب تک کہ ان کا علاج مکمل نہ ہو جائے۔ تب تک میں سویرا اور ماجد کے پیپرز میں امیگریشن والوں کے لیے کچھ سوالات چھوڑنے کی کوشش کروں گا۔ آپ فون پر رضوان بھائی سے رابطے میں رہیں گی۔ وہ جتنی رقم بتائیں آپ کو میرے اکاؤنٹ میں ٹرانسفر کرنی ہوگی تاکہ ان کا علاج ہو سکے۔"

"اور...... اور کیا لوگ سوال نہیں کریں گے؟"

پارس کا ذہن بالکل ماؤف ہو رہا تھا۔ وہ وہیں بینچ پہ ڈھے سی گئی۔

"آپ یا تو اپنے شوہر کی فکر کریں یا لوگوں کی، مسز پارس۔" تنویر صاحب نے جذبات سے عاری انداز میں کہا۔ "لاش کا انتظام میں کروں گا تابوت، تالا بند ہوگا آپ کہیں گی کہ لاش کی حالت خراب ہے اس لیے وہ پٹیوں میں جکڑی ہے۔ ٹوٹے شیشے سے آدھا چہرہ کوئی نہیں پہچانے گا۔ آپ نے سب کو کہنا ہے کہ وہ سیڑھیوں سے گرے تھے۔ البتہ میں اپنے طور پر فیضان کو یہ بتانے کی کوشش کروں گا کہ ان کے سر کی پچھلی طرف کسی نوکیلی چیز کا نشان تھا۔"

"وہ کیوں......؟" وہ چونکی۔

"تاکہ فیضان اور سویرا یہ خیال کریں کہ میں ان کا وفادار ہوں اور ان کو رضوان بھائی کے سو کالڈ قتل کی سازش سے آگاہ کر رہا ہوں۔"

"تو آپ کس کے وفادار ہیں؟" اس نے غور سے ان کا چہرہ دیکھا۔

"میں صرف رضوان بھائی کا وفادار ہوں۔" وہ پہلی بار ذرا سے مسکرائے۔

"اور یہ سب کچھ انہوں نے مجھے خود کیوں نہیں کہا؟" بہت دیر بعد وہ بولی۔

"کیونکہ آپ بحث بہت کرتی ہیں۔" پارس نے تلملا کر انہیں دیکھا مگر ضبط کر گئی۔

"کیا میں ایک دفعہ ان سے مل سکتی ہوں؟"

"نہیں...... ان کو شفٹ کیا جا رہا ہے، مکمل راز داری کے لیے ضروری ہے کہ آپ یہ فرض کر لیں کہ وہ واقعی......" انہوں نے فقرہ ادھورا چھوڑ دیا۔ اسی اثنا میں افضل بابا آتے دکھائی دیے ساتھ میں فیروزہ مائی بھی تھی۔

"کیا ہوا بڑے صاحب کو؟"

"وہ سیڑھیوں سے گر گئے تھے، ہم اسپتال لائے ڈاکٹرز نے بہت کوشش کی مگر ان کا دراصل آدھے راستے میں ہی انتقال ہو گیا تھا۔" تنویر صاحب بتا رہے تھے وہ جانتی تھی کہ اگلے چند ماہ اب تنویر صاحب ہی تمام نشانات کو مٹانے میں لگے رہیں گے۔

وہ بالکل ماؤف ذہن کے ساتھ واپس آئی تھی۔ فیروزہ مائی رو رہی تھی۔ بہت اونچی آواز میں اور اسے بھی رُلانے کی سعی کر رہی تھی مگر اس کی سرخ آنکھیں خشک تھیں۔ وہ ابھی تک ششدر تھی۔

گھر سے قریب وہ اسی جگہ اتری جہاں گزشتہ رات وہ سفید کار کھڑی تھی۔ وہاں برف پر اب بھی شیشے کے ٹکڑے پڑے تھے۔ اس نے ایک بڑا ٹکڑا اٹھا لیا اور اپنے پرس میں اسی طرح محفوظ کر لیا جیسے

فیضان کے لیے نفرت اندر مقید تھی۔

برف نے اسے یہ کرتے ہوئے دیکھا مگر خاموش رہی...... بہت عرصے بعد وہ اس بیوہ پہ روئی جس کا شوہر مرا نہیں تھا اور جب وہ روئی تو پگھل کر جھرنوں میں بہہ گئی۔ یہاں تک کہ پہاڑوں کا بڑھاپا ڈھل گیا اور جوانی پھر سے اپنے جوبن پر آپہنچی۔ سات رنگوں کی کمان نے روشنی کی رفتار سے اپنا سفر طے کیا، یہاں تک کہ وہ دو آدھے روشن اور آدھے تاریک چہروں کے ساتھ آن ٹھہری جو اس اسٹڈی روم میں آمنے سامنے کھڑے تھے۔

''میں نے اس رات بھی کہا تھا، اگر آپ کو کچھ ہو جاتا تو آپ کی موت کا ذمے دار فیضان ہوتا...... وقت نے ثابت کر دیا کہ میں ٹھیک تھی۔''

''کیا واقعی......؟'' انہوں نے ابرو اٹھائی۔

''آپ اب بھی اس کی حمایت کرنا چاہتے ہیں؟ تو ٹھیک ہے، آپ آج دیکھیے گا سویرا وہ تھیں جو آپ کو مارنے آرہی تھیں، فیضی وہ ہے جو مجھے مارنے آیا ہے، دونوں میں کوئی فرق نہیں ہے، آج میں آپ کو دکھاؤں گی کہ فیضی کیا ہے۔''

رضوان نے دھیرے سے شانوں کو اچکایا۔

''میں تیار ہوں، تم جو کرنا چاہو کر سکتی ہو، میں تمہیں اتنا ہی مضبوط دیکھنا چاہتا تھا اور وہ میں دیکھ رہا ہوں۔ آگے، تم اپنے فیصلوں میں آزاد ہو۔''

پارس نے گہری سانس لے کر خود کو جیسے کمپوز کیا اور مسکرائی۔

''ٹھیک ہے...... پھر میں پارٹی میں جا رہی ہوں اور مجھے معلوم ہے کہ وہاں فائز نہیں، فیضان آیا ہوگا۔ آپ نے بھی مجھ سے چھپایا، حالانکہ سویرا کی آمد کا آپ نے تنویر صاحب سے سنتے ہی مجھے بتایا تھا مگر فیضان کو آپ نے ہمیشہ پروٹیکٹ کیا...... لیکن آج دیکھیے گا کہ میں اس کے بارے میں صحیح کہتی تھی...... سارے بہن، بھائی ایک جیسے ہوتے ہیں۔'' کہہ کر وہ پلٹ گئی۔ رضوان مسکراتے ہوئے اس کو جاتا دیکھتے رہے۔

☆☆☆

ہال کمرے کی سجاوٹ نہایت خوب صورتی سے کی گئی تھی۔ پھولوں کی مہک اور روشنیوں کی چکا چوند...... عموماً اس پارٹی کے لیے دوسرے ہال مختص کیے جاتے تھے مگر پارس کی آخری منٹ کی تبدیلی کا ایک حصہ پارٹی کے دعوت نامے کینسل کر کے اس چھوٹے ہال میں تمام ارینج منٹ کروانا تھا۔

اور نشستیں بھی اتنی لگائی گئی تھیں جتنی کی اس نے تاکید کی تھی۔

دو، دو کرسیوں کی چار میزیں...... کسی کے نام نہیں لکھے تھے، پھر بھی فیروزہ مائی، شکیل کے ہمراہ بیٹھی تھیں اور سویرا تنہا۔

ایک میز پر تنویر صاحب اور فائز بیٹھے تھے جبکہ آخری میز کی دونوں کرسیاں خالی تھیں۔ شکیل کافی دیر سے باہر تھا، ابھی واپس آیا تھا اور ساتھ ہی اس نے سویرا کو آنکھوں سے کچھ اشارہ کیا تھا، جسے انہوں نے سمجھ کر سر ہلا دیا تھا۔ فائز نے کن انکھیوں سے اس اشارے کو دیکھا تھا اور اس کے متعلق سوچا بھی تھا۔ فیروزہ مائی البتہ ٹکر ٹکر خالی ہال دیکھ رہی تھیں۔

''یہ ہے پارٹی؟ صرف ہم لوگ ہیں؟ باقی کوئی نہیں آیا؟''

''وہ آ گیا ناں تمہارا رشتے دار!'' شکیل نے تمسخر سے اندر آتے شجاع کی طرف اشارہ کیا جو ہال کا سناٹا دیکھ کر متعجب سا رہ گیا تھا۔ اسے اس سب کی توقع نہیں تھی۔ وہ پارس کی خالی میز کی طرف بڑھا تو اس پر ''ریزروڈ'' لکھا پا کر ٹھہر گیا۔ پھر سویرا کے ہمراہ خالی کرسی پر قدرے ہچکچاتے ہوئے بیٹھ گیا۔

کمرے میں خاموشی چھائی رہی۔ سب چپ تھے۔ ان کو انتظار تھا...... کس کا؟ وہ جانتے تھے۔ کیوں؟ وہ جاننے کی کوشش کر رہے تھے۔



باریک ہیل کی ٹک ٹک نے فضا میں ارتعاش پیدا کیا...... سیاہ ساڑی میں ملبوس پارس، تنی ہوئی گردن کے ساتھ چلتی اندر آرہی تھی۔ اس کے لبوں پہ مسکراہٹ تھی۔ وہی مسکراہٹ جو گزرے سات ماہ غائب رہی تھی۔

''گڈ ایوننگ ایوری ون!'' اسے آتے دیکھ کر فائز اور تنویر صاحب کھڑے ہو گئے۔ وہ مسکرا کر سب کو مخاطب کر کے بولی اور اشارے سے فائز کو اپنے ساتھ آ کر کھڑے ہونے کو کہا۔ اس نے سر کو خم دیا اور پارس کے بائیں جانب آ کھڑا ہوا۔ البتہ اس کے چہرے پر اضطراب تھا۔ کیا ہونے جا رہا تھا۔ وہ نہیں جانتا تھا۔

''میرا خیال ہے سب مہمان آچکے ہیں۔ اس لیے مجھے آپ سب کا تعارف کروا دینا چاہیے۔'' وہ مسکرا کر کہہ رہی تھی۔ ''یہ تنویر صاحب ہیں، ہمارے بہت وفادار ساتھی......''

''یہ سویرا ہیں، رضوان کی عزیز بہن۔''

''یہ میرے والد کی وائف مسز فیروزہ ہیں۔''

''یہ ان کے بیٹے شکیل...... اور یہ میرے تایا کے بیٹے شجاع۔'' وہ سب کی طرف ہاتھ سے اشارہ کرتی مسکرا، مسکرا کر کہہ رہی تھی، جواب میں کوئی اچھے اور کوئی برے منہ کے ساتھ سر کو خم دے کر تعارف قبول کرتا۔ آخر میں وہ فائز کی طرف گھومی، مسکرا کر اس کی آنکھوں میں دیکھا اور...... بآواز بلند بولی۔

''اور یہ فیضان حیات ہیں، رضوان کے بھائی! مجھے خوشی ہے کہ آپ نے ہماری دعوت قبول کی، فیضان!'' ایک، ایک لفظ پر زور دے کر اس نے کہا۔ فیضان اس جذباتی کیفیت سے نکل چکا تھا جب وہ بوکھلا یا گھبرا جاتا، پارس کے انداز و اطوار اسے پہلے ہی کسی انہونی کی خبر دے چکے تھے، اس لیے وہ اندرونی جھٹکے اور شاک پہ قابو پا کر پھیکا سا مسکرایا۔



''مجھے خوشی ہے کہ آپ نے مجھے بلایا، پارس!'' اس کا لہجہ، نگاہیں...... سب مختلف تھا۔ اس کے سامنے کوئی سر جھکاتا، مودب اٹھلاتی نہیں بلکہ اس کے شوہر کا بھائی کھڑا تھا۔

یہ پارس کی امید سے کم ردِعمل تھا مگر وہ مایوس نہیں ہوئی۔ شکیل اور فیروزہ مائی بری طرح چونکے تھے۔ مگر کسی نے کچھ نہیں کہا۔

''بہت دیر کر دی آپ نے آنے میں، فیضان!''

''میں تو ہمیشہ سے آپ کے قریب تھا، آپ نے پہچاننے میں دیر کر دی۔'' وہ بھی مسکرا رہا تھا البتہ اس کی نگاہیں سخت پتھریلی تھیں۔ وہ جواب میں کچھ کہنا چاہتی تھی کہ فون بجنے لگا۔ اس نے بات لبوں پہ روک کر ہاتھ میں پکڑا موبائل دیکھا۔ کوئی غیر شناسا نمبر۔

''ہیلو!'' پارس نے فون کان سے لگایا۔ وہ رضوان کی آواز سننے کی توقع کر رہی تھی مگر یہ کوئی نسوانی آواز تھی۔

''مسز پارس، جلدی سے نیچے آئیں، ریسپشن پہ کوئی عورت آئی ہے آپ سے ملنے، اس کے پاس ایک پیکٹ ہے جو اسے رضوان صاحب نے کسی زمانے میں دیا تھا وہ یہی بتا رہی ہے۔ کسی کو وہ پیکٹ نہیں دے رہی۔ پلیز آپ نیچے آجائیں۔''

فون کٹ گیا۔ وہ ذرا سی الجھی۔ فیضان اسی طرح سے دیکھ رہا تھا۔

''ایکسکیوز می!'' وہ سب کو دیکھ کر بولی اور باہر کی جانب بڑھی۔ فیضان نے آنکھیں سکیڑ کر اس کو جاتے دیکھا۔ پھر گردن موڑی تو شکیل کے لبوں پہ ذرا سی مسکان تھی۔ ساتھ ہی اس نے سویرا کو دیکھا اور سویرا نے اس کو...... فیضان نے بغور ان دونوں کی نگاہوں کے تبادلے دیکھے اور پھر باہر جاتی پارس کو......

وہ تیز قدموں سے چلتی باہر آئی۔ وہ کاریڈور مڑ

کر وہ اس راہداری میں آ گئی جہاں لفٹ تھی۔ لفٹ کے باہر سگنل بتا رہا تھا کہ وہ اسی فلور پہ ہے۔ پارس نے موبائل پہ رضوان کا نمبر ملایا اور لفٹ کے دروازے کا بٹن دبایا۔

سس کی آواز کے ساتھ دونوں دروازے کھلے۔ پارس کو اپنے پیچھے دوڑتے قدموں کی آواز آئی اور سامنے نیم روشن لفٹ، اس نے موبائل کان سے لگاتے ہوئے اندر قدم رکھا۔

اس کا پاؤں ابھی زمین پہ پڑا ہی نہیں تھا کہ کسی نے اس کا بازو دبوچ کر اس کو پیچھے کھینچا۔ اس کے لبوں سے دبی، دبی سی کراہ نکلی۔ وہ لڑکھڑا کر کاریڈور کی دیوار سے ٹکرائی اور گرتی چلی گئی۔ اس کا سر گول، گول گھوم رہا تھا۔ موبائل زمین پہ جا گرا تھا...... بہ مشکل اپنے چکراتے سر کو سنبھالتے اس نے آنکھیں اٹھائیں۔ سامنے فیضان کھڑا، سختی سے لب بھینچے اسے دیکھ رہا تھا اور لفٹ کا دروازہ ہنوز کھلا تھا۔

پارس نے اب دیکھا...... لفٹ اندر نہیں تھی۔ اندر خلا تھا۔ وہ دیوار کا سہارا لے کر اٹھی۔ اور دروازے سے اندر دیکھا۔ اس کی آنکھیں حیرت سے پھٹ پڑیں۔

لفٹ کئی منزلیں نیچے گری پڑی تھی۔ "اگر وہ اندر قدم رکھ دیتی تو......؟" اس نے بے یقینی سے پلٹ کر فیضان کو دیکھا۔

"میری بہن اور تمہارا بھائی...... میں جانتا تھا وہ یہ سب کر رہے ہیں...... یہ مت سمجھنا کہ مجھے تمہاری فکر تھی، صرف اس لیے بچایا ہے کہ تم میرے بھائی کی بیوی رہی ہو!" وہ اسے سپاٹ نظروں سے گھورتا پلٹ گیا۔ پارس گہری، گہری سانس لیتی...... بے یقین سی اس کی پشت کو دیکھتی دیوار سے لگی کھڑی رہی۔ اس کا ہاتھ ابھی تک اس کے دل پہ تھا۔

موت، موت کھیلنا بہت آسان تھا، جھیلنا بہت مشکل۔

اس نے ذرا سی گردن پھیر کر دوبارہ اس کھائی کو دیکھا۔ بے اختیار جھرجھری آ گئی۔ جسم پہ چیونٹیاں رینگنے لگیں۔ اس نے آنکھیں بند کیں، چند گہری سانسیں لے کر خود کو کمپوز کیا اور جھک کر موبائل اٹھایا۔ رضوان کی کال ملی نہیں تھی یا بند ہو گئی تھی، اسے معلوم نہ تھا۔

وہ جب دوبارہ ہال میں داخل ہوئی تو بیاوجود کوشش کے اس کے چہرے کی اڑی رنگت، ہاتھوں کی نامحسوس لرزش اور قدموں کی بے ثباتی چھپی نہ رہ سکی۔ اس کو اندر آتے دیکھ کر شکیل بے اختیار سیدھا ہوا پھر سویرا کو دیکھا۔ ان کے لب بھینچ گئے آنکھوں میں غصہ عود آیا۔

"لفٹ کے ساتھ ایک حادثہ پیش آیا ہے، میں نے ریسپشن پہ اطلاع دے دی ہے، وہ لفٹ بند کروا رہے ہیں۔" فیضان نے سرسری سے انداز میں اطلاع دی۔ سویرا نے جیسے ضبط کرتے ہوئے پہلو بدلا۔ پارس کا رنگ ابھی تک سفید تھا۔ وہ بہ مشکل پھیکا سا مسکراتی اسی مرکزی جگہ آ کھڑی ہوئی جہاں فیضان اور وہ پہلے کھڑے تھے اور جہاں فیضان ابھی تک کھڑا تھا۔ سارا پلان، سارا لائحہ عمل چوپٹ ہو گیا تھا۔ حالات کی ذرا سی تبدیلی نے سب ڈسٹرب کر دیا تھا۔

"آپ کچھ کہہ رہی تھیں، مسز پارس!" فیضان نے سلسلۂ کلام وہیں سے جوڑنا چاہا۔

"اپنے بھائی کے ساتھ ہونے والی ٹریجڈی کا علم تو ہوگا آپ کو!" وہ اپنے سوچے گئے الفاظ دہرانے لگی مگر ان میں وہ جان نہیں تھی جو دس منٹ پہلے کیے جانے پہ ہوتی تھی۔

"مجھے معلوم ہے اور میں یہی معلوم کرنے آیا ہوں کہ اس سب میں کس کا ہاتھ ہے؟"

شجاع نے بے اختیار مضطرب سا ہو کر پہلو بدلا۔ وہ پریشان ہو رہا تھا۔

"آپ کا فیضان حیات! اس سب کے ذمے دار آپ ہیں، کیا آپ کو وہ شیشے کا ٹکڑا کچھ یاد نہیں دلاتا؟" وہ باوجود کوشش کے اپنے الفاظ کو اتنا زہر خند نہ کر سکی جتنا اس کے خیال میں اسے کرنا چاہیے تھا۔

"میں کسی چیز کا ذمے دار نہیں ہوں۔"

"آپ اس وقت وہیں تھے جہاں رضوان اور میں تھے۔ ہم نے آپ کو دیکھا تھا۔ رضوان نے آپ کو پہچان لیا تھا۔ وہ آپ کے پیچھے بھاگے تھے جس کی وجہ سے ان کا پاؤں پھسلا اور وہ......"

"آپ نے ان کو دھکا دیا تھا مسٹر پارس!" سویرا مزید برداشت نہ کر سکیں اور اونچی آواز میں بولیں۔

ہال میں ایک دم سناٹا چھا گیا۔ شجاع نے بے یقینی سے سویرا کو دیکھا۔ پارس کے چہرے پر وہی اضطراب تھا۔ فیضان...... غور سے پارس کو دیکھ رہا تھا۔

"کیا ثبوت ہے آپ کے پاس اس بے بنیاد الزام کا؟" وہ بولی تو اس کی آواز میں کپکپاہٹ تھی اور یہ سویرا کے الزام کی وجہ سے نہیں بلکہ اس واقعے کے باعث تھی۔

"آپ کی اپنی ریکارڈنگ، کیا میں سنواؤں؟" سویرا فاتحانہ مسکرائیں، شکیل کا موڈ آف تھا اور فیروزہ بائی پریشان تھی۔

"میری ایسی کوئی ریکارڈنگ نہیں ہے۔"

"تو پھر سنیے......!" سویرا نے موبائل پہ چند بٹن دبائے اور فائل کھول لی، پارس اور شجاع کی آواز ہر سُو گونجنے لگی۔ شجاع کے بس چند فقرے تھے اور پارس ہی زیادہ بول رہی تھی۔

"آڈیو عدالت میں قبول نہیں ہوتی۔" ریکارڈنگ ختم ہوئی تو پارس گہری سانس لے کر بولی۔ فیضان چونکا۔

"کیا آپ جھٹلا نہیں رہیں......؟" وہ واقعتاً حیران ہوا تھا۔

"میں جھٹلاؤں یا نہ جھٹلاؤں، آپ لوگ میرا

## خطا معاف کرنا

رسول اکرم ﷺ نے فرمایا "قیامت کے دن ایک پکارنے والا پکار کر کہے گا۔ وہ لوگ کہاں ہیں جو لوگوں کی خطائیں معاف کر دیا کرتے تھے وہ اپنے پروردگار کے حضور میں آئیں اور اپنا انعام لے جائیں کیونکہ ہر مسلمان جس کی یہ عادت تھی بہشت میں داخل ہونے کا حقدار ہے۔"

## ذرا سی بات

ایک لباس ہے جو دنیا کے ہر خطے میں رہنے والے انسان پہ جچتا ہے اور وہ ہے مسکراہٹ۔

از: ارم کمال...... فیصل آباد

## اپنے آپ کو پہچانیں

کسی نکتہ دان نے انسانی ذہن کا بڑا خوب صورت تجزیہ کیا تھا۔ وہ یہ کہ...

☆ چھوٹے ذہن کے لوگ شخصیات پر بحث کرتے ہیں۔

☆ اوسط درجے کے ذہن رکھنے والے لوگ واقعات پر بحث کرتے ہیں۔

☆ بڑے ذہن کے مالک، نظریات پر بحث کرتے ہیں۔

☆ عظیم ذہن رکھنے والے خاموشی سے عمل پیرا رہتے ہیں اور وہ لوگ عظیم تر ہوتے ہیں۔ جن کے پاس مثال دینے کے لیے اقوال نہیں بلکہ ان کے اعمال ہوتے ہیں۔

مرسلہ: عظمیٰ شاہین، رحیم یار خان

کچھ نہیں بگاڑ سکتے، یہ آڈیو کوئی ثبوت نہیں ہے۔" وہ پُرسکون بھی تھی اور نہیں بھی تھی۔ وہ ایک وقت میں دو لوگ تھی۔

"پارس...... تو نے...... تُو نے مارا تھا اسے؟" فیروزہ مائی بے یقین تھی۔

پارس چند لمحے خاموش رہی، سب اسی کو دیکھ رہے تھے۔

"ہاں میں نے ہی ان کو دھکا دیا تھا مگر آپ لوگ میرا کیا بگاڑ سکتے ہیں؟"

فیضان کے جبڑے اتنی سختی سے بھینچے کہ گردن کی نسیں ابھرنے لگیں۔ اس کی آنکھوں میں غصہ عود کر آنے لگا۔

"میں سمجھتا تھا، آپ بے قصور ہیں مگر نہیں، آپ ہی اس سب کی ذمے دار تھیں اگر یہ بات آپ پہلے کہتیں تو میں آپ کو ہرگز، ہرگز نہ بچاتا۔" وہ شدید صدمے میں تھا، دکھ میں تھا، غصے میں تھا۔

"میں اس آڈیو کو میڈیا پہ دے سکتی ہوں، ہر جگہ تمہاری بدنامی ہوگی اور بالآخر اتھارٹیز کو یہ کیس کھولنا ہی پڑے گا پارس۔" سویرا کے پاس پورا منصوبہ تھا۔ پارس بالکل چپ ہوگئی۔

"مگر آپ ایسا نہیں کریں گی۔" وہ پہلی دفعہ پریشان نظر آنے لگی۔

"ہم ایسا ضرور کریں گے۔" فیضان کہتے ہوئے واپس اپنی کرسی کی طرف چلا گیا۔ وہ جیسے اس کے ساتھ کھڑا بھی نہیں ہونا چاہتا تھا۔

"نہیں، آپ ایسا نہیں کریں گے، ہم اس بارے میں بات کرسکتے ہیں۔ کوئی ایگریمنٹ کرسکتے ہیں۔" وہ بے قرار ہوگئی۔

"مثلاً...... ہماری زبان بندی کی قیمت کے طور پر تم ہمیں کیا دے سکتی ہو؟" سویرا کی آنکھیں چمکیں۔

"آپ...... کیا لینا چاہتی ہیں؟" وہ واضح شکست خوردہ نظر آرہی تھی۔

"بھائی جی کے تمام ہوٹلز...... ورنہ تم جیل میں ساری عمر سڑو گی اور اسی جوانی میں اوپر چلی جاؤ گی۔ فیصلہ تمہارا ہے۔"

"تمام نہیں، صرف باقی کے دو ہوٹلز۔" وہ جیسے جمع تفریق کرنے لگی تھی۔

"میں اس ہوٹل سے نیچے کسی شے پر راضی نہیں ہوں گی پارس۔"

"مگر...... میں نے آپ کو ہوٹل دے دیے تو میں کہاں جاؤں گی؟"

"بھائی جی کی دلائی ہوئی جیولری تم رکھ سکتی ہو، گھر رکھ سکتی ہو، پھر دوبارہ پھنسا لینا کسی بڈھے کو، اسے بھی مار دینا مگر ہمیں اپنے ہوٹلز چاہئیں۔"

"آپ اس کی یوں توہین نہیں کرسکتیں۔" شجاع تلملا کر بولا۔

"چپ رہو......" سویرا نے ناگواری سے اسے گھورا۔

"ٹھیک ہے! میں آپ کو ہوٹلز دے دوں گی۔" اس نے جیسے بہت تکلیف سے فیصلہ کیا تھا۔

"پارس، بے وقوف مت بنو، یہ تمہارا کچھ نہیں بگاڑ سکتے۔" شجاع نے بے اختیار اسے روکنا چاہا۔

"آپ ہوٹلز کے کاغذات لے لیں اور مجھے یہ ریکارڈنگ دے دیں۔ بس بات ختم۔"

"بات ختم نہیں ہوئی، مسز پارس اور مسز سویرا!" فیضان نے موبائل فون نکالتے ہوئے کہا۔ "کیونکہ میں آپ کو پولیس کے حوالے کرنے جارہا ہوں۔"

"فیضی...... رکو......!" سویرا نے بے اختیار اس کا بازو تھاما، اسے آنکھوں میں کوئی اشارہ کیا۔ پارس نے بے بسی سے فیضان کو دیکھا۔

"آپ کو ہوٹلز چاہییں ہیں، میں دے رہی ہوں، اب آپ کیا چاہتے ہیں؟"

"مجھے ہوٹل نہیں چاہیے۔ مجھے میرے بھائی جی





کے خون کا بدلہ چاہیے۔" وہ اس کی آنکھوں میں دیکھتا ایک، ایک لفظ چبا کر بولا۔

"تم جانتی ہو میں یہاں کیوں آیا تھا؟ میں سمجھتا تھا میں ہوٹلز کے لیے آیا ہوں، میں سمجھتا تھا کہ میں خود کو صرف مطمئن کررہا ہوں یہ سوچ کر کہ میں بھائی جی کے لیے آیا ہوں مگر جانتی ہو میں بھائی جی کے لیے آیا تھا کیونکہ میں سویرا آپا کی طرح بے حس نہیں ہوں، وہ میرا باپ جیسا بھائی تھا، اس نے مجھے ہر اس وقت میں سہارا دیا جب میں گرنے والا تھا، وہ میرے لیے ایک مضبوط دیوار تھے، جس پہ میں نے ساری عمر ٹیک لگائی مگر کبھی اس کو گرنے سے بچانے کی کوشش نہ کی۔ پارس، میرے بھائی جی کو مجھ سے ہمیشہ تکالیف ہی ملی ہیں۔ آج تم مجھے شہر کے سارے ہوٹلز بھی دے دو، تب بھی تم مجھے میری تمام غلطیوں کا مداوا کرنے سے نہیں روک سکتیں۔"

پارس نے سوچا تھا، وہ اسے جتائے گی، وہ اسے برا بھلا کہے گی مگر سارے الفاظ ختم ہوگئے تھے، آنسوؤں کا پھندا اس کے گلے میں پڑ گیا تھا۔

"فیضی، پاگل مت ہو......!" سویرا جھنجلا رہی تھیں۔

"کیا تم اپنے بھائی کے خون کی قیمت نہیں لینا چاہتے؟" پارس بولی تو بس اتنا۔

"میں بہت کچھ ہوسکتا ہوں مگر کسی کی گردن پہ سودے کرنے والا نہیں، تم نے مجھے غلط سمجھا۔" اس نے کہتے ہوئے فون پر ایک نمبر ملایا اور ابھی یس کا بٹن دبانے لگا تھا کہ خاموش بیٹھے تنویر صاحب کھڑے ہوئے۔

"تمہارے بھائی جی زندہ ہیں فیضی......" پارس کی آنکھوں سے آنسو ٹوٹ کر گال پر لڑھک گئے، وہ صرف فیضان کو دیکھ رہی تھی۔ جس کا نمبر ملاتا ہاتھ رکا تھا اس نے سر اٹھا کر خالی، خالی نظروں سے تنویر صاحب کو دیکھا۔

"وہ زخمی ہوئے تھے مگر بچ گئے تھے، ہم نے یہ سب صرف اس لیے کیا تا کہ اُن کو محفوظ رکھ کر ان کا علاج کرواسکیں۔ مسز سویرا اور امجد صاحب سے ان کی جان کو شدید خطرہ تھا۔"

فیضان نے ماؤف ہوتے دماغ کے ساتھ مڑ کر سویرا کو دیکھا۔ وہ فق ہوتی رنگت لیے کھڑی تھیں۔

"اور کیا تم یہ جانتے ہو کہ یہ تمہیں پارس کو مارنے کے لیے کیوں اکسا رہی ہیں؟ تاکہ تم اسے مار کر خود جیل چلے جاؤ اور انہیں ہوٹلز میں سے تمہارا حصہ نہ دینا پڑے۔"

"یہ...... جھوٹ......" سویرا فقرہ بھی مکمل نہ کرسکیں۔

"بھائی جی...... وہ......"

"وہ ایڈمن بلاک میں اپنے آفس میں ہیں، تم جا کر اُن سے مل سکتے ہو......" فیضان نے بے اختیار پارس کو دیکھا۔ نا سمجھی، حیرانی، بے یقینی۔ وہ اس وقت کئی کیفیات میں گھرا تھا۔ پھر ایک دم وہ باہر کو بھاگا، پارس نے جھلملاتی آنکھوں سے اسے جاتے دیکھا۔ وہ چند منٹ میں ان کے آفس کے گلاس ڈور کے باہر پہنچ چکا تھا۔

اندر وہ اپنی گھومنے والی کرسی...... پہ رخ موڑے نظر آرہے تھے۔ وہ ان کی پیٹھ کو پہچانتا تھا، وہ ان کی خوشبو پہچانتا تھا۔ اس نے مردہ ہاتھوں سے دروازہ کھولا۔ رضوان مڑے اور اسے دیکھ کر مسکرائے۔ وہ پہلے سے کمزور اور بوڑھے ہوگئے تھے مگر وہ زندہ تھے۔

"میں جانتا تھا تم میرے خون کی قیمت نہیں لوگے۔ میں تمہیں جانتا ہوں فیضی...... میں تمہیں ہمیشہ سے جانتا تھا۔"

"بھائی جی......" وہ رونا چاہتا تھا مگر رو نہیں سکا۔ بس ان کے سامنے آکر کھڑا ہوگیا۔ وہ ابھی تک بے یقین تھا۔

وہ مسکراتے ہوئے گردن اٹھا کر اسے دیکھ رہے تھے۔

"میں نے...... میں ہمیشہ زیادتی کر جاتا تھا مگر کیا...... کیا ہم پہلے جیسے ہو سکتے ہیں بھائی جی؟ جیسے میرے بچپن میں آپ اور میں ہوا کرتے تھے؟"

"بہن، بھائیوں کی یہ مجبوری ہوتی ہے کہ ان کو پہلے جیسا ہونا ہی پڑتا ہے۔ ہمیں بھی ہونا پڑے گا۔ شاید کچھ وقت لگے مگر وقت تو ہر چیز میں لگتا ہے فیضی۔" وہ اٹھے اور اسے گلے سے لگا لیا۔ وہ ان کی کمر پر ہاتھ رکھنے کے لیے ہاتھ بھی نہ اٹھا سکا۔ ابھی ان کے قریب آنے، ان کا اعتبار بحال کرنے کے لیے، اسے بہت سا وقت چاہیے تھا۔

☆☆☆☆

ہال کمرے میں وہ اکیلی تھی۔ سوائے شجاع کے سب جا چکے تھے۔ تنویر صاحب، شکیل کو وہاں سے لے گئے تھے۔ پارس کو یقین نہیں تھا کہ وہ شکیل کو سیکیورٹی کے حوالے کر بھی سکیں گے یا نہیں کیونکہ وہ ہر ممکن طور پر بھاگنے کی کوشش کرے گا۔ سویرا کہاں گئی تھیں، اسے نہیں معلوم...... بس وہ خاموش کھڑی تھی اور شجاع ملامت کردہ نظروں سے اسے دیکھ رہا تھا۔

"اگر تمہارا شوہر زندہ تھا تو تم نے کل میری بات کیوں سنی؟ میرے جذبات کی توہین کیوں کی؟"

پارس نے ہتھیلی کی پشت سے آنکھیں رگڑیں، ذرا سا مسکرائی اور اس کے قریب آئی پھر ہتھیلی اس کے سامنے پھیلائی۔

"میرے بیس روپے، شجاع......؟"

"کیا......؟" وہ حیران ہوا۔

"میرے بیس روپے تم پہ ادھار ہیں شجاع...... یاد ہے تم میرے لیے یہ بالیاں لائے تھے؟ میں نے صدر میں دیکھی تھیں، وہاں سو روپے کی تھیں مگر تم ستر کی لائے تھے۔ میں نے اگلے ہی دن محلے کی دکان سے چیک کر لیا تھا۔ وہ تم اسی دکان سے لائے تھے، اور وہ پچاس روپے کی تھیں...... مجھ سے دکاندار نے جھوٹ بولا یا تم نے بھی سب کی طرح میرا استعمال کیا، میں اس مخمصے میں برسوں سے الجھی تھی اسی لیے میں نے کبھی ان بالیوں کو نہیں اتارا مگر آج میرے دل سے وہ پھانس بھی نکل گئی ہے۔ ہوٹل ان کو دیتے پہ تمہاری بے سکونی مجھے بتا گئی کہ تم ہوٹلز کے لیے میرے پاس واپس آئے تھے۔" اس نے کانوں سے ایک، ایک کر کے بالیاں اتاریں اور ان کو فرش پر پھینک دیا۔

"چلے جاؤ یہاں سے شجاع! تم بھی ہمیشہ سے میرا استعمال کرنا چاہتے تھے، چلے جاؤ۔"

وہ واقعی ایک پل وہاں نہ ٹھہرا بس ویران نظروں سے کبھی اسے دیکھتا، کبھی زمین پر گری بالیوں کو دیکھتا باہر نکل گیا۔

پارس کی آنکھ سے ایک قطرہ بھی نہ گرا۔ ایک قطرے کی بارش اب سوکھ چکی تھی۔

"رضوان ٹھیک کہتے تھے، یہ فیضان کا امتحان نہیں تھا، میں اپنا اور شجاع کا امتحان لے رہی تھی۔" دل میں لگا آخری کانٹا بھی آج نکل گیا۔ اس نے چہرے کو ہاتھوں سے چھپا کر خود کو کمپوز کیا اور ذرا سا مسکرائی۔

اب اسے رضوان کے پاس جانا تھا۔ فیضان بھی وہیں ہوگا، اسے برداشت کرنا اور اس سے نارمل طریقے سے بات کرنا مشکل ضرور ہوگا مگر آہستہ، آہستہ چیزیں نارمل ہوتی جائیں گی۔

اسے یقین تھا۔

وہ باہر چلی گئی۔ ہیل کی ٹک ٹک مدھم ہوتی گئی۔ فرش پر گری بالیاں، اپنے اندر کی ان کہی کہانیاں سموئے وہیں پڑی رہیں۔

ان کی چمک ماند پڑ چکی تھی۔

(ختم شد)